**جملہ حقوق محفوظ ہیں**

| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | .......... | اسرار النجوم (حصہ دوم) |
| مصنف | .......... | ملک محمد زاہد محمود اعوان |
| معاون | .......... | حافظ محمد فیصل اعوان |
| ناشر | .......... | گل فراز احمد |
| | | علم و عرفان پبلشرز، لاہور |
| مطبع | .......... | زاہدہ نوید پرنٹرز، لاہور |
| سرورق | .......... | فضیل کیانی |
| کمپوزنگ | .......... | محمد رضوان |
| سنِ اشاعت | .......... | [redacted] |
| قیمت | .......... | [redacted] |

☆......ملنے کا پتہ......☆



**زاہد اسٹرولوجیکل اکیڈمی**

سرپرست اعلیٰ: ملک محمد زاہد محمود اعوان

(ماہر علم روحانیات)

آفس نمبر 3 , NA 110 سیونتھ روڈ نیو ملپور سیٹلائٹ ٹاؤن، راولپنڈی

Email: zahid9251@yahoo.com

Website: www.Zahidastrology.com

موبائل:0345-5210338-5255004 آفس:051-4417912


# انتساب!

اپنے پیارے بھانجے

**محمد فیصل اعوان**

کے

نام

# فہرست

## باب اوّل

## باب دوم







## باب سوم

## باب چہارم



## باب پنجم







## باب ششم

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## پیش لفظ

خدائے بزرگ و برتر و مالک ارض وسماء خالق دو عالم کا ہزار ہزار شکر ہے کہ اس کتاب پر از معلومات تاثیرات سیارگان فلکی کو سپرد تحریر کرتا ہوں کہ اہلیان دنیا و شائقین علم نجوم اس کے مطالعہ سے مستفید ہوں میں نے نہایت کوشش سے ان امورات کو جس سے اکثر انجان بے خبر ہوتے ہیں حوالہ قلم کیا ہے۔

یوں تو دنیا میں بے شمار علوم ہیں اور ایک سے ایک اعلیٰ و افضل ہے لیکن جو شرف و بزرگی علم نجوم کو حاصل ہے وہ کسی دوسرے علم کو نصیب نہیں کیونکہ تمام روحانی علوم کا یہ مرکز اور منبع ہے تمام روحانی علوم اسی سے نکلتے ہیں علم نجوم وقت کی تاثیرات کا علم ہے اگر علم نجوم انسانی زندگی کیلئے بہتر نہ ہوتا تو خالق دو عالم قرآن پاک میں بیسوں جگہ اس نظام کی اہمیت کی طرف توجہ نہ دلاتا قرآن پاک ارشاد ہے۔

القرآن: الشمس والقمر عدوالسنین والحساب (سورہ یونس)

ترجمہ: شمس وقمر ایک ایسا نظام ہے جس سے تم سالہا سال کے حساب کو سمجھ سکتے ہو۔

القرآن: وسخر لکم الیل والنھار والشمس والقمر والنجوم مسخرٰت بامرہ ان فی ذالک

لایت لقوم یعقلون (سورہ النحل)

ترجمہ: اور ہم نے تمہارے لئے رات اور دن سورج اور چاند اور کواکب کو خاص احکام سرانجام دینے کا حکم دیا ہے در حقیقت عقلمندوں کیلیے اس میں نشانیاں ہیں۔

القران: لقد خلقنا الانسان فی احسن تقویم

ترجمہ: یعنی انسان کو ہم نے اچھے وقت میں پیدا کیا۔

القران: والقمر قدرنہ منازل حتی عاد کالعرجون القدیم (سورہ یٰس)

ترجمہ: ہم نے چاند کی منزلیں مقرر کی ہیں۔

القران: والنجم اذا ھوای (سورہ نجم)

ترجمہ: قسم ہے تارے کی جب وہ گرے۔

القران: وَ ادبار النجوم (سورہ طور)

ترجمہ: پیچھے جانے والے ستاروں کی حالت دیکھو۔

القران: فنظر نظرۃ فی النجوم فقال انی سقیم

ترجمہ: پس ابراہیمؑ نے ستاروں میں ایک نظر دیکھا پھر کہا یقیناً میں بیمار ہونے والا ہوں

القران: سخرھا علیھم سبع لیال وثمانیۃ ایام حسوما

ترجمہ: اللہ نے ان پر سات راتیں اور آٹھ دن (تند ہوا کا عذاب) مسلط رکھا یہ سخت منحوس دن تھے۔



القران: وَخسف القمرُ وَجمع الشمس والقمرُ

ترجمہ: جب چاند کو گرہن لگے گا تو اجتماع شمس و قمر ہوگا۔

علم نجوم ایک وسیع علم ہے لگاتار کئی سالوں کی محنت اور کوشش سے حاصل ہوتا ہے زائچہ اور کواکب میں یہ نہیں لکھا ہوتا کہ تم ایسا کرو یا ایسا نہ کرو بلکہ ستاروں کی عنصری خواص کو جان کر اپنی علمی قوت سے تمام مسائل حل کیے جاتے ہیں نجوم ایک سائنس ہے جو عملی تحریک پیدا کرتی ہے علم نجوم بڑا وسیع و عریض علم ہے اس کا کوئی کنارہ نہیں ہے حقیقت یہ ہے کہ دنیاوی امور کو چلانے کیلیے ایک حد تک عالم الغیب نے اپنے بندوں کو یہ علم عطاء فرمایا ہے علم فلکیات کی ابتداء اسی دن سے شروع ہوگئی تھی جب انسان نے اس دھرتی قدم رکھا اور آسمان کو پہلی نظر دیکھا تھا تاہم اس کام کا اصل آغاز اس وقت سے ہوا جب انسان بالغ نگاہ ہوا اور اس کی غور و فکر کی قوتوں میں اضافہ ہوا آج کے اس سائنسی دور میں بھی علم فلکیات کو تسلیم کیا جاتا ہے اور اس علم کو ایک خاص فن کا درجہ دے دیا گیا ہے اور جوں جوں انسان کی عقل بالغ ہو رہی ہے اور غور و فکر کی قوتوں میں اضافہ ہو رہا ہے اسی اعتبار سے علم نجوم میں بھی نئی راہیں پیدا ہو رہی ہیں۔

قدرت نے انسانی تقدیر کو ستاروں کی گردش سے وابستہ کر دیا ہے اور ستاروں کی اس گردش میں یہ خصوصیت رکھی ہے کہ انسان اس سے اپنے مقدر کا اندازہ کر سکے انسان جس وقت پیدا ہوتا ہے اس وقت کے ماحول پر ستاروں کا جو اثر پڑتا ہے وہ اس کی تمام زندگی کو متاثر کرتا ہے۔

آخر میں میں اپنی کم مائیگی کا خود معترف ہوں لیکن جو کچھ تجربہ و کوشش و محنت سے حاصل ہوا وہ ہدیہ ناظرین ہے اس علم کو سیکھنے کیلیے محنت اور لگن کی ضرورت ہوتی ہے زائچہ کے جواب کیلیے گہرا مطالعہ اور عمیق سوچ کی از حد ضرورت ہوتی ہے۔

اس کتاب میں جتنی تفصیل میں لکھ سکتا تھا میں نے بیان کردی ہے اور اگر اس سے زیادہ علم نجوم سے واقفیت حاصل کرنا چاہتے ہیں تو اسی کتاب کے حصہ اول اسرار النجوم کا مطالعہ کریں وہ بھی بہت اعلیٰ وہ ارفع کتاب ہے انشاء اللہ تعالیٰ میں کوشش کروں گا کہ اس

کتاب کے حصہ سوم میں مزید نجوم سے متعلق معلومات آپ کو فراہم کرسکوں۔

آخر میں عرض ہے کہ میں نے پوری علمی روشنی میں اس کتاب کو لکھا ہے مگر یہ حرف آخر نہیں اس میں غلطی کی گنجائش موجود ہے۔

دعا ہے اللہ تعالیٰ آپ کے علم میں اضافہ فرمائے۔

**ملک محمد زاہد محمود اعوان**
ماہر علم روحانیات
سرپرست اعلیٰ ''زاہد اسٹرولوجیکل اکیڈمی''



**باب اوّل**

# 12 برجوں کی منسوبات

## برج حمل

### فطرت:

برج حمل میں پیدا ہونے والے افراد مضبوط جسم، فربہ، خوبصورت رنگ گندی، چست وچالاک ہوتے ہیں اپنے رشتہ داروں سے لڑتے جھگڑتے رہتے ہیں۔ عقل سلیم کے مالک ہوتے ہیں ارباب وقت میں ان کی عزت وشہرت ہو۔ ہردل عزیز ہوں اپنی رائے پر عمل کرنا پسند کرتے ہیں اپنے مشورے پر ڈٹ جاتے ہیں۔ اگرچہ اس میں انھیں نقصان ہی کیوں نہ اٹھانا پڑے۔ ارادے کے پکے اور حوصلہ مند ہوتے ہیں۔

فنِ سپہ گری میں مشتاق بہادری اور جوانمردی کے جوہر ان میں کافی ہوں اپنی زندگی میں کئی بار نشیب وفراز دیکھیں گے تجارت میں فائدہ اٹھائیں۔ ایک جگہ قیام پذیر نہ ہو سکیں چھوٹی عمر میں بے قرار اور بے چین رہیں اپنی لا پروائی اور فضول خرچی کی وجہ سے مقروض رہیں جلد بگڑ جانے والے اور جلد ہی راضی ہو جانے والے ہوتے ہیں۔

ان کو زندگی میں اکثر جائداد کے معاملات میں فساد اور مقدمات درپیش ہوں سفر سے ان کو فائدہ پہنچے ظاہر اور باطن ان کا ایک رہے ہر کام کو بڑی محنت سے کریں نیک نیت اور فیاض ہوں انصاف اور سچائی کے فیصلوں میں اپنی رائے دینے کو فوراً تیار ہو جائیں عورتیں ان پر غالب رہیں۔ اپنے بھائیوں سے فائدہ کم حاصل کریں یہ لوگ زندگی میں کبھی مالدار اور کبھی محتاج ہوتے رہتے ہیں مصائب پر صبر کرنا جانتے ہیں ان میں عقلی خاصیتیں بہت ہوتی ہیں۔

حکومتی معاملات میں عمل دخل کو پسند کرتے ہیں۔ متکبر مزاج، غصہ ور اور ظالم ہوتے ہیں برج حمل کے مالک افراد تیز اور جلالی ہوتے ہیں ان کی خواہش ہوتی ہے کہ فوراً

بات کی تہہ تک پہنچ جائیں اور جو کچھ ہو رہا ہے یہ ان کی لگام اپنے ہاتھ میں رکھیں یہ لوگ کسی کی ماتحتی قبول نہیں کرتے اور اگر ان کو ایسا کرنا پڑھ جائے تو ہر وقت خود کو صحیح، پابند، باقاعدہ اور بہترین ثابت کرنے پر تلے رہتے ہیں۔ ان میں جبر اور برداشت کی خاصی کمی ہوتی ہے اور یہ لوگ بڑی آسانی سے اپنی ناپسندیدگی اور غصے کا اظہار کر دیتے ہیں۔ خصوصاً اس وقت جب حالات ان کے مخالف جا رہے ہوں ایسے میں یہ خود غرض اور لاتعلق بھی ہو جاتے ہیں۔ یہ لوگ عموماً دوسروں کو سمجھنے میں غلطی کر جاتے ہیں تعارف کے بعد چند لمحے ان کیلئے بڑے اہم ہوتے ہیں اور اکثر یہ دعویٰ باز اور چرب زبان لوگوں کی طرف زیادہ متوجہ ہو جاتے ہیں اور اچھے بھلے لوگوں کو نظر انداز کر جاتے ہیں۔

برج حمل سے تعلق رکھنے والے افراد سماجی معاملات میں شائستہ اور باسلیقہ ہوتے ہیں ان میں مہمان نوازی کی عادت ہوتی ہے دوسرے کے نقطہ نظر کو پوری توجہ اور انہماک سے سنتے ہیں۔ یہ لوگ حرکت میں برکت کو سمجھتے ہیں اور ہاتھ پر ہاتھ دھرے رہنا پسند نہیں کرتے یہ لوگ اپنی قسمت خود بناتے ہیں۔ ناکامی کا لفظ ان کی لغت میں نہیں ہوتا کسی بھی کام کو اس وقت تک نہیں چھوڑتے کہ جب تک اسے مکمل نہ کر لیں۔

یہ لوگ مضبوط قوت ارادی اور پکے ارادوں کے مالک ہوتے ہیں اور اپنی اپنی صفات کی بنا پر صحیح معنوں میں انھیں جنگجو کہا جا سکتا ہے بڑے اور وسیع قسم کے تنظیمی کاموں مثلاً بڑے منصوبوں کی تکمیل، فوجوں کی تنظیم یا ملکی ترقی کے کاموں کیلئے یہ لوگ بڑے مناسب ہوتے ہیں۔ دوسروں کی مداخلت کو پسند نہیں کرتے اور اپنا کام پوری آزادی اور اختیار کے ساتھ کرنا چاہتے ہیں اگر کوئی مداخلت کرے تو سارا کام گڑ بڑ کر دیتے ہیں یا پھر وہ میدان دوسروں کیلئے خالی کر دیتے ہیں۔ یہ لوگ بہت انتہا پسند اور صاف گو ہوتے ہیں جس کی وجہ سے دوسرے اکثر ان کے دشمن ہو جاتے ہیں اگر ان کا تعلق اخلاقی اعتبار سے پست طبقے سے ہو تو یہ اپنا مقصد حاصل کرنے کیلئے کوئی بھی ذریعہ اختیار کرنے سے نہیں رکتے ان لوگوں کو حقیقی خوشی اس وقت ہوتی ہے جب اپنے کام کے راستے کی مشکلات پر قابو پا لیں اور یہ بات مردوں اور عورتوں دونوں پر صادق آتی ہے۔

برج حمل سے تعلق رکھنے والے افراد اپنے ظاہری حلیہ اور مزاج کے اعتبار سے ناقابل حصول دکھائی دیتے ہیں خاص طور پر درجہ اول کے حملی مرد کو حاصل کرنا دشوار ہوتا ہے



اس کی وجہ یہ ہے کہ یہ لوگ فطرتاً حد سے زیادہ دشوار ہوتا ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ یہ لوگ فطرتاً حد سے زیادہ شور شرابا کرنے والے اور اسد مرد کی طرح اپنے نظرات کے معاملے میں سخت ہوتے ہیں اور دوسروں کی باتوں پر زیادہ توجہ نہ دینے والے ہوتے ہیں۔

حملی افراد اپنے عقیدے کے مضبوط ہوتے ہیں یہ لوگ نہ صرف اپنے مفادات کا بلکہ مظلوموں اور مصیبت زدہ لوگوں کے مفادات کا بھی تحفظ کرتے ہیں۔ یہ لوگ اکثر ترقی پسند مفکروں کی حیثیت سے جانے جاتے ہیں جو اپنے عقائد اور نظرات کیلئے لڑتے ہیں تاہم یہ لوگ بنیاد پرست نہیں ہوتے بلکہ یہ لوگ اپنی مکمل واقفیت اور علم کے ذریعے اپنے تجربات کو دنیا میں نافظ کرنا چاہتے ہیں۔

## کاروبار:

برج حمل سے منسوبہ کاروبار میں فوجی افسران، سپاہی، سرجن، پولیس، سرکاری، وکیل، لوہار، چاقو یا تلوار بنانے والے، پہلوان، شکاری، جرائم پیشہ افراد، ائرن اسٹیل کا کاروبار کرنے والے، عدالت کے کارندے قصائی، نائی، اسلحہ ساز، چونے یا اینٹوں کے بھٹے پر کام کرنے والے، چوکیدار، سراغ رساں، آگ بجھانے والے، بوکسر، شعبہ زراعت، موٹر ریسنگ، حکیم، ڈاکٹر۔

## حلیہ:

برج حمل سے منسوبہ افراد کا حلیہ قد درمیانہ جسم دبلا، گردن لمبی، چہرہ مربع، بالوں کا رنگ مختلف ہوتا ہے خوبصورت گول آنکھیں، پیشانی اور ناک ناپسندیدہ سامنے والے دانت لمبے اور عیاں ہوتے ہیں چہرہ سرخی مائل ہوتا ہے رخسار کی ہڈی اونچی ہلکے رنگ کے بال سیاہ یا بھورے یا زرد سرخی مائل، لمبی گردن۔

## امراض:

برج حمل سے منسوبہ امراض میں دردسر، جلنا تیز بخار، مرگی، ملیریا، زیادہ امراض میں سر اور دماغ میں مبتلا رہتا ہے۔ بے ہوشی، چیچک، مہاسے، پھنسیاں، زیادہ خون بہہ جانا، پھٹ جانا (کھال وغیرہ کا) نزلہ، زکام، سوزاک، طاعون، دانت درد۔

## غذائیں:

طعام تلخ، گوشت خام، چقندر، روغنی روٹی، سموسہ، دہی، دودھ، فالسہ، چاول، شلغم، افیون، پیاز، پودینہ، شوربہ و گوشت، انار دانہ۔

## ممالک:

اس برج سے منسوبہ ممالک میں لبنان، شام جرمنی، مغربی پولینڈ، دمشق، سعودی عرب، افریقہ، امریکہ، انگلینڈ، ڈنمارک، فلسطین، برطانیہ، سائبیریا، اسرائیل، سیریا

# برج ثور

## فطرت:

برج ثور کے متعلقہ افراد قابل بھروسہ اور ثابت قدم ہوتے ہیں۔ ثابت قدمی، صبر، بردباری کے اعلیٰ صفات کے مالک ہوتے ہیں۔ خوبصورت اشیاء کو پسند کرتے ہیں۔ آرام پرست، عیاش قسم کی طبیعت کے مالک ہوتے ہیں۔ ہر ایک سے محبت رکھنے والے اپنے خویش و اقارب کو بہت عزیز جانتے ہیں۔ برج ثور کے مالک افراد تحفظ، استحکام، عملیت پسندی، استقامت، ہم آہنگی، روزمرہ تواتر عمدہ کھانا اور عمدہ لباس پسند کرتے ہیں لیکن خطرہ مول لینا دھوکا دینا ضیاع اور غیر یقینی صورت حال برداشت نہیں کر سکتے ثور افراد عیش و عشرت اور خوش خوراکی کے دلدادہ ہوتے ہیں۔ یہ لوگ بہت حساس ہوتے ہیں آرام دہ چیزوں کے معاملے میں اپنے حصے سے زیادہ کے طلب گار ہوتے ہیں۔ زندگی میں ذہن دولت عزت و مراتب میں ترقی پاتے ہیں۔ اولاد سے فائدہ ملے عورتوں کے ساتھ تعلقات زیادہ رکھیں۔ مذہب کی طرف زیادہ توجہ دیں بزرگوں کی خدمت کریں۔ حکیم الطبع، نرم مزاج، لوگوں کی نگاہ میں عزت کا مقام ملے۔ علم ریاضی سے زیادہ دلچسپی رکھے۔ والدین سے خوشی ملے مگر بیوی کا آرام کم ملے برج ثور کے مالک افراد کی شادی برج سرطان، برج سنبلہ یا برج عقرب والی سے نہایت کامیاب رہتی ہے۔



برج ثور کے مالک افراد دماغی لحاظ سے مضبوط تعمیری قسم کی فطرت کے مالک ہوتے ہیں۔ ان میں خامیاں بھی ہوتی ہیں۔ خودستائی، ضرورت سے زیادہ حق جتانا، غلاموں اور نوکروں کی طرح زندگی بسر کرنا ہوتا ہے۔ اپنی آمدنی کا کافی حصہ صدقہ و خیرات کرتے ہیں۔ ملازمت میں اکثر پریشانی رہے۔ برج ثور کے مالک افراد اکثر تخیلات میں رہنا پسند کرتے ہیں۔ اس کے باوجود حقیقت کو سمجھتے اور اس پر عمل کرتے ہیں اور ایک وقت میں تخیلاتی اور حقیقت پسندی شخصیت کہلاتے ہیں۔ ذاتی طور پر ملنسار اور خوش مزاج ہوتے ہیں۔ کاروباری و دفتری معاملات میں سخت گیر ہوتے ہیں۔ برج جوزا، برج اسد، برج دلو اور برج قوس سے نبھانہ ہو سکے گا بلکہ دکھ نصیب ہوگا آغاز عمر میں پریشانی کا سامنا کرنا پڑے البتہ اختتام زندگی میں خوشی اور آرام ملے گا۔ اکثر برج ثور کے مالک افراد شاندار اور آرام دہ بیڈ پر استراحت فرمانا بہت عزیز رکھتے ہیں اور نیند کے بہت رسیا ہوتے ہیں اور خوب سوتے ہیں۔

ثور افراد فطرتاً رحم دل ہوتے ہیں اور مصیبت میں گھرے ہوئے افراد کی مدد کرتے ہیں لیکن وہ حقیقی صورت حال سے لاعلم بھی ہو سکتے ہیں اور چالاک لوگ ان کی اس لاعلمی سے ناجائز فائدہ اٹھالیتے ہیں۔

برج ثور کے مالک افراد تحریر یا مثالوں کے ذریعے اپنے تاثرات ریکارڈ کرانے کے شائق ہوتے ہیں اور یہ بات ان کیلئے بہت اہم ہے کہ لوگ ان کے خیالات سے واقف ہوں ان کے نزدیک طاقت اور اقتدار سے زیادہ ضروری ان کے اپنے گھر والوں اور عزیزوں کا تحفظ ہوتا ہے یہ چاہتے ہیں کہ ان کے اردگرد رہنے والے لوگ ان کی ہدایت پر عمل کریں بصورت دیگر ان پر غموں کا پہاڑ ٹوٹ پڑتا ہے۔

برج ثور کے حامل افراد بڑے مستعد، چاق و چوبند اور ہوشیار ہوتے ہیں جب یہ کسی کام کا بیڑا اٹھاتے ہیں تو اس قدر لگن اور محنت کا مظاہرہ کرتے ہیں کہ بعض اوقات اپنے آپ کو بھی فراموش کر دیتے ہیں۔ ان لوگوں میں ایک صفت یہ بھی ہوتی ہے کہ یہ لوگ جس نظریہ پر اڑ جاتے ہیں تو دنیا کی کوئی طاقت انہیں اپنا فیصلہ بدلنے پر مجبور نہیں کر سکتی۔ برج ثور کے حامل افراد کسی منصوبے پر عمل پیرا ہونے سے پہلے اس کی پلاننگ کر لیتے ہیں کیونکہ ان کے خیال میں کسی کام کی صحیح منصوبہ بندی راستے کی آدھی دشواریوں کو ختم کر دیتی ہے ممکن ہے دوسرے لوگ انہیں کاہل اور سست رفتار سمجھتے ہوں لیکن حقیقت میں ایسا نہیں ہوتا بلکہ وہ

کامیابی کو یقینی بنانے کیلئے اسے زیادہ سے زیادہ وقت دیتے ہیں اور کسی کام میں جھول نہیں چھوڑتے۔

برج ثور کے حامل افراد صاف گو اور صاف باطن فطرت کے حامل ہوتے ہیں یہ لوگ ظاہری تکبر کو پسند نہیں کرتے نیز لگی لپٹی رکھنے کی بجائے کھری بات کہہ دینے کو ترجیح دیتے ہیں اور خوابوں کی دنیا میں رہنے کی بجائے عملی زندگی کو پسند کرتے ہیں۔

ثور افراد اکثر پس منظر میں کام کرتے ہوئے پائے جاتے ہیں اور جب تک انہیں آگے دھکیلا یا گھسیٹا نہ جائے خود کو نمایاں نہیں کرتے یہ اس صورت حال میں زیادہ خوش رہتے ہیں جب یہ دنیا کے ہنگاموں سے دور تنہائی میں اپنے ذاتی نوعیت کے کاموں میں مصروف ہوں جس میں عموماً کوئی خلل انداز نہ ہو سکے شاید اسی وجہ سے یہ لوگ سماجی زندگی میں عموماً نمایاں نظر نہیں آئے تاہم یہ لوگ دوسروں سے میل جول اور بہترین تعلقات رکھنے کے اہل ہوتے ہیں اور ان میں دوسروں پر اپنا اثر ڈالنے کی زبردست قوت ہوتی ہے۔

**کاروبار:**

برج ثور سے منسوبہ کاروباروں میں آرائش و زیبائش کی فروخت کرنے والے، فروٹ مرچنٹ، زیورات، عورتوں کے سامان کی خرید و فروخت، مکان کا ایجنٹ، ریس کورس، زراعت، کاشتکاری، باغبان، موسیقی، ایکٹر، فلم، تھیٹر، پلاسٹک، ربڑ آرٹ، ٹیکسٹائل انڈسٹری، جنگلات کا کام، بنکرز، سٹاک بروکر، خزانچی، سٹے باز، مکتب سنواں، تاجر، انکم ٹیکس کے محکمے، ڈریس میکر، اداکاری سیلز مین، میڈیسن، پراپرٹی ڈیلر۔

**حلیہ:**

کھلے نقش، بڑا چہرہ، چوڑا منہ، گول شکل، ہاتھ پاؤں چھوٹے، بھرپور لب، نمایاں آنکھیں، گھنگریالے بال، بھاری جسم، مضبوط کندھے اور گردن، موٹی ناک، بھاری آواز، چوڑی پیشانی، قدرے سفید رنگت، ملے ہوئے آبرو، پتلی کمر، آنکھیں قدرے باہر کو نکلی ہوئی۔

**امراض:**

برج ثور کے منسوبہ امراض میں گردن اور گلے کے امراض، جگر، تلی، گردہ، بدہضمی اور پتھری کے امراض، پیٹ درد، آنکھوں کی تکلیف، امراض الصبیان، بلغم و سودا، بیہوشی، امراض شکم، کم سننا، زنانہ و مردانہ پوشیدہ امراض حرارت جگر۔



**غذائیں:**

غذاؤں میں پلاؤ، روٹی، گاجر، سموسہ، میوہ، املی، پودینہ، شیر مال، اچار، لیموں، گوشت بز اور گوشت مور شامل ہیں۔

**ممالک:**

پولینڈ، آئرلینڈ، سائپرس، روس کا حصہ، ہالینڈ، فارس، قبرص، ایشیاء کوچک اور جنوبی روس۔

## برج جوزا

**فطرت:**

برج جوزا کے حامل افراد نہایت ذہین، کچھ نہ کچھ سیکھنے کے خواہش مند، خوش اخلاق، زندہ دل اچھے لیڈر، مثالی گفتگو کرنے والے ہوتے ہیں۔ بڑے متکبر حلیم الطبع راحت پسند دراز قد ہوتے ہیں اپنے کنبہ کے لوگ اسکو بڑا معتبر اور دوست جانتے ہیں۔ غذا عمدہ اور اچھی کھاتے ہیں دشمن اس کے ہمیشہ مغلوب رہتے ہیں لوگوں کی نظروں میں ذی عزت اور ہر کام میں ہمیشہ کامیاب ہوتے ہیں۔ ان لوگوں کے دانت عمدہ کرم خوردہ اور کان لمبے ہوتے ہیں۔ اپنی عورت سے ان کی مخالفت رہتی ہے اولاد کی ساتھ پیار زیادہ رکھتے ہیں صاحب دماغ ہونے کے باعث ہر ایک کام کو سمجھ کر کرتے ہیں عیاش طبع اور غیر عورت کے خواہش مند ہوتے ہیں۔ دوستوں کے حلقے میں پسندیدہ سمجھے جاتے ہیں۔ جذبات کی کمی، محبت میں سرد مہری، خود غرضی، جلد بازی ان کی فطرت کا خاصہ ہوتی ہے جوزا افراد کے ہر کام میں جلد بازی ان کی فطرت کا خاصہ ہوتی ہے بہت سے نشیب و فراز سے گزرنے کے باوجود ان پر زیادہ اثر نہیں ہوتا۔ کاروبار ہو یا رہائش زیادہ دیر تک کہیں ٹھہرنا ان کی فطرت کے خلاف ہوتا ہے رومانیت پسند ہونے کے باعث فلرٹ کرنا ان کی ہابی ہوتی ہے ہاں میں ہاں ملانے والی بیوی ان کو پسند آتی ہے اگر بیوی فضول خرچ یا کم گو ہو تو پھر جوزا شوہر ان کو پسند نہیں کر پاتے اکثر

جوزا شوہر کی ازدواجی زندگی بہت کٹھن ثابت ہوتی ہے۔

برج جوزا کے حامل افراد عام طور پر ہمہ صفت اور دوہری شخصیت کے مالک ہوتے ہیں ان کی دلچسپیاں بیک وقت کئی شعبوں میں ہوتی ہیں اور اکثر وہ ان سب کا انتظام بخیر و خوبی کرنے کے اہل ہوتے ہیں بعض جوزا افراد کی شخصیت پرت در پرت ہوتی ہے ایک لمحے میں وہ آپ کو نہایت خوش و خرم اور پُر امید دکھائی دیں گے مگر اگلے ہی لمحے وہ اس قدر غم زدہ اور مایوس نظر آئیں گے جیسے خوشی کبھی ان کی زندگی میں داخل ہی نہ ہوئی ہو۔

اس برج میں جنم لینے والے مردوں کی سب سے بڑی خواہش یہ ہوتی ہے کہ کوئی انھیں سچے دل سے چاہے مگر ان کی یہ خواہش ہمیشہ پوری نہیں ہو پاتی بڑی تندہی اور خلوص سے اپنے جیون ساتھی کی تلاش کرتے ہیں لیکن حد سے زیادہ تکمیل پسند ہونے کے باعث وہ کسی بھی شخص سے کلی طور پر مطمئن نہیں ہو پاتے تاہم سمجھ دار جوزا مرد بالآخر یہ نکتہ جان لیتے ہیں کہ دنیا میں کوئی بھی انسان کامل نہیں ہوتا اور وہ اپنے ساتھی کو اس کی خامیوں اور خوبیوں سمیت قبول کر لیتے ہیں یہ لوگ بڑی مضبوط قوت ارادی کے مالک ہوتے ہیں۔ اور ان کے ارادے بہت پکے ہوتے ہیں یہ لوگ اپنی صفات کے اعتبار سے صحیح معنوں میں زندگی کا مقابلہ کرتے ہیں۔ یہ لوگ اگرچہ تخیلات میں رہنا پسند کرتے ہیں اس کے باوجود حقیقت کو سمجھتے اور عمل کرتے ہیں بیک وقت تخیلاتی اور حقیقت پسند کہلاتے ہیں ذاتی طور پر ملنسار اور خوش مزاج ہوتے ہیں کاروبار اور دفتری معاملات میں سخت گیری دکھاتے ہیں جو ہمیشہ اختیار کرتے ہیں اس میں کامیاب ثابت ہوتے ہیں۔ کسی سے بہت سوچ سمجھ کر ہی محبت کرتے ہیں لیکن اگر کسی سے محبت ہو جائے تو پھر اس عمل سے باز نہیں رہتے نہ ہی پیچھے ہٹتے ہیں یہ لوگ عام طور پر جذباتی ہوتے ہیں تاہم بعد میں خود کو شریک حیات کے مطابق کر لیتے ہیں انھیں عیش و عشرت سے پیار ہوتا ہے اور زندگی میں ہر قسم کی آسائش چاہتے ہیں اچھا اور خوبصورت گھر بناتے ہیں اور خوب سجاتے ہیں۔

برج جوزا کے حامل افراد متعدد مختصر سفر اور دورے کرتے رہتے ہیں زندگی میں غیر ملکی سفر سے بھی واسطہ پڑتا ہے عوامی ٹرانسپورٹ کے ذریعے سفر کرنے کو ترجیح دیتے ہیں اس طرح انھیں تمام شعبہ ہائے زندگی سے تعلق رکھنے والے افراد سے گپ شپ کا موقع ملتا ہے مزید برآں اگر یہ لوگ اکیلے ڈرائیو کر رہے ہوں تو خود کلامی میں مصروف ہو جاتے ہیں۔



جوزا افراد مضبوط فنی اور میکانکی قابلیتوں اور صلاحیتوں کے حامل ہوتے ہیں تحریر و تقریر کے شعبے فطرتاً انھیں راغب کرتے ہیں۔ مشینوں، اوزاروں اور ساز و سامان پر بھی اپنی سمجھ بوجھ کے مطابق تجربات کرتے رہتے ہیں ان کے ہاتھ تیز اور پتلے ہوتے ہیں یہ لوگ بیک وقت کئی کام کرنے کی خداداد صلاحیت کے حامل ہوتے ہیں اور اس سب کے باوجود اپنی استعداد کی قربانی دیئے بغیر اور تخیلات کو نظر انداز کئے بغیر اپنا سارا کام بحسن خوبی مکمل کر لیتے ہیں۔

## کاروبار:

برج جوزا کے متعلقہ کاروباروں میں ایجنٹ نیوز رپورٹر، کلرک، ٹائپسٹ، سیکرٹری، لیکچرار، تاجر، وکیل، شعبہ تعلیم، پروفیسری، قانون دان، نشر و اشاعت، سیلز مین، مقرر، نیوز پیپر، ڈاک خانہ کے ملازمین، انجینئرنگ، ریلوے اور ایئر ویز، کیشیئر، سٹیشنری کا سامان بیچنے والے خزانچی، کونسلر، خوش بیان، حاضری لگانے والے شامل ہیں۔

## حلیہ:

لمبا قد، عقل مند ہوشیار، دُبلا پتلا جسم، تیز نظر، نرم بالا ونچی سیدھی ناک، لمبے بازو، لمبی ٹانگیں، خوبصورت نقش و نگار، تیز چلنے والا، بہت بولنے والا، ہوشیار، کھڑے نقش، لمبی انگلیاں، پتلے اور کالے ہونٹ۔

## امراض:

برج جوزا کے امراض میں نزلہ و زکام، ریشہ بازوؤں اور کندھے کی تکالیف، دمہ، تپ دق، نمونیہ، انفلوئنزا، ایکسیڈنٹ، زخم، ہاتھوں کا مفلوج ہو جانا، ذہنی امراض، لرزہ، دل کے امراض، وہم، نرخرے کی نالیوں کا ورم وغیرہ شامل ہیں۔

## غذائیں:

کھچڑی نمکین، دال مونگ، کدو پلاؤ، شکر قندی، توری، روٹی، پلاؤ، روٹی گندم، رائتہ، باقر خانی، کدو شیریں، پوری، کدو پلاؤ، شلجم۔

## ممالک:

برج جوزا کے متعلقہ ممالک میں مصر، انگلینڈ، مغرب امریکہ، آرمینیا، بلجیم، اٹلی۔

# برج سرطان

**فطرت:**

برج سرطان کے زیر اثر پیدا ہونے والے افراد بہت حساس طبیعت کے مالک ہوتے ہیں ذرہ سی بات پر احساس بہت کرتے ہیں اپنے خاندان کی پرورش اور حفاظت کرتے ہیں۔ ہمدرد اور شفیق ہوتے ہیں عام طور پر کھانے پینے کے شوقین ہوتے ہیں میٹھی غذاؤں سے رغبت رکھتے ہیں ہر کام کو تندہی سے سرانجام دینے والے ہوتے ہیں نیک طبع اور سخی ہوتے ہیں مال و دولت کثیر جمع کر لیں مذہب کی طرف زیادہ توجہ رکھیں رشتہ داروں میں کافی مقبول ہوں برج سرطان سے تعلق رکھنے والے افراد کی سب سے بڑی خوبی ان کی نرم دلی ہوتی ہے محبت کرنے والے ہمدرد فطرت کے مالک ہوتے ہیں جان بوجھ کر کسی دوسرے کو نقصان پہنچانے یا کسی کا دل دکھانے کا باعث نہیں بنتے مہربان اور نرم خو ہوتے ہیں اور ہر وقت دوسروں کی مدد کرنے پر تیار رہتے ہیں اور کسی کو دکھ یا پریشانی میں نہیں دیکھ سکتے۔ مجموعی طور پر ہمدرد سچے اور دیانتدار ہوتے ہیں اس برج کے لوگوں میں صبر و تحمل کا جزبہ بدرجہ اتم موجود ہوتا ہے مصیبت اور مشکل وقت کو صبر و سکون سے گزارتے ہیں اور ایک وقت میں ایک ہی کام یا عمل پر توجہ قوی ہوتی ہے۔ برج سرطان سے تعلق رکھنے والے افراد عزم راسخ کے مالک ہوتے ہیں ناکامیوں سے نہیں گھبراتے اور اپنی لگن کو کامیابی تک جاری رکھتے ہیں مخالفین سے نبٹنا انہیں خوب آتا ہے محتاط طرز عمل کے مالک ہوتے ہیں مقاصد کے حصول میں رکاوٹوں سے دلبرداشتہ نہیں ہوتے اور دل لگا کر مسلسل لگن کے ساتھ کام کرتے ہیں۔ دوسروں کی ظاہری شان و شوکت سے مرعوب نہیں ہوتے عام طور پر پس منظر میں رہنا پسند کرتے ہیں۔ اپنی ستائش پسند کرتے ہیں اور زندگی کے ہر معاملے میں کامیابی کے خواہاں ہوتے ہیں کاروباری شراکت داری کاروباری معاملات میں بہت جلد مطمئن ہو جاتے ہیں سرطان افراد کفایت شعار ہوتے ہیں اور ستائش کو پسند کرتے ہیں سرطان افراد ظاہری نمود و نمائش سے متاثر نہیں ہوتے اور نمایاں ہونے کی بجائے پس منظر رہنا زیادہ پسند کرتے ہیں۔



اس برج کے متعلقہ افراد بڑے حساس اور نازک مزاج ہوتے ہیں اپنے جذبات پر قابو رکھتے ہیں اور اپنے چہرے سے دل کی بات ظاہر نہیں ہونے دیتے سرطان افراد بڑے موڈی ہوتے ہیں ان کا موڈ ہر روز بدلتا رہتا ہے ان کا مزاج، ماحول اور جگہ کے اعتبار سے بدلتا رہتا ہے۔ سرطان افراد اتنے قابل اعتبار ہوتے ہیں کہ لوگ انھیں اپنا راز بتا کر دل کا بوجھ ہلکا کرتے ہیں یہ لوگ بحث و مباحثہ پسند نہیں کرتے اور تکرار کرنے کی بجائے اپنے راستے پر آگے قدم بڑھانا پسند کرتے ہیں غیر مہذب اور اکھڑ مزاج لوگوں سے ملکر انھیں الجھن ہوتی ہے۔

اس برج سے تعلق رکھنے والے افراد اچھے کاروباری ذھن کے مالک ہوتے ہیں یہ لوگ چھوٹی عمر سے ہی پیسہ کمانے کی دھن میں لگ جاتے ہیں۔ بہت ملنسار اور خوش مزاج ہوتے ہیں دفتری نظم وضبط کا بہت خیال رکھتے ہیں فرض شناسی اور بُردباری دکھاتے ہیں عام طور پر جو کام کرتے ہیں اس میں کامیاب رہتے ہیں دولت کی طمع رکھتے ہیں اور پیسہ کمانے کے چکر میں تعلیم ادھوری چھوڑ دیتے ہیں یہ لوگ عملی زندگی میں بہت کامیاب ہوتے ہیں تعلیم کے دوران بھی جزوی ملازمت کیا کرتے ہیں۔

اس برج سے تعلق رکھنے والے افراد با اصول اور قانون پسند ہوتے ہیں اور کسی بھی کام میں بد دیانتی نہیں برداشت کرتے ان کا حافظہ بلا کا تیز ہوتا ہے اور ماضی کی نہ بھولنے والی یادوں کی وجہ سے اکثر مستقبل سے غافل اور لاپرواہ رہتے ہیں۔ ان کا حافظہ ہاتھی کی طرح تیز اور غیر معمولی ہوتا ہے اور برس ہا برس پرانی باتیں اور واقعات بھی نہیں بھولتے۔ یہ لوگ دولت کے معاملے میں رجعت پسندانی خیالاتُ کے حامل ہوتے ہیں اور گھر کیلئے رقم جمع کرنا پسند کرتے ہیں تاکہ ان کا گھر خوبصورت سے خوبصورت تو ہو۔ سرطان افراد قریبی دوستوں کے انتخاب میں بہت محتاط ہوتے ہیں تاہم ان کے متعدد غیر رسمی روابط ہوتے ہیں سرطان افراد لوگوں کو اپنے گھر میں مدعو کرنا پسند کرتے ہیں گھریلو اور مانوس ماحول میں گپ شپ اور تبادلہ خیالات ان کی دلچسپی کا سامان مہیا کرتے ہیں۔

برج سرطان کے مالک افراد کسی بھی منصب پر جائیں آگے بڑھ کر اپنی جگہ بنا لیتے ہیں اور عام طور پر اعلیٰ منصب تک پہنچ جاتے ہیں،

دفتری معاملات میں بہت کامیاب تصور کئے جاتے ہیں یہ لوگ اچھا کاروباری

ذھن رکھتے ہیں اور ہر طرح کی تجارت کرنے کی صلاحیت ان میں ہوتی ہے اس برج سے تعلق رکھنے والے افسران اپنے ماتحتوں کے دل میں جھانکنے کی صلاحیت رکھتے ہیں کافی متحمل مزاج ہوتے ہیں پھونک پھونک کر قدم رکھنے کی کوشش کرتے ہیں یہ لوگ مستقبل کی فکر اور پریشانیوں سے نجات پانے کیلئے مالی تحفظ کی فکر رکھتے ہیں اور اس معاملے میں کسی قسم کی کوتاہی نہیں کرتے دن رات محنت کرتے ہیں۔

**کاروبار:**

اس برج سے متعلقہ کاروبار میں تصنیف و تالیف سماجی بہبود، ادویہ سازی، تعلیم و تدریس، تاریخی تحقیق، شاعری، موسیقی، مصوری، بین الاقوامی تجارت، سیاحت، امور خارجہ، مائع اشیاء بیچنے والے افراد، ہوٹل، پرچون تجارت، کلرک، مالی، دودھ کا کاروبار، جہاز رانی، درزی، نرسنگ، بزنس ہوٹل کا منیجر، مشروبات کا کاروبار، لانڈری، کا کاروبار، باغات کا پیشہ، گھریلو ملازم، جائداد کی خرید وفروخت، زمینوں مکانوں کے مالکان، فلاحی ادارے، باغبانی، جانداروں کی پرورش، بکری وغیرہ۔

**حلیہ:**

درمیانہ قد، موٹی گردن، جسم فربہ، نقش ونگار گہرے تمام اعضاء موٹے، گول چہرہ، کھلی پیشانی، چھوٹے ہاتھ پاؤں، پاکیزہ بدن، خوش اخلاق، سفید رنگت۔

**امراض:**

معدے کے امراض، گیس، نظام ہضم کی خرابی، گردوں کی بیماری، سانس کی بیماری، گھٹنوں کی بیماری اور جلد امراض [illegible]ی، سرطان، تپ دق، امراض بلغمی، مرگی، عرق النساء۔

**غذائیں:**

برج سرطان کی متعلقہ غذاؤں میں دودھ، دہی دال، نخود، چاول، خوشہ کیلا، مچھلی، انگور، خربوزہ، روٹی، منیری، ساگ پالک، کھچڑی، پوری، سرکہ، پیاز، کوفتے، پلاؤ۔

**ممالک:**

شمالی وجنوبی افریقہ، منگولیا، اسکاٹ لینڈ، ہالینڈ، روسی جارجیا۔



# برج اسد

**فطرت:**

برج اسد کے زیر اثر پیدا ہونے والے افراد صاف گو، حکومت کرنے والے، عالی ظرف، شاہ خرچ، مضبوط اور مستحکم ارادے والے، پیدائشی لیڈر، سرگرم عمل، بہترین منتظم، خود اعتمادی ان میں کوٹ کوٹ کر بھری ہوتی ہے دماغی لحاظ سے بہت اعلیٰ اور ارفع ہوتے ہیں محبت میں پرخلوص اور باوفا جذبات رکھتے ہیں ان کی خوشی کی ہر ممکن کوشش کرتے ہیں۔

اس برج کے حامل افراد تیز مزاج، قوی جسم، ہر کام میں ہوشیار، گہری سوچ کے مالک، غذا کے شوقین اہل علم اور فقراء کی طرف خاص توجہ رکھنے والے فیاض، سخی ہمدرد اور عوام کی مدد کرنے والے ہوتے ہیں برج اسد سے تعلق رکھنے والے افراد بڑے صاف گو ہوتے ہیں۔ برج اسد سے تعلق رکھنے والے افراد بڑے صاف و ہوتے ہیں۔ بعض اوقات جوش میں آکر حد سے گزر جاتے ہیں اور گرجنے برسنے لگتے ہیں جو دل میں آتا ہے صفائی سے کہہ دیتے ہیں اور دل کی بھڑاس نکال کر اس طرح صاف دل ہو جاتے ہیں جیسے پہلے کچھ ہوا ہی نہ ہو اگرچہ ان کے طور طریقوں سے احساس برتری کا اظہار ہوتا ہے یہ لوگ قابل اعتماد ہوتے ہیں اور کبھی اوچھے حربے استعمال نہیں کرتے۔ جو کچھ بھی کرتے ہیں فرض شناسی کے جذبے کے تحت کرتے ہیں اپنی محنت اور لگن سے کاروبار کرتے ہیں۔

اسد افراد ایسی خاموشی کی زندگی نہیں گزار سکتے جس میں کوئی ان کی طرف متوجہ نہ ہو اسد افراد اپنا کام غیر معمولی صلاحیت سے انجام دیتے ہیں ان لوگوں میں تجربے اور علم کی جو کمی ہوتی ہے وہ اسے اپنی توانائی اور عزم صمیم سے پوری کرتے ہیں اسد افراد اپنے چاروں طرف پیش آنے والے واقعات کا بڑی غور بینی سے مشاہدہ کرتے ہیں۔ جہاں تک ان کی سماعت کام کرتی ہے ہر بات سُن لیتے ہیں۔

اس برج کے تحت پیدا ہونے والے افراد ہمیشہ عام لوگوں سے بلند سطح پر پہنچنے کی خواہش رکھتے ہیں اور بڑی شخصیتوں کے پرستار ہوتے ہیں۔ یہ لوگ نجوم کی زبان میں انسانیت کے دل کی قوت کہلاتے ہیں ان کے مزاج میں لوگوں کیلئے ہمدردی کے بے حد

جذبات پائے جاتے ہیں یہ لوگ دوسروں کی خطاؤں کو معاف کرنے میں بہت آگے ہوتے ہیں چونکہ بے حد فراخ دل ہوتے ہیں یہ لوگ اپنے دوستوں کی خاطر بہت سے دشمنوں سے مقابلے کیلئے تیار ہو جاتے ہیں۔ بہت سچے اور دیانت دار ہوتے ہیں۔

برج اسد کے حامل افراد بہت مضبوط قوت ارادی اور استقلال کے مالک اور دور اندیش ہوتے ہیں جس کام کو شروع کرتے ہیں تمام تر توجہ اسی کی طرف مبذول رکھتے ہیں بلند حوصلہ ہونے کے باعث انھیں مایوسی و ناکامی کا سامنا بہت کم ہوتا ہے یہ لوگ عام طور پر اچھے منتظم اور لیڈر ثابت ہوتے ہیں کسی بھی قسم کی صورتحال سے نمٹنے میں انھیں زیادہ دشواری نہیں آتی۔ جب جائیداد یا بڑے وسائل کی خریداری کا معاملہ درپیش ہو تو اسد افراد بہت تیز ثابت ہوتے ہیں اگرچہ یہ زیادہ تفصیلات پر توجہ نہیں دیتے لیکن اس کا مطلب ہرگز یہ نہیں کہ انھیں نظر انداز کر دیتے ہیں یہ لوگ اپنی سرمایہ کاری کا خاص خیال رکھتے ہیں اور اس بات کا دھیان رکھتے ہیں کہ انشورنس کا پریمیم ادا کیا جا رہا ہے اور ان کی جائیداد کی مناسب دیکھ بھال وغیرہ ہو رہی ہے۔

ان کی ایک خصوصیت یہ ہے کہ انھیں جس بات کا یقین ہو جائے وہ ضرور کریں گے۔ خواہ کوئی اچھا سمجھے یا بُرا یہ لوگ اچھے کاروباری شراکت دار ثابت ہوتے ہیں کاروبار میں بے حد دلچسپی لیتے ہیں اور شراکت دار کو فائدہ پہنچانے کی کوشش کرتے ہیں۔ تاہم غیر ضروری باتوں اور خط و کتابت میں وقت ضائع کرنے کی بجائے دو ٹوک اور کھری بات پسند کرتے ہیں۔ جو دل میں فیصلہ کر لیں اس کے خلاف انھیں دلیل سے قائل کرنا مشکل ہوتا ہے اپنی غلطی بہت مشکل سے تسلیم کرتے ہیں یہ لوگ ان تھک محنت کرتے ہیں۔ فراخ دل، ثابت قدم اور قابل اعتماد ہوتے ہیں کام سے جی نہیں چراتے ہنسی خوشی اور لگن کے ساتھ کام کرتے ہیں یہ لوگ گاہک کو متاثر کرنے کی صلاحیت رکھتے ہیں اور دوسروں کا اعتماد آسانی سے حاصل کر لیتے ہیں۔ اسد افراد کی سب سے بڑی کمزوری ان کے جذبات ہوتے ہیں اور سب سے بڑی طاقت بھی جذبات ہی ہوتے ہیں۔ اسد افراد برداشت نہیں کر سکتے کہ کسی شخص کے ساتھ زیادتی کی جائے انسانی وقار کا بہت احترام کرتے ہیں اسد افراد کسی سے جنگ کی صورت میں صرف اس وقت مفاہمت کرتے ہیں جب یہ جنگ جیت جاتے ہیں یہ بات ان کی اعلیٰ ظرف کی دلیل ہے اسد افراد انسان کے کریکٹر کے بہترین جج ہوتے ہیں ہر



وہ شخص جو ان کی تعریف کرتا ہے ان کی ہمدردی حاصل کرنے میں کامیاب ہو جاتا ہے اسد افراد فطرتاً معصوم ہوتے ہیں اور صاف گو ہوتے ہیں یہ لوگ عموماً غصے میں نہیں آتے لیکن اگر ان کی انا مجروح ہو جائے تو پھر یہ آپے سے باہر ہو جاتے ہیں ان لوگوں میں رہنمائی کی پیدائشی صلاحیت موجود ہوتی ہے۔ اس لیے ہر موقع اور حالات پر باآسانی قابو پا لیتے ہیں۔

## کاروبار:

ان لوگوں کیلئے مناسب کاروبار صنعت و تجارت، سماجی بہبود، صحافت، سیاست، فلم سازی، تعلقات عامہ، فنون لطیفہ، نفسیات، تعلیم و تدریس، ہر قسم کے انتظامی عہدے، اشتہارات، پبلسٹی، دستکاری، طب، حکمت، دوا سازی، لیڈر شپ، ایکٹر، منیجر، ڈائرکٹر، چیئرمین، اوورسیز کا کاروبار، جیولر، آگ بجھانے والے، باکسر، شکاری، آرٹسٹ، ہوٹل چلانے والے سرکس والے۔

## حلیہ:

لمبا قد، کشادہ کندھے، عمدہ اور درمیانہ نقش، گول سر، بڑے رخسار، خوبصورت بال، بے خوف چال ڈھال، چوڑا منہ، سفید دانت، دراز گردن، بھاری آواز، سیاہ چشم، پیوستہ ابرو، کشادہ، پیشانی سیاہ، سیاہ داڑھی، بزرگ سر، گندمی رنگت، منہ پر تل کا نشان، گھنگھریالے بال، جواں عمر۔

## امراض:

برج اسد کے امراض میں امراض قلب، ریڑھ کی ہڈی کے امراض، غلبہ صفرا، امراض جگر، مرگی، درد مثانہ، حلق کی بیماریاں، درد کمر، گھٹنوں کے امراض، گھٹیا کا مرض۔

## غذائیں:

غذاؤں میں خوش ذائقہ روٹی، طعام شیریں، بادام، پکوڑے، پلاؤ بریانی، گوشت مور، دال نخود، گوشت مرغ و بکری، پپیتا، امرود، سیب، باجرہ روٹی، گوشت ہرن۔

## ممالک:

برج اسد کے متعلقہ ممالک میں اٹلی، سسلی، فرانس۔

# برج سنبلہ

**فطرت:**

برج سنبلہ کے حامل افراد خاموش طبع، ذھین فطین جلد اثر قبول کرنے والے ہوتے ہیں لیکن بے غرض قربانی کا مادہ ان میں ہوتا ہے حق پرست، ہوشیار، سخنور شاعر، ادیب، کمرشل نقطہ نظر رکھتے ہیں۔ اس برج کے مالک افراد ذی عقل، ذی فہم بڑے عالم، ظاہری، مزہبی ادنیٰ ہو، ہر کام میں فن مولا، شہوت پرست، خوش کلام، حلیم الطبع، صاحب عقل، ہنر مند اور اہل قلم لکھنے پڑھنے میں زیادہ دھیان رکھنے والے ہوتے ہیں ان کی گردن، پیٹھ یا بازو پر تل کا نشان ضرور ہوتا ہے کوئی شخص ان کی نیکی کی قدر نہ کرنے اولاد میں لڑکے زیادہ اور لڑکیاں کم ہوں۔ گھریلو کاموں میں زیادہ خوش رہیں ہر کام نہایت محنت اور کوشش سے کریں تحریر وتقریر کے ماہر ہوتے ہیں روپیہ پیسہ ان کے پاس کم ٹھہرتا ہے دولت کمانے میں کافی مشکلات کا سامنا کرنا پڑے اکثر مال مویشی رکھنے اور پالنے کے شوقین ہوتے ہیں۔

یہ لوگ عملی انسانوں میں شمار ہوتے ہیں یہ لوگ اپنے معاملات میں کسی کی مداخلت پسند نہیں کرتے اور خود بھی دوسروں کے معاملات میں مداخلت سے گریز کرتے ہیں۔ اس برج کے مالک افراد بہت ذھین ہوتے ہیں پہلی ملاقات میں تپاک سے ملتے ہیں سنجیدہ اور پُر تکلف گفتگو کرتے ہیں اور پھر ذہانت کی بنیاد پر ہی دوست بناتے ہیں جب تک دوسرے کو اچھی طرح سمجھ نہ لیں خود نہیں کھلتے ہر بات کی حقیقت کو سمجھنے کی کوشش کرتے ہیں بے حد آئیڈیل پسند اور جذباتی ہوتے ہیں لیکن جذبات کی رو میں بہہ جانے والے ہرگز نہیں ہوتے۔

برج سنبلہ کے مالک افراد ایک بار کسی سے تعلقات قائم کرلیں تو یہ تعلقات مشکل سے توڑتے ہیں اور اگر ایسی صورت پیدا ہو جائے تو بھی بتدریج قطع تعلق کرنے کو ترجیح دیتے ہیں۔

اس برج سے تعلق رکھنے والے لوگوں سے دوستی کرنا یا ان کے قریب ہونا کوئی آسان کام نہیں ہوتا یہ لوگ بہت کم دوست بناتے ہیں لیکن ان کے قریبی دوست بہت مخلص



ہوتے ہیں اگرچہ ان کے جذبات کو سمجھنا اور ان کی قدر کرنا مشکل ہوتا ہے تاہم جو لوگ انھیں سمجھ لیتے ہیں ان سے دوستی ہو جاتی ہے یہ عملی قسم کے لوگ ہوتے ہیں مستعدی سے کام کرتے ہیں اور اپنے جیسے لوگوں کو ہی پسند کرتے ہیں۔

سنبلہ افراد اپنی شکل وصورت اور وضع قطع کا بہت خیال رکھتے ہیں اور خود کو ہر وقت بنا سنوار کر رکھتے ہیں۔ یہ لوگ بنیادی طور پر حقیقت پسند ہوتے ہیں لیکن یہ اپنے جذبات کا بھرپور اور پُر زور اظہار بھی چاہتے ہیں سنبلہ افراد بہت کم کسی سے بے تکلف ہوتے ہیں اور یہ دوست بھی بہت کم بناتے ہیں اور جسے یہ دوست بنا لیں اس کے ساتھ بہت پر خلوص اور ایماندار رہتے ہیں یہ لوگوں کی باتوں کو زیادہ اہمیت نہیں دیتے روپے پیسے کی ان کے نزدیک بہت اہمیت ہوتی ہے۔

سنبلہ افراد محبت کے معاملات میں اعتدال پسند ہوتے ہیں اور خاموش طبع ہونے کی وجہ سے کھل کر محبت کا اظہار نہیں کرتے یہ تو ممکن ہے کہ ابتداء میں یہ کچھ سرگرمی دکھائیں لیکن جیسے ہی تعلقات آگے بڑھتے ہیں محبت میں ان کا معیار بلند ہوتا جاتا ہے پسند کا ساتھی دیر سے ملنے کی وجہ سے شادی بھی دیر سے کرتے ہیں۔

سنبلہ افراد نت نئے طریقوں اور آلات کو روشناس کرانے کی زبردست صلاحیت کے حامل ہوتے ہیں جو کہ خود فنکار حضرات بھی انجام دینے کے قابل نہیں ہوتے ان لوگوں کا دماغ کمپیوٹر کی طرح تیز ہوتا ہے اور اکثر موسیقی کے حوالے سے باصلاحیت ہوتے ہیں ان لوگوں کی ذہانت کا اندازہ اس طرح لگایا جا سکتا ہے کہ یہ لوگ اگر ایک کتاب ایک دفعہ پڑھ لیں تو اس کی خاص خاص باتوں پر فوری کاربند ہو جاتے ہیں یہ لوگ نظم وضبط کے بڑے پابند ہوتے ہیں۔ اس لیے اپنے بچوں میں بھی اس کی عادت ڈالنے کی کوشش کرتے ہیں ان کیلئے اوقات کار مقرر کر دیتے ہیں اور ہر کام مقررہ وقت پر کرانے کی کوشش کرتے ہیں یہ لوگ اپنے ارادوں کے اٹل ہوتے ہیں ایک مرتبہ کسی بات کا فیصلہ کرلیں تو خواہ کچھ ہو جائے اس پر عمل ضرور کرتے ہیں یہ لوگ دوسرے برجوں کے حامل لوگوں کی طرح محبت میں تبدیلی کے قائل نہیں ہوتے یہ لوگ جذبات میں بھڑک اٹھنے سے گریز کرتے ہیں بغیر سوچے سمجھے کوئی قدم نہیں اٹھاتے بظاہر یہ لوگ سرد مزاج نظر آتے ہیں لیکن ایسا ہوتا نہیں بلکہ یہ لوگ ہر ایک سے محبت کرتے ہیں یہ لوگ بیمار بہت ہوتے ہیں لیکن اگر کسی کتاب میں کسی بیماری کے

بارے میں پڑھ لیں تو خود کو اس بیماری میں مبتلا سمجھنے لگتے ہیں انھیں فطرت اور سادگی سے بڑا لگاؤ ہوتا ہے اور یہی وجہ ہے کہ یہ لوگ ساری عمر جوان رہتے ہیں۔

**کاروبار:**

وکالت، صحافت، ڈاکٹری، ریسرچ سینٹر، کپڑے کی تجارت، کھانے وغیرہ کی تجارت، ایجنسی چلانا، خزانچی، ایجنٹ، ٹیکنیشن، ہر قسم کا بزنس، انتظامی شعبے، درس و تدریس، تبلیغ، کرنسی ایکس چینج، تحقیق و مشاہدہ، میڈیکل سائنس، قانون و انصاف، بینکاری، شماریات، نرسنگ، دوا سازی، شعر و ادب، سائنسدان، میڈیسن، باغبانی، اکاؤنٹنٹ، سرکاری ملازمت، محکمہ ڈاک۔

**حلیہ:**

پتلا جسم، کھلی پیشانی، ہلکی سیاہ یا نیلی آنکھیں، کشادہ کندھے، ذی فہم، روشن خیال، لمبا قد، لمبے بازو اور ٹانگیں، اونچی ناک، تیز نظر، گندمی رنگت، کشادہ دندان

**امراض:**

برج سنبلہ کے متعلقہ امراض میں دردسر، پھیپھڑوں کی بیماریاں، نظام ہضم اور معدے کے امراض، ہیضہ یا بدہضمی، آنتوں کے عارضے اور السر، گٹھیا کا مرض، جوڑوں کا درد، شانوں کا درد، بڑی آنت کا بڑھ جانا، اعصابی کمزوری، پیٹ درد، قبض، گیس وغیرہ

**غذائیں:**

غذاؤں میں مونگ دال، کھچڑی نمکین، گندم روٹی، رائتہ، کدو شیریں، گوشت مور۔

**ممالک:**

متعلقہ ممالک میں ترکی، دجلہ، یونان، سوئٹزر لینڈ، ویسٹ انڈیز، گریس اور برازیل وغیرہ شامل ہیں۔



# برج میزان

**فطرت:**

برج میزان میں پیدا ہونے والے افراد مستقل مزاج، خود پسند، مغرور، لالچی، پُرکشش، مہربان اور نرم مزاج ہوتے ہیں۔ وجدانیت، انصاف پسندی کا مادہ ان میں زیادہ ہوتا ہے بااثر اور سربراہ حکمران قسم کے ہوتے ہیں اپنے خاندان کی عزت رکھنے والے ہوتے ہیں یہ لوگ ذہنی طور پر ہر چیز میں توازن قائم کرنے اور منصفانہ نتیجوں پر پہنچنے کے عادی ہوتے ہیں ان لوگوں میں اکثر نامور وکیل یا جج ثابت ہوتے ہیں۔

صاف گوئی اور جلد بازی ان کی طبیعت میں اس حد تک رچی بسی ہوتی ہے کی بہت سے کاموں میں اسی جلد بازی کے باعث یہ اپنے پاؤں پر خود ہی کلہاڑی مار لیتے ہیں ان کا کام بگڑ جاتا ہے اور انھیں اپنی اس عادت کے سبب ناکامی کا منہ دیکھنا پڑتا ہے چھوٹی باتوں اور معمولی ناکامیوں پر دل برداشتہ ہو کر یہ دل ہی دل میں کڑھتے اور جھنجلاتے رہتے ہیں یہی جذبات ان کی صحت کو دیمک کیطرح چاٹ چاٹ کر تباہ کر دیتے ہیں اور معدہ اور دوسری اعصابی بیماریوں کا شکار بنے رہتے ہیں یہ لوگ ذھین ہوتے ہیں اور ان کا ذہن روشن اور منطقی ہوتا ہے بحث و مباحثے کے شوقین اور بے حد تجسس پسند ہوتے ہیں ہر معاملے کے دونوں پہلوؤں کو دیکھتے ہیں اور غیر منطقی باتوں سے نفرت کرتے ہیں۔

یہ لوگ اپنے خیالات اور اعمال میں بڑے ٹھوس ہوتے ہیں۔ ان کے مزاج میں ادراک اور دور اندیشی پائی جاتی ہے پُرکشش شخصیت کے مالک ہوتے ہیں لوگوں میں بے حد مقبول ہوتے ہیں۔ سمجھدار ہوتے ہیں دوسروں کے ساتھ رہنا اور حالات سے ایڈجسٹمنٹ کرنا جانتے ہیں اپنے تخیلاتی ذہن کے ذریعہ زندگی میں رنگ بھر دیتے ہیں یہ لوگ زندگی میں میانہ روی سے کام لیتے ہیں اور انتہائی پسندی سے گریز کرتے ہیں دولت کی قطعی پروانہیں کرتے اس لیے اکثر نشیب و فراز سے دوچار رہتے ہیں۔

فطرتاً لاپروا ہونے کی وجہ سے یہ اپنی ہی نہیں بلکہ دوسروں سے مانگی ہوئی چیزیں بھی اکثر مختلف جگہوں پر رکھ کر بھول جاتے ہیں اپنی فطری لاپرواہی کی عادت کی بناء پر اپنے

مستقبل سے بے نیاز ہو کر بے تحاشہ روپیہ خرچ کرتے ہیں یہ لوگ بے حد پُرکشش شخصیت کے مالک ہوتے ہیں دوسروں سے اختلاف کرنے سے گریز کرتے ہیں انھیں تنہائی پسند نہیں ہوتی دوسروں کے ساتھ رہنا چاہتے ہیں لیکن گہری دوستی نہیں کرتے یہ تخیلاتی ذہن کے مالک ہوتے ہیں اپنے تخیلات اور ادب سے زندگی اور دنیا میں رنگ بھر دیتے ہیں اپنی زندگی عام طور سے میانہ روی کے ساتھ گزارتے ہیں اور انتہا پسندی نہیں کرتے کاروبار میں یہ لوگ بڑے کامیاب اندازے لگایا کرتے ہیں اور اس سے فائدہ اٹھاتے ہیں۔

میزان افراد چونکہ تصور پرست ہوتے ہیں لہذا اپنی مرضی کی دنیا کو ترجیح دیتے ہیں اس لیے انھیں دولت کمانے سے زیادہ دلچسپی نہیں ہوتی ان کے اندر تجارت اور مال و دولت کے بارے میں بے عملی کا رجحان پایا جاتا ہے انھیں خدا نے جو صلاحیت ودیعت کی ہے اس سے کام لیکر یہ دنیا کو فائدہ پہنچا سکتے ہیں میزان افراد آرٹ اور فنون لطیفہ کے میدانوں میں گہری دلچسپی لیتے ہیں اس قسم کی دلچسپی سے انھیں صرف مسرت حاصل ہوتی ہے مال و دولت نہیں۔

یہ لوگ علم کی بہت عزت کرتے ہیں اور اپنی ساری زندگی پرکھنے اور علمی تحقیقات میں گزار دیتے ہیں علمی معاملات میں بھی ہر بات کو جانچنے اور پرکھنے کی عادت سے بہت مدد لیتے ہیں یہ لوگ بڑے کامیاب ڈاکٹر بن سکتے ہیں مگر معالج کی حیثیت سے نہیں بلکہ کسی خاص شعبے کے ماہر اور عالم کے حیثیت سے ان لوگوں کی ازدواجی زندگی عام طور پر کامیاب نہیں رہتی کیونکہ محبت کے معاملے میں یہ اسی توازن اور معقولیت کے چاہتے ہیں اور یہ نہیں سوچتے کہ محبت میں ناپ تول یا بحث اور دلیل سے کم واسطہ پڑتا ہے نتیجے کے طور پر انھیں مایوسی اور ناکامی سے دوچار ہونا پڑتا ہے۔

میزان افراد خوش مزاج، آرام پسند ہو جاتے ہیں ان کی خواہش ہوتی ہے کہ لوگ ان سے محبت کریں اور انھیں دوست سمجھیں غیر مستقل مزاجی اور کاہلی ان کی دو بڑی خامیاں ہیں اگر یہ لوگ ان خامیوں پر قابو پالیں تو زندگی کے سفر میں مشکلات سے نہ گھبرائیں خاص طور پر زندگی اور اقتدار کے فلسفے میں تبدیلی کر لیں تو زندگی کے ہر شعبے میں کامیابی اور کامرانی سے سرفراز ہوتے رہیں گے۔

میزانی افراد ذہانت اور خوبصورتی کا امتزاج پسند کرتے ہیں یہ معاشرتی زندگی میں سماجی اصلاحات لانے کی صلاحیت رکھتے ہیں اور مقامی حکومت میں اپنی کوششوں سے متعدد



قصبات اور شہروں کو پُرکشش اور آپس میں ہم آہنگ بنانے کی بھرپور صلاحیت کے حامل ہوتے ہیں یہ لوگ ایسے پیشوں کا کام کرنا پسند کرتے ہیں جہاں انھیں ان کے معاشرتی فریضے ادا کرنے کے مضبوط جذبے کے حق میں ماحول سازگار ہو کوئی بھی ملازمت جو ان کے خدمت خلق اور امن پسندی کے جذبے کو تحریک دے ان کیلئے بہت مناسب ہوتی ہے بظاہر یہ لوگ متوازن نظر آتے ہیں مگر اپنے معاملات میں انھیں فیصلہ کرنا دشوار ہوتا ہے اچھے ذوق کے مالک ہوتے ہیں تاہم ان کو خوش رکھنا مشکل کام ہوتا ہے۔

## کاروبار:

ان لوگوں کیلئے سماجی بہبود کے کام، درس و تدریس، درآمدات و برآمدات، سیاست، قانون، اکاؤنٹس، ملبوسات کی تیاری، مجسمہ سازی، سفارتی مشن، پینٹنگ، آرائش گیسو، جیولری، مشیر شادی، مصوری، موسیقار، رقاص، ڈانسر، اسٹینوگرافی، نغمہ سازی، قانون و انصاف، سیلز مین، شراکت، ملازمت، سوشل ورکر، قانونی برانچ، فزیشن، ڈاکٹر، فلاسفر، حکیم، جج، پامسٹ، سپرٹ اور تیل کی ادویہ کا کاروبار، فوٹوگرافی، خوشبو کا کاروبار، فرج، شادی دفتر وغیرہ۔

## حلیہ:

خوبصورت و نحیف جسم، خوبصورت نقش و نگار، جوانی میں نازک جسم، سیاہ بال، راگ عنگ کا شوقین، کشادہ پیشانی، پیوستہ ابرو، بڑی ٹھوڑی، گول چہرہ، دراز قد۔

## امراض:

عام طور پر ریڑھ کی ہڈی کی تکلیف، جوڑوں کا درد، نزلہ، زکام، دردسر، گردے کی تکلیف، چیچک، آنکھ کی بیماری، معدے کے امراض، گھٹنے میں جوڑ کے درد، کمر درد۔

## غذائیں:

شیریں و خوش ذائقہ، فرنی، حلوہ، شیرمال، اچار لیموں، گوشت بر، گوشت مور۔

## ممالک:

چین، جاپان، پاکستان، ہندوستان، عرب، مصر، تبت کا حصہ، شمالی آسٹریا۔

# برج عقرب

**فطرت:**

برج عقرب کے مالک افراد متکبر، بدمزاج، غصہ ور، حریص اور بہت لالچی ہوتے ہیں ہر وقت لڑائی جھگڑا کرنا ان کی عادت ہوتی ہے چہرے پر داغ کا نشان ہوتا ہے عادتیں ان کی خراب ہوں کسی کی عزت و احترام نہ کریں طبیعت جوشیلی رکھتے ہوں لوگوں کو ہمیشہ پریشان کرتے رہیں صفراوی امراض اور خونی بیماریوں میں مبتلا رہیں والدین کی عزت کریں علم وفن سے دلچسپی رکھیں گھریلو زندگی اچھی بسر ہو شیریں کلام، پراثر گفتگو کریں ذرا سی بات پر بگڑ جائیں دوست اس کے مطلبی ہوں اوائل عمر پریشانی سے گزرے اوسط عمر اچھی بسر ہو غیر ممالک کا سفر کرنا پڑے۔

اس برج کے زیر اثر انسان جدت پسند، مضبوط ارادہ، قوت تخلیق نمایاں نظر آئے ایسے انسان خاموش، مضبوط ارادہ والا، اعلیٰ ذہانت والا غصہ ور، انتہا پسند، مضبوط قوت عمل والا، مقابلہ کرنے والا، ثابت قدم سخت گہرا اور ضدی قسم کے ہوتے ہیں۔

برج عقرب سے تعلق رکھنے والے افراد انتہائی خودسر اور مطلق العنان ہوتے ہیں ان کے مزاج میں انتہا پسندی کا عنصر زیادہ ہی ہوتا ہے یہ لوگ لگی لپٹی رکھے بغیر دوٹوک بات کرنے کے عادی ہوتے ہیں اور مفاہمت پسند نہیں کرتے یہ لوگ زبردست قوت ارادی کے مالک ہوتے ہیں عام طور پر اپنے فیصلے تبدیل کرنا پسند نہیں کرتے ہیں ایک دفعہ جو فیصلہ کر لیں پھر اس پر ڈٹ جاتے ہیں تاہم ان کے فیصلے عام طور پر حقائق کے بجائے ذاتی پسند اور ناپسند کی بنیاد پر ہوتے ہیں یہ لوگ اپنے مقصد کے حصول کے لئے جان کی بازی لگانے سے بھی گریز نہیں کرتے۔ یہ لوگ بڑے پُرکشش ہوتے ہیں اگر یہ مقرر بنیں تو سننے والوں کو بے حد متاثر کر سکتے ہیں اور انھیں جس طرف چاہیں موڑ سکتے ہیں تحریر میں یہ لوگ کمال حاصل کر سکتے ہیں ان کے ذھن بھی بڑے ذرخیز ہوتے ہیں یہ لوگ سخت پریشانی اور خطرے کی حالت میں اپنے آپ پر قابو رکھنے میں کمال رکھتے ہیں دنیا کے کئی نامور سرجن اس برج میں پیدا



ہوئے ہیں۔

عقرب افراد ہر مشکل کا خندہ پیشانی سے مقابلہ کرتے ہیں یہ لوگ مصائب سے نہیں گھبراتے اپنے دوستوں کے وفادار ہوتے ہیں ان کے ساتھ اگر اچھا سلوک کیا جائے تو یہ کبھی نہیں بھلاتے بلکہ اس سے بڑھ چڑھ کر اچھا سلوک کرنے کی کوشش کرتے ہیں عقرب افراد بلا کے انتہا پسند ہوتے ہیں یہ اپنی بات کی نفی برداشت نہیں کر سکتے خصوصاً جب جن میں ان کی توہین کا پہلو نکل آئے ان کے مزاج میں اعتدال کا فقدان ہوتا ہے ان کی فطرت میں ضد اور ہٹ دھرمی کا مادہ پایا جاتا ہے یہ چونکہ انتہا پسند ہوتے ہیں اس لئے محبت کے معاملے میں بھی ان کا مزاج گرم ہوتا ہے یا تو محبت ان کیلئے سب کچھ ہے یا پھر کچھ بھی نہیں ان لوگوں کو اپنے بارے میں کسی کی جانب سے تبصرہ یا تجزیہ کرنا پسند نہیں خواہ وہ تبصرہ ان کے حق میں ہو۔

اس برج کے مالک افراد ہمیشہ دوٹوک بات کرتے ہیں ہاں یا نہ میں جواب دیا کرتے ہیں ٹال مٹول سے گریز کرتے ہیں یہ لوگ دوستی، مذہب، سیاست، خوراک، لباس، عزیز و اقارب، زندگی اور موت ہر معاملے میں جذباتی اور انتہا پسند نظر آتے ہیں ان کا رومانی جذبہ بھی بڑا شدید ہوتا ہے اگرچہ پُرسکون نظر آتا ہے مگر اندر سے بے چین ہوتا ہے اس طرح ان کے ظاہر و باطن میں بڑا فرق ہوتا ہے۔

عقرب افراد بدترین حالات میں بھی اپنی ذہنی صلاحیتوں کے استعمال کے فن سے واقف ہوتے ہیں اور اپنی تمام تر توانائی اس صورت حال سے نمٹنے میں صرف کر دیتے ہیں یہ لوگ خیالی جنگ کے بھی ماہر ہوتے ہیں چنانچہ غلط اور بے بنیاد موقف پر بھی ڈٹے رہتے ہیں اور اپنے آپ کو سچا ثابت کرنے کی کوشش کرتے ہیں یہ لوگ زبردست جسمانی توانائی کے حامل ہوتے ہیں اور لیڈر شپ کے حوالے سے مضبوط قوت برداشت رکھتے ہیں ان کی جارحانہ جبلتیں بہت نمو یافتہ ہوتی ہیں یہ اچھے سپاہی اور کمانڈر ثابت ہوتے ہیں۔ یہ سٹیج اور پبلک کے میدان میں بہت موزوں رہتے ہیں جہاں ان کی شدت پسندانہ خصوصیات مقناطیسی اثر کی حامل ہوتی ہے۔ یہ لوگ خودسر تو ہوتے ہی ہیں خوددار بھی بلا کے ہوتے ہیں اپنی خامیوں خوبیوں سے یہ لوگ بہت اچھی طرح واقف رہتے ہیں جو بات ایک دفعہ ان کے دماغ میں بیٹھ جائے اسے تبدیل کرنا آسان نہیں ہوتا یہاں تک کے چاپلوسی کے ذریعے بھی ان کو شیشے میں نہیں اتارا جا سکتا یہ لوگ اپنے فیصلے خود سوچتے ہیں اور خود کرتے ہیں چونکہ بے حد

حوصلہ مند ہوتے ہیں اس لئے حالات خواہ کتنے ہی ان کے خلاف کیوں نہ ہوں یہ ان سے نہیں گھبراتے اور بُرے سے بُرے حالات میں بھی مردانہ وار مقابلہ کرتے ہیں اور آخر میں اپنے مقصد میں کامیاب ہو جاتے ہیں ان لوگوں میں فطری تجسس کا مادہ بہت ہوتا ہے ان کو راز و اسرار سے گہری وابستگی ہوتی ہے اور اپنی پر اسرار و پر کشش نظروں اور معنی خیز سوالات کے ذریعے بڑے سے بڑا راز افشاں کرا سکتے ہیں۔

## کاروبار:

برج عقرب والوں کیلئے بہترین کاروبار ڈاکٹر، حکیم، فلاسفر، پامسٹ، فزیشن، سپرٹ اور تیل کی ادویہ کا کاروبار، نفسیات، تجارت، جہاز رانی، مالیاتی مشیر، تعمیرات، اکاؤنٹس، سراغ رسانی، صحافت، تعمیرات، انجینئرنگ، سرجری، بروکر، سائنسی تحقیقات، انشورنس ایجنٹ، فوج، پولیس، ریسرچ، جاسوس، دندان ساز، کان کنی، مکینک وغیرہ شامل ہیں۔

## حلیہ:

چھوٹا بھاری بھر کم اور مضبوط جسم، سانولا یا زرد رنگ، ٹانگیں ٹیڑھی، بھوری آنکھیں، موٹے ابرو، عام طور پر چہرے پر کوئی داغ یا نشان دکھائی دیتا ہے یا کسی زخم کا نشان ہوتا ہے۔

## امراض:

سردرد، ناک کے امراض، جوڑوں کا درد، پیچش، سوزش، معدہ، ہاضمے کی بیماریاں، مثانے کے امراض، حلق کی شکایت، نزلہ زکام فلو، پتھری و اعضائے رئیسہ۔

## غذائیں:

گوشت، دہی، دودھ، فالسہ، پلاؤ، افیون، پوست، پوری، دو پیازہ، روٹی، چاول، شلغم، دال مسور۔

## ممالک:

الجیریا، مراکش، ناروے، اسپین، ہندوستان، عراق، دوبئی۔



# برج قوس

## فطرت:

برج قوس کے مالک افراد حلیم الطبع، نرم دل، خوش اخلاق، ملنسار، قناعت پسند، صابر، نیک چلن، سخی، نیک، متقی، پرہیز گار، صاحب انصاف، بلند خیال اور لوگوں کی عزت کرنے والے ہوتے ہیں ان کے چہرے یا بغل پر سیاہ، تل کا نشان ہوتا ہے ان لوگوں کا رجحان مذہب کی طرف زیادہ ہوتا ہے جھگڑوں سے دور بھاگتے ہیں بزرگوں کا ادب کریں غیر ممالک کا سفر بھی کریں اہل علم و قلم سے روابط قائم کریں۔

اس برج کے زیر اثر پیدا ہونے والے انسان اعلیٰ فہم و ادراک رکھنے والے فراخ اور کشادہ دل کے علاوہ گہری سوچ والے انسان ہوتے ہیں صاحب موجد ہونے کے ساتھ ساتھ مختلف زبانوں کے مترجم بھی ہوتے ہیں نہایت ذہین و فطین ہوتے ہیں اپنی عقل و فراست سے نت نئی راہیں تلاش کرتے رہتے ہیں ان میں امانت، صاف گوئی اور خوش مزاجی پائی جاتی ہے زیادہ تر قوس والے اپنی زندگی میں دوسروں کی مداخلت کو پسند نہیں کرتے انصاف پسند، خوش مزاج، جوشیلے، جرات منداور دیانت دار لوگ ہوتے ہیں پسند اور ناپسند کے بارے میں پس و پیش نہیں کرتے اگر حتمی مزاج ہو تو چڑچڑا پن، لاپرواہی، جذباتیت اور پریشان خیال ظاہر ہوتے ہیں اس برج سے تعلق رکھنے والے افراد صاف گو ہوتے ہیں اور لگی لپٹی رکھے بغیر بات کرنے کو ترجیح دیتے ہیں خوش مزاج ہوتے ہیں اس لئے عام طور پر اپنے مصائب اپنے تک محدود رکھتے ہیں یہ لوگ زندگی کے بارے میں اچھی رائے رکھتے ہیں لیکن اپنی زندگی میں دوسروں کی مداخلت کو پسند نہیں کرتے اپنی پسند اور ناپسند کے اظہار میں پس و پیش نہیں کرتے جوشیلے اور دیانت دار ہوتے ہیں کیونکہ یہ لوگ سچ کے اظہار میں لگی لپٹی کے قائل نہیں ہوتے اس لئے عام طور پر دوستوں کی ناراضگی مول لیتے ہیں اور ان کی صاف گوئی سے عام طور پر ان کے دوست نالاں نظر آتے ہیں۔

قوس افراد سماجی تقریبات سے لطف اندوز ہوتے ہیں اور یہ آرٹ میوزک اور

رقص کے بے حد شوقین ۔ ۔تے ہیں قوس افراد بہت جذباتی ہوتے ہیں اس کے باوجود محتاط رویہ اختیار کرتے ہیں محبت و پیار ان کی زندگی کا اہم حصہ ہے قوس افراد کی شخصیت بڑی دلچسپ اور دلکش ہوتی ہے ان لوگوں میں ایک طرح کی مقناطیسی صلاحیت پائی جاتی ہے یہ بہت چالاک اور ہوشیار ہوتے ہیں یہ چاہتے ہیں کہ لوگ انھیں غور سے دیکھیں اور ہمیشہ یاد رکھیں یہ مختلف شعبہ ہائے زندگی کے لوگوں سے مل کر بہت خوش ہوتے ہیں لوگ ان کا احترام اور تعریف کرتے ہیں یہ لوگ دوسروں سے دوستی اور تعلقات نبھاتے وقت کھلے دل اور ذہن سے کام لیتے ہیں اور اپنے تعلقات میں ہمیشہ ایماندار ہوتے ہیں یہ لوگ اکثر دوسروں سے امید باندھ لیتے ہیں اور امید پوری نہ ہونے پر ان کو بہت دُکھ ہوتا ہے ان کی سوچ ہمیشہ مثبت ہوتی ہے اور یہ لوگ اپنی پرانی روایات پر قائم رہتے ہیں ان کا موڈ ہر وقت اچھا رہتا ہے یہ لوگ گھومنے پھرنے کو ترجیح دیتے ہیں اور کھیلوں میں دلچسپی رکھتے ہیں قوس افراد ہیرا پھیری کرنے والے نہیں ہوتے لیکن کبھی کبھی ضرورت سے زیادہ باتونی ہو جاتے ہیں ان کی گفتگو میں مزاح کا عنصر نمایاں ہوتا ہے جس کے باعث لوگ ان سے اکتاتے نہیں۔

برج قوس کے حامل افراد خوب سے خوب تر کی تلاش میں رہتے ہیں ہر طرح کے ماحول کو اپنا لیتے ہیں لیکن جھوٹ، فریب اور بد دیانتی کو برداشت نہیں کرتے کسی کی حق تلفی پر تڑپ اٹھتے ہیں دنیا بھر کی سیر کرنا ان کی سرشت میں شامل ہوتا ہے یہ لوگ دولت کو زیادہ اہمیت نہیں دیتے لیکن اس کے باوجود دولت ان کے پاس خود چل کر آتی ہے قوس افراد جب ضد پر آجائیں تو ہٹ دھرمی پر اتر آتے ہیں اس کے ساتھ ہی ان کا غصہ بہت تیز ہوتا ہے اور یہ غصہ ان کی ہٹ دھرمی کو مزید بڑھا دیتا ہے قوس افراد اپنی ذات پر تنقید برداشت نہیں کر سکتے خصوصاً ایسی تنقید جو ان کے لباس اور وضع قطع سے تعلق رکھتی ہو اس لئے یہ بھی نہیں برداشت کر سکتے کہ کوئی ان پر الزام تراشی کرے اگر کسی نے ایسی غلطی کر دی تو قوس افراد آسمان سر پر اٹھا لیتے ہیں اور ان کی زبان تنقید کرنے والے کی دھجیاں اُڑا دیتی ہے۔

قوس افراد وسیع النظر ہوتے ہیں عالمی حالات سے باخبر رہتے ہیں اپنے بچوں کو تحمل و بردباری کی تعلیم دیتے ہیں یہ لوگ اپنے بچوں سے کہتے ہیں کہ ہر بات غور سے سنا کرو مگر عمل اپنی بات پر کیا کرو یہ لوگ ایک وقت میں کئی طرح کے لوگوں سے دوستی رکھتے ہیں اس لئے لوگ ان کی پسند و ناپسند کے بارے میں آسانی سے کوئی رائے قائم نہیں کر پاتے ان کا



کام کرنے کا انداز نرالا ہوتا ہے کبھی ایک کام پیشے پر اکتفا نہیں کرتے جلدی جلدی پیشے یا کاروبار تبدیل کرتے رہتے ہیں دوسروں پر حکمرانی کرنا چاہتے ہیں اسی لئے حکومت میں اعلیٰ عہدوں کے حصول کیلئے کوشاں رہتے ہیں۔

## کاروبار:

ان لوگوں کیلئے سیاحت، ٹرانسپورٹ، ایڈورٹائزنگ تعلقات عامہ، وکالت، تجارت، درس و تدریس، صحافت، سیاست، نشر و اشاعت، کھیل کود، لٹریچر، سول انجینئر، دوا سازی، اداکاری، سرکاری ملازمت، فنون لطیفہ، معلم، گائیڈ، فلاسفر، خطیب، مقرر، بنک ملازمین، ٹیچر، مذہبی ادارے، تعلیمی ادارے، قانونی شراکت، مبلغ، بک میکر، ٹریفک والے، نیوز رپورٹر، چلنے پھرنے والے کام موزوں ہیں

## حلیہ:

لمبا قد، خوش وضع، نقش خوبصورت، لمبا چہرہ، لمبی گردن، بھورے بال، عمدہ دلنشین آنکھیں، لمبا ناک، بڑے کان، پیٹھ یا پاؤں پر تل کا نشان، قدرے سفید رنگت۔

## امراض:

جوڑوں کا درد، امراض خونی، حلق کی بیماریاں، نزلہ زکام، گردن اکڑ جانا، بخار، لنگڑا پن، گٹھیا، کولھوں کا زخم، عرق النساء، ہاضمے کی خرابی، دماغی امراض۔

## غذائیں:

یخنی، پلاؤ، گندم کی روٹی، حلوہ پوری نرم، گوشت مرغ، مصری، شکر، مربہ سیب، اور ناشپاتی۔

## ممالک:

متعلقہ ممالک میں فرانس کا حصہ، سپین، اٹلی، عرب میلگری، ہنگری، اسپین، یوگوسلاویہ۔

# برج جدی

**فطرت:**

برج جدی کے زیر اثر افراد خاموش طبع ، خود مختار، غیرت مند، دیدہ زیب، دور اندیش، عاقبت، اندیش، ہوشیار، ان تھک کام کرنے والے، با اصول ، فرض شناس، نازک مزاج، ہنر مند، کینہ ور، خود غرض، سخت گیر، کنجوس، ہر وقت پریشان رہنے والے کمزور، عقیدہ اور دشمنوں سے فکر مند رہنے والے ہوتے ہیں۔

اس برج سے تعلق رکھنے والے افراد قدامت پسند لیکن مضبوط قوت ارادی کے مالک ہوتے ہیں مہذب اور با اخلاق ہوتے ہیں چھوٹوں کا لحاظ اور بڑوں کا ادب کرتے ہیں اور دوسروں سے بھی اسی کی توقع کرتے ہیں اس برج کے مالک افراد بڑے فرض شناس، بے حد جفاکش محنتی، قابل اعتماد، دیانتدار اور با عمل انسان ہوتے ہیں یہ لوگ دوسروں کا احسان کم ہی لیتے ہیں اور احسان کا بدلہ چکانے کیلئے بے چین رہتے ہیں یہ لوگ اس قابل ہوتے ہیں کہ نا قابل حصول کو قابل حصول بنا دیں یہ ہر چیز میں اعلیٰ معیار کے قائل ہوتے ہیں اور اس سے کم پر راضی کم ہی ہوتے ہیں اپنی اس عادت کی وجہ سے یہ لوگ عام طور پر چیزوں کے معیار پر نظر ڈالنے کے بجائے اس کے حسن اور بناوٹ پر نظر رکھتے ہیں جدی افراد واضع انداز فکر والے اور ذہین ہوتے ہیں کسی بھی کام کو صحیح طور پر پایہ تکمیل تک پہنچانے میں فخر محسوس کرتے ہیں جدی افراد باشعور اور محتاط ہوتے ہیں اگر کوئی سودا کیا جائے تو ان پر بھروسہ کیا جاسکتا ہے یہ لوگ انصاف پسند ہونے کی وجہ سے کسی بے رعایت نہیں برتت اور معاف کرنے سے زیادہ انصاف کو ترجیح دیتے ہیں ان پر جانبداری کا الزام آسانی سے نہیں لگایا جا سکتا۔ فرض شناسی ان کی فطرت میں ہوتی ہے نرم دلی کی بجائے دوسروں سے سخت انداز میں پیش آتے ہیں جس سے لوگ انھیں سرد مہر اور غیر دلچسپ سمجھتے ہیں یہ لوگ روپے پیسے کے معاملے میں محتاط ہوتے ہیں لیکن عام طور پر فیاض ہوتے ہیں اور ضرورت مند کو انکار نہیں کرتے ان کی مدد کرنے والے کے یہ اپنے محسن کا زبان سے شکریہ ادا نہ کریں مگر ہمیشہ احسان مند رہتے ہیں۔



عام طور پر یہ لوگ اپنی زندگی کا آغاز معمولی حیثیت سے کرتے ہیں لیکن اتنے ثابت قدم ہوتے ہیں کہ ہر قیمت پر اپنا مقصد حاصل کر لیتے ہیں اور اپنی محنت اور لگن سے راہ کی ہر رکاوٹ دور کر کے چھا جاتے ہیں یہ لوگ ہر کام پر سنجیدگی اور متانت سے کام لیتے ہیں تنہائی پسند کرتے ہیں اور گھر پر ہی رہنا پسند کرتے ہیں یہ لوگ بہت نیک ہوتے ہیں جہاں ان کی عزت نفس اور نیک نیتی کو کسی چیلنج کا سامنا نہ ہو بظاہر یہ لوگ بہت ٹھنڈے مزاج کے سرد مہر اور مصروف نظر آتے ہیں مگر دل کے بہت نرم اور حساس ہوتے ہیں دوسروں کی تکلیف سے متاثر ہو کر فوراً ہی مدد کرنے پر آمادہ ہو جاتے ہیں اگر ان لوگوں کا رجحان مذہب کی طرف ہو تو عام طور پر بڑے انتہا پسند جنونی بن جاتے ہیں۔

عقلمند اور سمجھ دار آدمی کی بڑی قدر اور عزت کرتے ہیں نہ خود دوسروں کے معاملات میں دخل دیتے ہیں اور نہ ہی یہ پسند کرتے ہیں کہ کوئی ان کے معاملات میں مداخلت کرے اگرچہ یہ خود مخالفتوں کو دعوت دیتے ہیں لیکن ان میں مخالفت کو ٹھنڈے دل سے برداشت کرنے کی صلاحیت پائی جاتی ہے عام طور پر ان کی گھریلو زندگی مصائب سے بھر پور ہوتی ہے اپنے پریشان حال رشتہ داروں کی مدد کرنا پسند کرتے ہیں انھیں یہ خیال بہت رہتا ہے کہ وہ دنیا میں تنہا ہیں۔

جدی افراد بڑے رومانٹک ہوتے ہیں حسن کو محسوس کرتے ہیں اچھے شعر اور نظم کو پہچان سکتے ہیں ان کی محبت یقینی اور بھر پور ہوتی ہے البتہ یہ اپنے جذبات عام طور پر لوگوں سے پوشیدہ رکھتے ہیں یہ نہ تو کسی کے پھڈوں میں ٹانگ اڑاتے ہیں اور نہ ہی کسی کی غیبت کرتے ہیں یہ اپنے کام سے کام رکھتے ہیں جب تک ان سے رائے نہ مانگی جائے نہیں دیتے اس برج سے تعلق رکھنے والے افراد اچھی دماغی صلاحیت کے مالک ہوتے ہیں اور اپنی سوجھ بوجھ اور ذہانت و متانت کے ذریعہ کاروباری اور سماجی اداروں میں اعلیٰ منصب حاصل کر لیتے ہیں اور سرکاری اداروں میں بھی بڑے عہدوں پر فائز نظر آتے ہیں یہ لوگ زندگی کا آخری حصہ آرام و آسائش سے گزارتے ہیں حقیقت پسند ہوتے ہیں اور غصہ بہت کم کرتے ہیں شائد ہی کبھی ان کو غصہ آتا ہو لیکن اگر کسی بارے میں ان کو علم ہو جائے کہ وہ ان کا دشمن ہے تو اس کو مشکل سے ہی معاف کرتے ہیں جدی افراد ایک گہری جذباتی دنیا کے باسی ہوتے ہیں جس کا اظہار یہ شاذ ہی کرتے ہیں یہ اس بارے میں بہت حساس ہوتے ہیں کہ لوگ ان کے بارے

میں کیا سوچتے ہیں اور کیا کہتے ہیں ان لوگوں سے زیادہ کوئی بھی اپنے گھریلو معاملات میں دلچسپی نہیں لیتے۔

**کاروبار:**

وکالت، صدارت، وزراء، پولیٹیکل ایجنٹ، بلڈنگ کنٹریکٹر، مرچنٹ، ورکس منیجر، ٹیچر، ہیڈ ماسٹر، سربراہ ادارہ، منتظم اعلیٰ، گورنمنٹ سروس، ریاضی دان، پبلک ایڈمنسٹریشن، سیاست دان، نقشہ نویس، سیاسی مقررین، انقلابی لوگ، ہواباز، سوشیالوجسٹ، خرید و فروخت، پیٹرول کی تجارت، جانوروں کی تجارت، سیمنٹ بنانے والے، قانون دان، اسٹیٹ ایجنٹ۔

**حلیہ:**

نحیف اور کسی قدر لمبی اور سوکھی گردن، نمایاں نقوش کم زور اور کم و بیش اعضاء، کمزور چھاتی، چھوٹی ٹھوڑی، جھکے ہوئے کندھے، ابرو نمایاں، لمبا ناک، پتلا چہرہ، دراز قد، چھوٹی آنکھیں، ٹیڑھے دانت، انگلیوں میں عیب، بدن پر داغ، موٹے لب، تلخ زبان۔

**امراض:**

گھٹنوں میں درد، ہڈیاں و جوڑوں کی تکلیف، نظام ہضم میں خرابی، جلدی امراض، دانتوں کی تکلیف، گردے کی پتھری، بہرا پن، بواسیر، امراض دماغ، درد شکم، مالیخولیا، مرگی، ہسٹریا۔

**غذائیں:**

ہینگ، دال ماش، ماش کی روٹی، شراب، پلاؤ، چاول، آم، لیموں، اچار، شوربہ، بے مزہ، گرم باسی روٹی، بھرتہ، باجرہ کی روٹی، کریلا، شور و تلخ۔

**ممالک:**

مغربی و مشرقی پاکستان، ہندوستان، خراسان، مکران، میکسیکو، انڈونیشیا، مقدونیا، یونان، ایران کے حصے، البانیہ، بلغاریہ، پناما۔



# برج دلو

**فطرت:**

برج دلو سے متعلقہ افراد مضبوط جسم، بہادر، حریص، چالاک، بے مروت، بے رحم، کثیر اولاد، شاہ خرچ، ضدی، سرکش، باغی، گمراہ، خبطی، موقع شناس اور بہت جلد ناراض ہو جانے والے ہوتے ہیں ان لوگوں کو ملازمت راس نہیں آتی تجارت سے بہت فائدہ اٹھائیں کسی جھوٹے الزام میں قید خانے کی ہوا کھائیں اپنی بات کے پکے نہ ہوں۔

اگرچہ یہ لوگ فیاض طبع ہوتے ہیں مگر فضول خرچ بالکل نہیں کرتے دوسروں کی مدد کرتے ہیں مگر نکھے لوگوں کی مدد بالکل نہیں کرتے اپنی بات کو دلیل کے ساتھ کہتے اور منواتے ہیں زندگی کی حقیقت کو بہت قریب سے جانتے ہیں ان میں وجدانی اور ادراک کی بہت صلاحیت ہوتی ہے ہمیشہ سوچتے رہنا اور رنجیدہ ہو جانا ان کی عادت ہے انھیں یہ غم رہتا ہے کہ ساری دنیا ان کے خلاف ہوگئی ہے یہ لوگ یا تو بہت اعلیٰ اور مضبوط کردار کے مالک ہوتے ہیں یا انتہائی کمزور کردار والے ہوتے ہیں ان کے جزبات بہت گہرے ہوتے ہیں لیکن یہ عام طور پر اپنے جذبات شدید ہوتے ہیں اگر کسی کے دوست بن جائیں تو اس کے لئے سب کچھ کرنے پر تیار ہو جاتے ہیں اور اگر دشمن بن جائیں تو یہ کسی ظلم اور زیادتی کا بدلہ لینے میں کسی حد اور انتہا کا لحاظ نہیں کرتے ہیں لیکن یہ عموماً اس وقت ہوتا ہے جب ان کا تعلق سوسائٹی کے نچلے طبقے دماغی اعتبار سے نہیں بلکہ ذہنی اور اخلاقی اعتبار سے ہو یہ جذبات سے بے قابو ہو کر اکثر ایسے کام کر بیٹھتے ہیں یا ایسی باتیں کہہ جاتے ہیں جن پر بعد میں ان کو ندامت ہوتی ہے۔

برج دلو کے مالک افراد دلیلیں دینے اور بحث و مباحثے میں بہت تیز ہوتے ہیں مگر خود بڑی مشکل سے قائل ہوتے ہیں اور اپنی مرضی کے خلاف کسی کی بات ماننے پر تیار نہیں ہوتے سائنسی چیزوں اور خاص طور بجلی سے متعلق نئی ایجادوں کی طرف ان کا ذہن بہت مائل رہتا ہے تجارت یا بنکاری میں یہ لوگ بہت کامیاب رہتے ہیں مگر عام طور پر ان کی اس صلاحیت کا فائدہ انھیں کم اور دوسروں کو زیادہ ہوتا ہے یہ لوگ فطری طور پر بڑے سمجھدار ہوتے

ہیں ان لوگوں کو نئی نئی باتیں سوجھتی ہیں یہ بہت انفرادیت پسند ہوتے ہیں اگرچہ یہ بہت سخی اور فیاض ہوتے ہیں لیکن انھیں ہمیشہ یہ ڈر لگا رہتا ہے کہ کہیں وہ دوسروں کے محتاج بن کر نہ رہ جائیں دوسرے لوگ انھیں دولت کا حریص اور لالچی سمجھتے ہیں لیکن حقیقت میں یہ لوگ ایسے نہیں ہوتے یہ لوگ دولت کے پجاری نہیں ہوتے یہی وجہ ہے کہ دوسروں کی مدد کر کے خوشی محسوس کرتے ہیں یہ لوگ ہر بات مدلل کرتے ہیں ہوائیاں نہیں چھوڑتے، زندگی کی حقیقت کو سمجھتے اور اس کا مقابلہ کرتے ہیں معاملات کو دیکھ کر تہ تک پہنچنے اور آنے والے معاملات کے ادراک کی صلاحیت ہوتی ہے۔

دلو سے متعلقہ افراد شکی مزاج نہیں ہوتے اور اپنی محبوب شخصیات پر تو بالکل شک نہیں کرتے حتیٰ کہ وہ شخصیات نہ ان پر ثابت کر دیں کہ ان پر شک کیا جانا چاہیے۔ یہ بڑی ایمانداری سے محبت کرتے ہیں اور جس سے ایک بار سچی محبت کر لیں تمام عمر اس کا انتظار کر سکتے ہیں چاہے آپ پچاس سال بعد کی کوئی تاریخ دے دیں یہ انتظار کر لیں گے ان کی زندگی کی ایک ضرورت تنہائی بھی ہے کہ یہ لمبے لمبے وقفے پسند کرتے ہیں ان کی حرکات وسکنات دیکھ کر کبھی کبھی یوں محسوس ہوتا ہے کہ جیسے یہ سب کچھ دوسروں کا ردعمل دیکھنے کیلئے کرتے ہیں ان کی اچھی بات یہ ہے کہ دوسروں کے انفرادیت کی قدر کرتے ہیں اور انھیں پھولنے پھلنے کا موقع دیتے ہیں یک رنگی اور بور دنیا کا تصور ہی ان کیلئے سوہان روح بن جاتا ہے۔

دلو افراد تنہا رہنے کی بجائے گروپ کی صورت میں کام کرنے کو ترجیح دیتے ہیں لوگوں کو ایک دوسرے کے قریب لا کر انھیں خوشی ہوتی ہے یہ ذاتی مفادات کو ترجیح دینے کے برعکس اجتماعی مفادات کو ہر معاملے پر فوقیت دیتے ہیں دلو افراد کا یہ رویہ بعض اوقات دوسروں کیلئے الجھن کا باعث بن جاتا ہے یہ جیو اور جینے دو کے اصول پر کاربند ہوتے ہیں اور کبھی دوسروں کو نقصان پہنچانے کی کوشش نہیں کرتے یہ لوگ دوسروں کی زندگی میں مداخلت نہیں کرتے یہ لوگ زندگی گزارنے کیلئے اپنے اصول وضع کر لیتے ہیں یہ اپنا برا بھلا خوب جانتے ہیں یہ اس چیز پسند کو نہیں کرتے کہ دوسرے ان کے معاملات میں ان پر دباؤ ڈالنے کی کوشش کریں یہ لوگ علم حاصل کرنے، چیزوں کو جاننے اور سیکھنے کے بے حد شوقین ہوتے ہیں سائنس، تحقیق، صحافت اور سراغ رسانی کے شعبوں میں بے حد کامیاب ہوتے ہیں یہ لوگ اپنے رویے سے بہت سخت مزاج نظر آتے ہیں مگر اندر سے یہ لوگ بہت نرم اور حساس دل



ہوتے ہیں۔

اس برج کے لوگوں کو عمر کے ابتدائی حصے میں مشکلات پیش سکتی ہیں لیکن ان کی آخری عمر اچھی گزرتی ہے نصف عمر گزارنے کے بعد ہی ان کے حالات میں بہتری کے آثار نمایاں ہو جاتے ہیں یہ لوگ اپنے کاموں کا تنقیدی جائزہ لیتے رہتے ہیں اور پریشان ہوتے رہتے ہیں ان میں محنت کرنے کی لگن ہوتی ہے اور بے پناہ جسمانی صلاحیتیں بھی ہوتی ہیں اور یہ اپنے مقصد کے حصول کیلئے سخت محنت کرنے سے بھی گریز نہیں کرتے۔

## کاروبار:

الیکٹریشن، لائبریری، کے سیکرٹری، مکینیکل انجینئر، جرنلسٹ، ٹیکنالوجسٹ، لٹریری آرٹ، سرکاری ملازم، ہوا باز، کتابوں جمع کرنے والا، موٹر انجینئر، آرٹسٹ، ادیب، کمپنی پروموٹرز، انقلابی لوگ، ریڈیو کے تبصرہ کرنے والے، ہیئت دان، طبعیات دان، سوشیالوجسٹ، پرانی اور نادر اشیاء جمع کرنے والے، بڑی فروخت، تعلقات عامہ، لیبر آرگنائزر۔

## حلیہ:

چھوٹا بھاری بھرکم اور مضبوط جسم، کشادہ اور گہری چھاتی، ٹیڑھی ٹانگیں لیکن کشادہ چال، گھنگھریالے بال، قوی، شہ زور، سیاہ یا زرد رنگت، فربہ انداز، اوائل عمر میں بیماری سے تکلیف اٹھائے۔

## امراض:

معدے کے امراض، ہاتھ پاؤں کا سرد ہونے کی شکایات، دوران خون کی خرابی، گھٹنوں کا درد، ریڑھ کی ہڈی کی تکلیف، پنڈلیوں کی موچ، آنکھوں کی کمزوری۔

## غذائیں:

شوردو تلخ، ماش کی روٹی، کریلا، چاول، اچار، آم، لیموں، پلاؤ کثیف، گرم باسی روٹی، بھرتہ، باجرہ کی روٹی۔

## ممالک:

روس کا حصہ، کوہستان عرب، ترکستان، سویڈن، جنوبی سوڈان، افغانستان، پولینڈ، تبت وغیرہ۔

# برج حوت

**فطرت:**

برج حوت کے زیرِ اثر پیدا ہونے والے افراد متکبر مزاج، ایماندار، دیانت دار، سادہ لوح، خاموش طبع، منصف مزاج، مہربان، باحیا، باشعور، رقیق القلب، گرم مزاج، جوشیلا، غصہ ور، متحرک مزاج اور فضول خرچ قسم کے لوگ ہوتے ہیں بہت جلد پریشان اور دکھی ہو جاتے ہیں اگرچہ سخاوت اور فیاضی کے وقتی جذبے کے تحت بڑے بڑے وعدے کر لیتے ہیں مگر انھیں پورا نہیں کرتیک یونکہ انھیں خدشہ ہوتا ہے کہ فیاضی کی وجہ سے کہیں یہ مفلس نہ ہو جائیں چنانچہ یہ عموماً اپنے وعدے پورے نہیں کرتے اگرچہ یہ لوگ بہت ذہین ہوتے ہیں اور ارادوں سے خوب واقف ہوتے ہیں لیکن دوسرے کے سامنے اظہار نہیں کر سکتے کیونکہ انھیں خود پر اعتماد نہیں ہوتا۔ اپنے دوستوں کے ساتھ بڑی وفاداری اور خلوص برتتے ہیں اور اگر انھیں یہ احساس دلایا جائے کہ دوسرے ان پر اعتبار کرتے ہیں اور ان سے توقعات وابستہ ہیں تو یہ ہر ممکن طریقے سے اپنی ذمہ داریوں کو پورا کرنے کی کوشش کرتے ہیں کوئی کام اس وقت تک نہیں کرتے جب تک ان سے اس کی خواہش نہ کی جائے۔

اس برج کے لوگ غیر معمولی حساس ہوتے ہیں انھیں عام طور پر تنہائی کا احساس ستاتا رہتا ہے دوسروں کے بارے میں اندازہ لگانے میں یہ لوگ بہت تیز ہوتے ہیں اور اس میں ان کیلئے بڑی خرابی کی بات یہ ہوتی ہے کیونکہ ان کی گہری اور تیز نظریں فوراً ہی دوسروں کے بارے میں صحیح اندازہ لگا لیتی ہے اس لئے یہ کسی سے دوستی یا تعلق پیدا کر کے خوشی محسوس نہیں کر پاتے ان لوگوں کو عام طور پر عمر کے درمیانی حصے میں کافی دشواریوں اور الجھنوں کا سامنا کرنا پڑتا ہے ان کو عام طور پر نیکیوں کا صلہ بدی کی صورت میں ملتا ہے اور لوگ قدامت پسند کہہ کے ان کا مذاق اڑانے سے بھی گریز نہیں کرتے لیکن اس کے باوجود یہ لوگ دنیا اور دنیا والوں سے بے زاری کا اظہار نہیں کرتے ان کا گھریلو ماحول عام طور پر اچھا رہتا ہے یہ لوگ اپنے کنبے کی پرورش کا خیال زیادہ ہی رکھتے ہیں۔

برج حوت سے تعلق رکھنے والے لوگوں کی سوچ بہت گہری اور بہت اعلیٰ قسم کی



ہوتی ہے اس وجہ سے یہ لوگ ہر شعبے میں کامیابی کی بلند ترین منزلوں تک پہنچ سکتے ہیں انھیں تنقید اور منفی رویے سے بہت تکلیف ہوتی ہے ان کی حوصلہ افزائی کی جائے تو یہ بے حد کامیاب ہو سکتے ہیں یہ لوگ عام طور پر جذباتی ہوتے ہیں اور اکثر جذبات سے بے قابو ہو کر ایسے کام کر گزرتے ہیں یا ایسی باتیں کر بیٹھتے ہیں جن پر بعد میں انھیں خود بہت ندامت ہوتی ہے ان کی آنکھیں پُرکشش ہوتی ہیں اور لوگ ان کی آنکھوں میں ساحرانہ قوت کو محسوس کرتے ہیں اور آنکھوں کی ساحری سے لوگ ان کے مطیع ہو جاتے ہیں برج حوت سے تعلق رکھنے والے افراد شرمیلے ہوتے ہیں اور عجز و انکساری ان میں کوٹ کوٹ کر بھری ہوتی ہے یہ جمالیاتی حسن سے عادی لوگوں کو بالکل برداشت نہیں کرتے بدذوق لوگوں سے میلوں دور بھاگتے ہیں ان کا شستہ ذہن بد مذاجی برداشت نہیں کر سکتا حوت مرد کا حسن جاذب نظر ہوتا ہے حوت مرد بالعموم فنکار ہوتا ہے خواہ کسی دفتر یا فیکٹری میں کام کر رہا ہو یہ اپنے جمالیاتی ذوق کی تسکین کیلئے کوئی نہ کوئی مشغلہ اپنا لیتا ہے اور اپنی بیوی سے توقع رکھتا ہے کہ وہ بھی اس کے کام میں دلچسپی لے ان لوگوں میں حساسیت مخفی ہوتی ہے اس کی وجہ سے تمام کمزور مخلوق کے متعلق فکرمند رہنے لگتے ہیں اور جو ان پر ظلم کر رہا ہو اس کے خلاف نبرد آزما ہو جاتے ہیں یہ لوگ کوئی ذمہ داری قبول کرنے یا دباؤ ڈالنے کے قابل نہیں ہوتے۔

عام لوگ حوت افراد کو دوسروں کی نسبت زیادہ پسند کرتے ہیں کیونکہ یہ صاف گو، صاف باطن اور قابل اعتماد ہوتے ہیں کسی بھی صورت حال میں ان پر بھروسہ کیا جا سکتا ہے یہ بات کے دھنی اور وعدے کے پکے ہوتے ہیں یہ لوگ فطرتاً امن پسند ہوتے ہیں لیکن حساس ہونے کے ناطے اگر انھیں لڑائی پر مجبور کیا جائے تو مٹی کے مادھو ثابت نہیں ہوتے بہت زیادہ حساس ہونے کی وجہ سے بعض اوقات معمولی بات پر بھڑک اٹھتے ہیں اور کسی وقت بڑی سے بڑی بات کو بھی اس طرح برداشت کر جاتے ہیں جیسے کوئی بات ہوئی ہی نہ ہو یہ لوگ مجموعہ تضادات ہوتے ہیں گھڑی میں تولہ، پل میں ماشہ ہوتے ہیں جب ان کا موڈ پیسہ کمانے کا ہوتا ہے تو یہ شدت کے ساتھ مستعد اور باصلاحیت ہوتے ہیں یہ مالی مشاورت سے بڑھ کر کام کرتے ہیں ان کا وجدان کاروباری معاملات بالخصوص زمین اور جائداد کے معاملات میں ان کے لئے عمدہ کارکردگی کا باعث ہوتا ہے۔

مین اان لوگوں میں ایک خرابی یہ ہوتی ہے کہ یہ خوابوں کی دنیا میں رہتے ہیں محبت

کے معاملے میں بے حد رومان پسند، جذباتی اور نرم دل ہوتے ہیں ان لوگوں کو چاہیے کہ اپنے اندر قوت ارادی اور مستقل مزاجی پیدا کرنے کی کوشش کریں اور اپنی صلاحیتوں کو ادھر ادھر ضائع کرنے کی بجائے کسی ایک طرف مرتکز کریں زندگی سے فرار ہونے کی کوشش نہ کریں بلکہ حقائق کا سامنا کریں۔

**کاروبار:**

اداکاری، شاعری، موسیقار، رقص، فلاسفر، فلم انڈسٹری، ٹیلی ویژن، سرکس، کلرک، درزی، تھیٹر، ریڈیو، مچھلی کے ڈیلر، کیمسٹ، جاسوس، باورچی، گیٹ کیپر، ڈاکٹر، عطار، جیل کی ملازمت، فرنیچر سازی، گھریلو اشیاء، سماجی بہبود، لیکچرار، نفسیات، لائبریری، نجومی، سیاحت، ریسٹورینٹ، دواسازی، فوڈ بزنس، آرائش و زیبائش۔

**حلیہ:**

چھوٹا قد و قامت، چھوٹے اعضاء، چھوٹے ہاتھ اور پاؤں چھوٹا ناک، گول چہرہ، سیاہ بھوری آنکھیں، بے رنگ جسم، چمکیلی جلد۔

**امراض:**

بے خوابی، خون کی خرابی، خون کی کمی، آنتوں کی بیماریاں، پیر اور سر کا درد، جوڑوں کا درد، یرقان، پاؤں کے امراض، چوٹ، انتڑیوں کی خرابی، گردوں، مثانہ اور جگر کی سوزش، پھیپھڑوں کی تکلیف، سوجن اور گھٹیا، کمزور نظر، کولہے کی ہڈی میں خرابی وغیرہ۔

**غذائیں:**

دال، چاول، مچھلی، بیسنی روٹی، حلوہ پوری، گوشت مرغ، مصری، شکر، مربہ ناشپاتی۔

**ممالک:**

سپین، عراق، سعودی عرب، مصر، انگلینڈ، پرتگال، نار منڈی کوسٹ، ایشیائے کوچک جنوبی۔



# ستاروں کی خصوصیات

## شمس

صاحب اقتدار لوگ، قیمتی جوہرات، محبت، ذاتی کردار، عزت وقار، مردوں سے تعلقات، وفادار دوست، تھوک تجارت، موٹے کاروبار، سونا چاندی، ہر قسم کے امراء حکام، قدر شناسی، وفاداری، محبت، کامیابی، شدت پسندی، خودغرجی، لالچی، غیر میدار، بے چین، فراخ دلی، فیاض، عیاش خود پسند، بارعب، حکمرانی، گرم خشک، کاروباری لوگ، سیاست دان، تعلقات عامہ، قیمتی پتھر، صحت و تندرستی، شہرت۔

## قمر

چھوٹے چھوٹے سفر، پرچون تجارت، پبلسٹی، نقل و حرکت، چلنا پھرنا، نزدیکی سفر، گھریلو ملازم، عورتوں سے تعلقات، گھریلو زندگی، خواتین، جواہرات، نوکرانی، ایک جگہ قائم نہ رہنا، بلغمی مزاج، جلد تبدیل ہو جانا، مہمان نواز، صاف گوئی، پاکیزگی، شفقت، کم عقل، بدسلیقہ، غیر ذمہ دار تبدیلیاں، نشر و اشاعت، رومان، قول وعدہ، رئیس اور امراء سے تعلقات۔

## عطارد

تعلیم ہائی سکول، نشر واشاعت، خطوط، گفتگو، تحریر و تقریر، مقرر، ذہانت، علم و عقل، فہم و تدارک، روحانی ترقی، پریس، افواہیں، ذرائع آمد و رفت، ماہرین، دستاویزات، ٹیلیفون پر بات چیت، کتب خانہ، صنعت و حرفت، پیامبر، شراکت، کاروبار، تجارت، ترقی، حافظہ، خام خیال، دماغی مشکلات، روحانیت، لیاقت، ذرائع، اخبارات، کالج، امتحانات، پاس فیل، آمدنی، عزیز و اقارب۔

## زہرہ

تفریح کا سامان، خوشبویات، جانور، عمدہ لباس، عمدہ لذیز کھانے، لطف قلب، سیر و تفریح، سفر، دوستی، عورتوں سے تعلقات، عشق و محبت، سینما، ناچ گانے، تقریبات، محفل، خوبصورتی، عورتوں سے متعلق تمام اشیاء، شہرت، دولت، دنیاوی آسائش، خوش بختی، گھریلو زندگی، ازدواجی زندگی، محبت، عیاشی، شہوت پرستی، فضول خرچی، جنسی امراض، شادی، منگنی، خوشیاں، سکون، اولاد، لاٹری۔

## مریخ

فوج، پولیس، قوت، شجاعت، بہادری، حوصلہ، فتح و شکست، کارخانے، فیکٹریاں، لوہا، فولاد، زراعت، اوزارگری، موذی جانور، ہلاکت، خون، قتل و غارت گری، پوشیدہ دشمن، جادو و سحر، حادثات، غلط فہمی، لڑائی جھگڑے، پستی و بلندی، عہدے، ذاتی پوزیشن، مقابلے ہار جیت، خواہشات، جوش و خروش، ہمت و حوصلہ، قاتل، تشدّد، ظالم بزدلی، شکی مزاج، گرم خون، مفادات، صحت، موت، عملیات، ہتھیار، حاکم وقت، زراعت، بھائی، خفیہ دشمن۔

## مشتری

مذہب، پاکیزگی، صفائی، صفائی قلب، مذہبی معاملات، غیر ملکی سفر، غیر ملکی کھیل، قانونی معاملات، بنک سرمایہ، عبادت گاہیں، کالج، یونیورسٹی، کپڑے، جج، وکیل، صنعت و حرفت، لاٹری، اضافی دولت، لمبی عمر، عزت و وقار عمدہ صحت، خود بین، بلیک مارکیٹ، رشوت، سرمایہ کاری، بینک، لین دین، مال و دولت، شہرت، نوکر چاکر، متقی، پرہیزگار، روحانی علوم، شاعر، مصور، نیک خیالات، فراخ دل، خوش قسمت۔

## زحل

زراعت، زمین و جائداد، پراپرٹی، عمارت، طویل المعیاد معاہدات، سیاست، رکاوٹیں، الجھنیں، التواء، تنہا پسندی، کمرشل ایریا، لکڑی، کیچڑ، اختیارات، منصب، شہرت یا بدنامی،



موت، بہتان، تکلیف، ضمانت، مکانات کی تعمیر، باغبانی طویل عمری، بخیل، خود پسند، بد اخلاق، دھوکہ، کمینہ پن، بدنصیبی، محتاجی، گندی جگہ، کند ذہن، کم عقلی، روحانی تنزلی، کمزوری، بدصورتی، کمزور جسم، سیاہ رنگت، موٹاپا۔

## یورانیس

غیر متوقع تبدیلیاں، بجلی کا کام، ریڈیو، ٹیلی ویژن، روحانی امداد، غیر معمولی خواہشات، ایجادات و اختراع، اچھی صلاحیت کا ہونا، انوکھے تجربات، شہرت، کامیابی، مالی امور، قسمت، عقیدہ، اتفاقی واقعات، ضد، دریافت۔

## نیپچون

دھوکہ، دغا، سازش، ہڑتال، پروپیگنڈہ، اعتقادات، تیل و گیس، پیٹرول، قید خانہ، احمق، آبدوز، سمندر، روحانی علوم، تجارت، فضول خرچی، شرابی، کمزور اخلاق، اعتقاد اوباش، معذور، محتاج، رومان پسند، مذہبی خیالات، غیر ذمہ دار، غلط فیصلہ، بد دیانت، چور، پریشانی، افراتفری، کمزور صحت، احمقانہ حرکات، قید و بند، سازشیں۔

## پلوٹو

ماہر سرغنہ، خنجر، انقلاب، قانون شکن، خفیہ محکمہ، کھوئی ہوئی چیز، جلد باز، کاہل، سست، تعمیری مدد، خرابی کے بعد بہتری، غیر قانونی رسم و رواج، خوشامد، غور و فکر، پرانا نظام، تبدیلیاں، جلد بازی، سوسائٹی، سراغ رساں، خراب حالات، خرابی صحت، گھبراہٹ۔




## ستاروں کے سعد اثرات

### شمس

بوقت پیدائش اگر شخص کے زائچہ میں ستارہ شمس سعد حالت میں ہو تو مال و دولت بخشتا ہے، زندگی میں شہرت نصیب ہو ایسا شخص غصیلا، خود دار، ذہین اور دیانت دار ہوتا ہے اس کے ساتھ اگر کوئی احسان کیا جائے تو اس کا معاوضہ ادا کرنے کا بیحد خواہش مند ہوتا ہے دنیاوی نفاست حسن و خوبصورتی، تعلقات، شاعری، علم موسیقی اور مناظر قدرت سے اس کو بہت رغبت ہوتی ہے بڑا دانش مند صاحب عزت و جائیداد کا مالک ہوتا ہے پختہ ارادے کا مالک ہو جس کام کو ہاتھ میں لے فتح و ترقی سے سرانجام دے رہائش اسے اعلیٰ روشنی والے گھروں میں بے حد پسند ہو حساب کتاب میں ماہر ہو اپنی خلاف مرضی بات پر جلد ناراض بھی ہو جاتا ہو بہت دولت مند ذہین ظریف الطبع دین دار ہو، احسان فراموش نہ ہو امراء وزراء کے ساتھ اس کے تعلقات ہوں شکل وصورت چہرہ چوڑا، قد درمیانہ، سر بڑا، دانت مضبوط قوت ارادی بہت مضبوط ہو بہت ہمت والا اور حکومت کرنے کا شوقین ہو اور ارباب وقت سے نفع ملے عزت وقار زیادہ ہو، طاقتور اور با اختیار پوزیشن کا مالک ہو دست گیری معاونت اور قدر شناسی کی صفات ہوں کاروبار میں کامیابی اور محبت میں کامرانی حاصل ہو۔ ہر کام میں فتح اور غلبہ حاصل ہو صحت و تندرستی قائم رہے۔



### قمر

زائچہ میں اگر قمر طاقتور ہو یعنی برج سرطان، ثور، سنبلہ یا جوزا میں ہو تو صاحب زائچہ پر حکام وقت مہربان ہوں، اچھے مقام و مرتبہ پر پہنچ جائے۔ زمین و جائیداد کا مالک بنے والدہ سے خوشی اور راحت حاصل ہو اس شخص کے اندر خوبصورتی کا احساس اور شاعری کی طرف رغبت پیدا ہو حلیم الطبع، کم گو شیریں سخن اور ملنسار ہو دوسروں کی نکتہ چینی کو پسند نہ کرے شیریں غذا کا شوقین ہو ذمہ داریوں کو محسوس نہ کرے علمی تحقیقات اس میں رچی ہوں کوئی کام بلا سوچے سمجھے نہ کرے صاف گوئی، پاکیزگی، مہربانی حیاء اور مادرانہ شفقت کی خوبیوں کا حامل ہو۔ گھریلو زندگی میں خوشحالی نصیب ہو صحت اچھی رہے دولت کثیر مقدار میں حاصل ہو اندرون ملک چھوٹے سفر درپیش ہوں شہرت میں اضافہ ہو رائے عامہ کی موافقت لاتا ہے۔ تجارت سفر، آبی سفر زیادہ ہوں جائیداد کافی بنائے حکام وقت مہربان ہوں مال و دولت بلا روک وٹوک حاصل ہو رومان و محبت میں کامیابی ہوتی ہے قول و وعدہ کا پکا ہو رئیس اور امراء لوگوں تعلقات پیدا ہوں خوبصورتی میں اضافہ ہو۔

### عطارد

ستارہ عطارد اگر زائچہ میں سعد حالت میں ہو یعنی برج جوزا، سنبلہ، عقرب یا برج حمل میں ہو تو صاحب زائچہ اچھی جگہ یا اعلیٰ منصب پر فیض یاب ہوگا۔ اور زندگی کے دن خوشی اور مسرت سے گزارے گا۔ یہ لوگ دنیاوی ضرورتیں بہت عقل و دور اندیشی اور حکمت عملی سے پوری کرتے ہیں ہنر مندی اور تجارت میں لین دین کی تمام صفات ان میں موجود ہوں۔ علم ہندسہ میں ماہر ہوں اولاد کا سکھ ملے رشتہ میں بھائیوں سے تعلق پیدا کرے مرتبہ میں نائب صدر یا سیکریٹری سے منسوب ہے۔ ہوشیاری، ذہانت، مطالعہ، تخیل پسندی، احساس، چالاکی اور رنگین بیانی کی صفات پیدا کر کے تحریر و تقریر میں ماہر ہو دماغی لحاظ سے افضل ہو تجارت میں ترقی ملے شراکتی کاروبار میں اضافہ ہو ایسا شخص ہر کام اپنی عقل اور فہم سے سرانجام دے دانائی اور ہنر مندی اس میں کوٹ کوٹ کر بھری ہوتی ہے خاص کر اہل قلم وکلاء خوش نویس مکتب اور دیوان خانوں سے تعلق رکھے نکتہ چین دور اندیش، لکھنے پڑھنے کا شوقین ہو شیریں کلام، با تدبیر، صابر، شاکر، حکیم، منجم اور دستکاری پر عبور رکھتا ہو۔

## زہرہ

زہرہ اگر زائچہ میں برج ثور، میزان، حوت یا جوزا میں ہو یا کسی بھی طرح سے زائچہ میں سعد حالت میں ہو تو دولت کی زیادتی اور شہرت وعزت میں اضافہ کرتا ہے صاحب زائچہ نفسانی خوب اٹھاتا ہے اسے دنیاوی آرام کافی میسر آتا ہے بیوی اور محبوبہ میں بے حد محبت پیدا ہوتی ہے صاحب زائچہ رحم دل، خوش مزاج ہوتا ہے۔لڑائی جھگڑے سے دور بھاگتا ہے۔ارباب نشاط اور خوبصورت عورتوں سے بہت تعلق رکھتا ہے ایسے شخص کی گھریلو زندگی بالعموم خوشگوار ہوتی ہے خودغرض بالکل نہیں ہوتا۔راگ رنگ کا شوقین ہو زندگی خوشی آرام سے گزرے گرم اشیاء کو زیادہ پسند کرے جوا، سٹہ، لاٹری اور ریس کا شوقین ہو اور اس میں اکثر کامیاب بھی رہا کرتے ہیں متعلقہ شخص خوش مزاج، شاعر، آرٹسٹک، ناز و نیاز کے شائق رنگ رلیاں منانے والے محبت کے شائق ہوتے ہیں۔کاروبار میں منافع ہو کھانے پینے کی چیزوں سے رغبت زیادہ رکھتا ہو۔

## مریخ

مریخ زائچہ میں طاقتور ہو یعنی برج حمل، عقرب، جدی، اسد یا سنبلہ میں ہو تو حکام اور وزراء سے تعلقات رکھے ملازمت اعلیٰ ملے ترقی ہو دشمن زیر ہو۔خاص کر گھریلو زندگی میں خوشی اور مسرت ملیں ایسے شخص میں خاص قابلیت پائی جاتی ہے ایسا شخص بے خوف، حوصلہ مند، وفادار اپنی دھن کا پکا اور مستقل مزاج ہوتا ہے۔جھگڑے سے ہمیشہ بچتا ہے لیکن جب کوئی خواہ مخواہ چھیڑے تو پھر ہزار بار اس سے توبہ کرا کر دم لیتا ہے زندگی کے جس شعبہ میں کام کرتا ہو اس میں دوسروں کی رہنمائی کا حصہ اختیار کرے بڑی زرعی زمین کا مالک ہو جنرل، سالار، فوجی افسران، حکام، امیر اور کارخانوں کے مالکان سے اس کا تعلق ہو دوسروں کی نکتہ چینی اسے پسند نہ آئے ہمیشہ اپنی رائے مقدم تصور کرے ایسا شخص بہت مضبوط، طاقتور اور پکے ارادوں کا مالک انسان ہو اپنے وعدے اور اقرار سے کبھی نہ مکرے، سخت مزاج جارحانہ قوتوں اور پائداری کی خوبیوں کا حامل ہوتا ہے اپنی عزت کیلئے اس کا دل بہت سخت ہوتا ہے حکومت کرنے کا بہت شوقین ہو مقدمات میں ہمیشہ فتح نصیب ہو اعلیٰ درجہ کا سپاہی ثابت ہو۔



## مشتری

مشتری زائچہ میں برج قوس، حوت، سرطان، میزان یا دلو میں ہو تو ایسے شخص کو زندگی میں مال و دولت خوب حاصل ہو لوگ اس کی عزت کریں۔نیک کاموں میں پورا پورا آرام ملے حج وعمرہ کی سعادت نصیب ہو ایسا شخص بڑا فیاض، زندہ دل اور خوش مزاج ہوتا ہے حکومت واقتدار کا شائق اور دوسروں کے دلوں کو فتح کر کے حکومت کرنے کی پیدائشی قابلیت کا مالک ہوتا ہے اس کو مشکل مصاحب عالم فاضل، زاہد اہل خزانہ اور صاحب اقتدار، عابد، فقیر، صاحب تدبیر، عاقل اور با اختیار لوگوں سے تعلق رکھتا ہو دنیاوی شہرت راحت اور اطمینان سے زندگی بسر کرے زبردست حکمت عملی اور بے نظیر دماغی قابلیت و جائیداد کا مالک ہوتا میل زیز غذاؤں کا خواہش مند، مذہب کا شیدائی اور عزیز و اقارب سے محبت اور نیک سلوک کرنے والا بزرگوں اور ذی عزت لوگوں سے میل ملاقات رکھے دوسروں کی مدد کیلئے ہر وقت مستعد اور کوشاں رہتا ہو لوگ اسکی عزت و احترام کریں دنیاوی زندگی شہرت کے ساتھ بسر کرے۔اللہ تعالیٰ اسے اعلیٰ دماغ وسیع القلب وسیع النظر عطاء کرتا ہے تحریر و تقریر میں اسے عبور حاصل ہو اپنے رفیقوں سے بے حد پیار کرتا ہو اس کا دل بہت پاک اور صاف ہوتا ہے اپنے دوستوں پر اپنی جان بھی قربان کر دے۔

## زحل

زائچہ میں اگر زحل برج جدی، دلو، میزان یا قوس میں ہو تو صاحب زائچہ اپنی جائداد بناتا ہے اچھے عہدے تک چلا جاتا ہے لوگ اسے اپنا سردار یا لیڈر جانتے ہیں اس کی حیثیت اور عزت و وقار میں ترقی ہوتی ہے باپ کی وجہ سے میراث ملے۔خوشیاں حاصل ہوں ایسا شخص ترقی، کامیابی و مرتبہ بہت جلد حاصل کر لیتا ہے بڑا دیانت دار اور دوراندیش ہو خاموشی و کم گفتگو کو پسند کرے۔زیادہ بولنے والوں سے نفرت رکھے۔ارادے کا پکا ہو اپنے اوپر بھروسہ رکھنے والا ہو لکھنے پڑھنے میں زیادہ وقت صرف کرے زراعت و دیہات کی خواہش پسند کرے بڑا سنجیدہ مزاج اور خاموشی کے ساتھ کام کرتا رہتا ہو۔زراعت کے کام سے دلچسپی رکھے مذہب کی طرف کافی رجحان رکھے، وفادار اور مستقل مزاج ہو عزت و مرتبہ حاصل ہو عزیزوں اور رشتہ داروں کی طرف سے آرام میسر آئے کاروباری ترقی، جسمانی صحت اچھی اور سفر سے فائدہ ملے۔




# ستاروں کے نحس اثرات

## شمس

بوقت پیدائش اگر کسی کے زائچہ میں ستارہ شمس نحس حالت میں ہو یعنی شمس برج میزان، دلو یا جدی میں ہو تو ایسے شخص سے اعمال بد سرزد ہوں ایسا شخص پریشان، کم عقل، ظالم اور پر تشدد و جابرانہ قوت کا مالک ہو ظاہر دار اور تحکم پسند ہو آوارہ، شہر بدر اور جلا وطنی گمنامی لاتا ہے ذلت و رسوائی حاصل ہو عزت و وقار میں کمی واقعہ ہو پریشانی میں اضافہ ہو عہدہ جاتا رہے۔ غیر ذمہ دار، مغرور خود غرضی اور کنجوس ہو مال و دولت کا نقصان زیادہ ہو کئی مصیبتیں پیش آئیں ہر کام میں رکاوٹ و ناکامی کا سامنا رہے ظاہری نمود و نمائش کی طرف طبیعت مائل رہے حکام کی نظروں میں حقیر و عزت و مرتبہ میں کمی واقع ہو۔

## قمر

اگر پیدائش کے وقت ستارہ قمر نحس حالت یعنی برج عقرب، جدی یا حوت میں ہو تو مطلوبہ فردست، سادہ لوح، مردہ دل، خیالی پلاؤ اور ہوائی قلعہ بہت بناتا ہے عمل کسی جگہ نہیں کرتا۔ خلوت پسند، آرام طلبی کا خاصہ اس میں بہت ہوتا ہے فضول خرچ ہو صحت خراب رہے مکان میں اکثر تبدیلی واقع ہوتی رہے اقرباء میں غلط فہمی اور لڑائی جھگڑے پیدا ہوتے رہیں دشمن بہت ہوں جائداد کے معاملات میں جھگڑے رہیں ازدواجی و گھریلو زندگی پریشان حال



رہے جائیداد سے محروم رہے ہر کام میں رکاوٹ و الجھن رہے چور و رہزن لوگوں سے تعلقات پیدا کرے ناجائز دولت کیلئے کوشاں رہے دل و دماغ پر مایوسی کا غلبہ رہے۔

## عطارد

زائچہ میں عطارد کمزور حالت میں ہو تو ایسا شخص بد دیانت، فریبی، دھوکا باز، متلون مزاج، فضول گو، فضول خرچ، مزاج کا سست مردہ دل اور بے روح طبیعت کا مالک ہوتا ہے ایسا شخص ہر وقت دوسروں کی کمزوریاں تلاش کرتا رہتا ہے کاروبار تباہ کرتا ہے گھڑی میں دوست اور گھڑی میں دشمن ثابت ہوتا ہے اگر زائچہ پیدائش میں عطارد برج حوت یا قوس میں ہو تو ایسا شخص ذہنی طور پر کمزور ہوتا ہے یاداشت بہت جلد خراب ہو جائے چیزیں رکھ کر بھول جایا کرے گا ہر وقت پریشان، غمگین رہا کرے خود بین، خام خیال اور مذہب سے بیزار اور ناپاک رہے۔ عطارد نحس حالت میں ہو تو ذہنی پریشانی اور غلط فیصلے غلط سوچ پیدا کرتا ہے ایسا شخص بد کلام جھگڑالو، جھوٹ بولنے والا، غلط خبریں دینے والا اور بغیر مطلب کے بات نہ کرنے والا ہوتا ہے ہر اچھی بُری بات پر یقین نہیں رہتا بھائیوں کے ساتھ دشمنی پیدا ہو امتحانات میں ناکامی کا سامنا کرنا پڑے دماغی مشکلات پیدا ہوں۔ علم و عقل میں کمی واقع ہو۔

## زہرہ

اگر زہرہ زائچہ میں نحس حالت میں ہو یعنی برج سنبلہ یا حمل یا عقرب میں ہو تو ایسا شخص بڑا بدصورت، خود غرض، کم عقل، پریشان حال، بد مزاج، بدکار ہو اس کی عادت میں حیوانی عنصر زیادہ پایا جاتا ہوگا۔ بدکار قماش لوگوں سے زیادہ راہ و رسم رکھے تمام زیست پریشانی، سرگردانی ہراسانی میں بسر ہو عیاش طبع، شرابی اور فضول خرچ ہو کاروبار میں نقصان اٹھائے گندے امراض لاحق ہوں فاسد خون سے پیدا ہو بزدل، بے شرم، زناکاری، عیاش اور شرابی ہوگا ایسا شخص لاٹری و پرائز بانڈ و جوئے میں بہت پیسہ ضائع کرے گا جو بھی کام کرے اس میں نقصان اٹھانا پڑے گا کاہل الوجود ہو۔

## مریخ

اگر بوقت پیدائش مریخ کسی طرح بھی کمزور ہو یا پھر برج سرطان، ثور، میزان یا دلو میں ہو تو ایسا شخص بہت ذلیل اور جھگڑالو ہوتا ہے امیدوں میں مایوسی کا سامنا کرنا پڑے

دشمنوں سے خوفزدہ رہے جلد باز اور الٹی عقل کا مالک ہوگا جس کام سے روکا جائے وہی کام کرے گا چور، فسادی، بے حیاء، بدعہد، بے رحم، قاتل اور جھگڑالو ہوتا ہے تمام عمر پریشانی میں وقت گزارے گا ایسے شخص کی زندگی فتنہ وفساد اور غم و پریشانی کے عالم میں گزرتی ہے ہر وقت مال و جان کا خوف رہے کند ذہن، جذباتی، بدزبان، کمزوردل، بداخلاق اور فسادی ہوگا۔

## مشتری

مشتری زائچہ میں رجعت کی حالت میں ہو یا پھر برج جوزا، اسد، میزان، حمل یا جدی میں ہو تو ایسا شخص بے رحم کنجوس، ظالم، خلاف مذہب، کند ذہن، عالم بے عمل، فضول خرچ اور غم گین ہوتا ہے۔ گندی محبت رکھنے والے، خود بین، ڈاکو، غلط ذرائع سے دولت اکھٹی کرنے والا ہوتا ہے مالی نقصان بہت اٹھانا پڑے نقل مکانی بار بار کرنی پڑے غیر ملکی سفر میں نقصان اٹھانا پڑے ہر کام میں رکاوٹ و پریشانی کا سامنا رہے ناجائز ذرائع سے دولت حاصل ہو اچھے برے کی تمیز نہ رہے گی، احسان فراموش اور مطلب پرست بناتا ہے۔

## زحل

زحل زائچہ پیدائش میں اگر برج حمل، جوزا، سرطان، اسد میں ہو تو مطلوبہ شخص تمام عمر غم فکر اور موت کے خوف سے ہراساں رہتا ہے بلکہ غموں کا اس قدر انبار ہوتا ہے کہ وہ خودکشی کی طرف سوچتا رہتا ہے اگر اس کے اوپر تنقید کی جائے تو برداشت نہیں کر سکتا زاہد بے عمل ہوتا ہے مزدوری، غلامی کاشت کاری سے زندگی بسر کرتا ہے اور تمام عمر اکیلا رہتا ہے خرابی صحت، بدنامی، بہتان، قانونی پابندیاں، بے اعتمادی، کمینہ پن اور مشکلات و رکاوٹ کی نشانی ہے۔






# شرف یافتہ کواکب کے اثرات

## شمس

اگر کسی کے زائچہ میں ستارہ شمس شرف یافتہ ہو یعنی برج حمل میں یا برج حمل کے 19 درجوں کے آس پاس ہو تو مولود نیک وکار، مغرور، عادل، عقلمند، ہوشیار، صاحب مال و دولت ہوتا ہے دوستوں کا وفادار ہو ہر کام میں کامیاب ہو اعلیٰ عہدے پر فائز ہو حکام وقت سے خاص تعلقات پیدا کرتے جس کام میں ہاتھ ڈالے کامیاب ہو دوستوں کا حلقہ بہت وسیع ہو ہر کام کو بڑی دانائی اور ہوشیار مندی سے سرانجام دے بہت نیک نام اور ذی عزت ہو ہوشیار، عاقل دانا اور صاحب رعب ہوگا ہر طرف عزت و توقیر حاصل ہو رشتہ داروں میں نمایاں مقام حاصل ہوگا شاعری، علم موسیقی اور مناظر قدرت سے اس کو بہت رغبت ہو بڑا دانش مند صاحب عزت و جائیداد کا مالک ہو پختہ ارادے کا مالک ہو جس کام کو ہاتھ میں لے فتح و ترقی سے سرانجام دے۔

## قمر

اگر زائچہ پیدائش میں ستارہ قمر حالت شرف میں ہو تو بڑا مالدار خوبصورت، عقل مند، عورتوں کا دلدادہ، عیاش، شہوت پرست، دوستوں کا وفادار، وعدے کا پکا، راگ و رنگ کی

طرف رغبت رکھنے والے ہوتا ہے گھریلو وازدواجی زندگی بہت شاندار گزرے زمین و جائیداد کا مالک ہو خصوصاً والدہ سے بہت مالی و جانی فائدہ حاصل ہو گا ایسا شخص نیک بخت، آسودہ حال خوبصورت، دانش مند، صاحب اقبال و اقوال، ہنر مند اور نیک کام کرنے والا ہوتا ہے جس کام میں ہاتھ ڈالے کامیابی سے ہمکنار ہو عزت شہرت اور دولت حاصل ہو مہمان نواز، صاف گو، پاکیزہ اور مادرانہ شفقت سے بھر پور ہو جس سے نظر ملائے اس کو اپنا بنا لے پُر کشش اور جاذب نظر ہو۔

## عطارد

اگر پیدائش کے وقت عطارد برج شرف میں ہو تو مولود دولت سے آسودہ حال رہے شیریں کلام، شاعر نقاش، ہنر مند، منشی، اور مالدار بزرگوں کا تابعدار رہے عورتوں سے زیادہ محبت رکھے حصول مطلب و ترقی روزگار بلندی مراتب اور تقویت حافظہ حاصل ہو حکام وقت سے خاص تعلقات پیدا ہوں راگ رنگ کی طرف رغبت پیدا ہو مختلف علوم کا ماہر ہو خوش حال اور خوش خوراک ہو علم و عقل سے مالا مال ہو حاضر دماغ اور حاضر جواب ہو مشکل سے مشکل مسائل کا فوراً حل نکال لے اپنی عقل و ذہانت کے بل بوتے پر اعلیٰ مقام حاصل کرے مشکل حالات کا ڈٹ کر سامنہ کرے دوسروں کی خدمت کر کے خوشی حاصل ہو اور دوسروں کی خدمت کیلئے ہر وقت تیار رہے۔

## زہرہ

اگر بوقت پیدائش زہرہ حالت شرف میں ہو تو صحت جسمانی و عزیز خدائق ہو قدر و منزلت حاصل کرے اعلیٰ مقام و مرتبہ پر فائز ہو عورتوں میں بہت مقبول ہو عیاش طبعیت کا مالک ہو مال و دولت کثیر مقدار میں حاصل کرے بہت عقلمند صاحب اقبال، عیاش، ذی عزت اور صاحب رعب ہو حاکمانہ مزاج کا مالک ہو راگ رنگ اور گانے بجانے کا شوقین ہو خوشبو کو پسند کرے لاٹری و پرائز بانڈ کے ذریعے اضافی دولت بھی حاصل ہو رحم دل اور خوش مزاج ہو عشق و محبت کی طرف رغبت زیادہ رکھے گھریلو زندگی بہت اچھی گزرے عورت اور اولاد کا سکھ نصیب ہو عمدہ لباس اور کھانوں کا شوقین ہو ارباب نشاط اور خوبصورت عورتوں سے بہت تعلق رکھے۔



## مریخ

مریخ اگر حالت شرف میں ہو تو مولود بہادر، جنگ جو، صاحب بخت، طاقتور اور فن سپاہ گری کا ماہر ہوتا ہے دشمنوں اور حاسدوں پر ہمیشہ غالب رہے صاحب ہمت، صاحب اقبال، خوبصورت، بارعب، شاہ خرچ اور ہتھیاروں کا شوقین ہو لڑائی جھگڑے میں ہمیشہ فتح یاب ہو حکام وقت سے خاص تعلق رکھے امراء و وزراء کا دوست ہو، دلبر، بہادر جوان اور فوج کا بڑا افسر ہو جس کام میں ہاتھ ڈالے کامیابی سے ہمکنار ہو ہمت و جرات کا نشان ہو سخت گیر اور اپنی بات پر قائم رہنے والا ہوتا ہے اپنی بات منوا کر چھوڑے جس کام ارادہ کر لے پھر اسے مکمل کر کے ہی دم لے۔

## مشتری

مشتری زائچہ میں شرف یافتہ ہو تو مطلوبہ شخص یقیناً اعلیٰ عہدے پر فائز ہو گا ہر دل عزیز، نامور، عالم فاضل، نازک بدن، دانشمند، نہایت متقی اور پرہیز گار ہو گا مذہب کا سختی سے پابند ہو اطاعت گذار اور فرمانبردار ہو گا نہایت سخی اور دوسروں کی مدد کیلئے ہر وقت تیار رہنے والا ہو گا علم و عقل کا مالک ہو تمام عمر سکون و آرام سے بسر ہو حکام وقت میں خاص عہدے پر فائز ہو زندگی کی تمام سہولتیں میسر ہوں جس کام میں ہاتھ ڈالے کامیابی ہو تجارت میں نمایاں مقام حاصل کرے روپیہ پیسہ فراوانی ہو گی۔

## زحل

اگر پیدائش کے وقت زحل حالت شرف میں ہو تو اعلیٰ عہدے پر فائز ہو رعب و دبدبے کا مالک ہو دولت مند، صاحب اقبال اور مشہور زمیندار ہو گا عالم فاضل اور عملیات میں عامل کامل ہو اہل کشف میں سے ہو بزرگوں، درویشوں اور فقیروں کی خدمت کرنے والا ہوتا ہے طویل عمر پائے گا صاحب فکر، پرہیز گار، سنجیدہ مزاج، غور و غوض کرنے والا، بردباری، ثابت قدمی، تحمل مزاجی اور محنت شاقہ کی خصوصیات کا حامل ہوتا ہے زندگی کی تمام مشکلات و رکاوٹوں کو عبور کر کے مستقل مزاجی اور ثابت قدمی کے ساتھ منزل کی طرف رواں دواں رہنے والا ہوتا ہے۔

حوت۔زہرہ 27 | حمل۔شمس 19 | ثور۔قمر 13
دلو | جوزا
جدی۔مریخ 28 | سرطان۔مشتری 15
قوس | میزان۔زحل 21 | اسد
عقرب | سنبلہ۔عطارد 15

## ہبوط یافتہ کواکب کے اثرات

### شمس

بوقت پیدائش زائچہ میں ستارہ شمس ہبوط میں ہو تو مولود تمام عمر دوسروں کی خدمت گزاری میں بسر کرتا ہے ایسا شخص بے مروت، بے غیرت موٹے جسم والا، احسان فراموش، لالچی، کم ظرف، اور مطلبی ہوتا ہے اپنے فائدہ کیلئے دوسروں کا نقصان کرتا رہے دانت لمبے اور بدنما ہوں شکل وصورت بھی واجبی سی ہو کندذہن اور کمزور یاداشت کا مالک ہو ہر کام میں رکاوٹ اور پریشانی کا سامنا کرنا پڑے اپنوں کا دشمن ہو ہر کام میں نقصان اٹھانا پڑے ذلت و رسوائی حاصل ہو۔

### قمر

اگر زائچہ میں ستارہ قمر ہبوط میں ہو تو ایسا مولود بدنصیب، مفلس دائمی مریض، بد عمل، بخیل، کم عقل، کندفہم، چور اور گانے بجانے والوں میں سے ہو تمام عمر گندے کاموں میں بسر کرے اس کا باطن اچھا نہ ہو حکام وقت سے تکلیف اٹھائے گھریلو و ازدواجی زندگی میں ہمیشہ مشکلات کا سامنا کرنا پڑے زمین و جائیداد کے معاملات میں الجھا رہے اور نقصان اٹھائے کم عقل اور شہوت پرست ہوگا۔



### عطارد

جس شخص کے زائچہ پیدائش میں عطارد ہبوط میں ہو تو ایسا شخص برے کاموں کا عادی، عیاش، بخیل، چغل خور، بدتمیز، بھائیوں کا دشمن اور فقیروں کا دوست ہوگا کم عقل ہو اچھے برے کی تمیز نہ ہوگی ان پڑھ اور بے وقوف ہو تجارت کا نقصان اٹھائے۔

### زہرہ

زہرہ ہبوط کی حالت میں ہو تو مطلوبہ شخص بہت جذباتی طبیعت کا مالک ہو ہر کام فوراً کرنا چاہیے اور غلط فیصلوں پر عمل درآمد کرے طلاق اور غم زندگی میں اٹھائے نیک کاموں کی طرف رغبت کم رکھے جواء اور سٹہ بازی میں روپیہ برباد کر کے لاٹری و پرائز بانڈ کے ذریعے مالی نقصان اٹھانا پڑے گا طوطا چشم ہو عورتوں سے رغبت زیادہ رکھے عورت اور اولاد کا سکھ نصیب نہ ہو ہر کام میں رکاوٹ یا پریشانی کا سامنا رہے۔ عشق ومحبت کے چکروں میں الجھا رہے عزت وآبرو کا نقصان اٹھائے۔

### مریخ

زائچہ میں مریخ ہبوط میں ہو تو ایسا شخص کسی کی باتوں پر اعتبار نہ کرنے والا ہو چور، ڈاکو، اور فریبی ہوتا ہے ہر وقت برے کاموں میں پڑا رہے بزدل، ڈرپوک اور کمزور دل کا مالک ہو خود کوئی فیصلہ نہ کر سکے دوسروں کا محتاط اور دست نگر ہو جس کام میں ہاتھ ڈالے ناکامی کا سامنا کرنا پڑے لڑائی جھگڑے میں ہر وقت مصروف رہے اور ناکامی کا سامنا کرنا پڑے میدان سے بھاگنے والا ہو۔

### مشتری

زائچہ میں مشتری ہبوط میں ہو تو ایسے شخص کی زیادہ تر زندگی غیر ممالک میں بسر ہوتی ہے بڑا کم گو اور تنہائی پسند ہو عزت وتوقیر میں کمی واقع ہو ہمیشہ الگ تھلگ رہتا ہو مذہب کی طرف زیادہ ترجیح نہ دے زندگی میں بڑے بڑے حادثات سے دوچار ہونا پڑے گا۔

### زحل

زحل ہبوط میں ہو تو تمام عمر زندگی میں رکاوٹ۔ پریشانی اور التواء کا شکار رہے فربہ جسم ہو بد مزاج اور تنگ دست طبیعت کا مالک ہو، بدخیال، آزادانہ طبیعت، فاقہ کشی اور محنت میں تمام عمر بسر کرے دشمنوں سے خوفزدہ رہے کئی کئی بیماریوں میں مبتلا رہے۔






# مجمل سیارگان کے اثرات

## تعداد شرف یافتہ سیارگان

1۔ اگر کسی شخص کے زائچہ میں ایک ستارہ حالت شرف میں ہو تو ایسا شخص ہمیشہ خوش حال رہے۔ دولت مند، صاحب اخلاق، صاحب اقبال اور خوش قسمت ہوتا ہے اس ستارے کی وجہ سے دوسرے ستاروں کی نحوست کو پاس آنے نہیں دیتا۔

2۔ اگر کسی شخص کے زائچہ میں دو ستارے شرف یافتہ ہوں تو ایسا مولود لکھنے پڑھنے میں چست و چالاک ہو خوش لباس و خوش خوراک ہوگا ہر دل عزیز ہو عزت و توقیر کا مالک ہو علم و عقل کا مالک ہوگا

3۔ اگر زائچہ پیدائش میں تین ستارے شرف یافتہ ہوں تو مولود مالدار صاحب دولت، راجہ، نواب یا اعلیٰ ترین عہدے پر فائز ہوگا بہت عقل مند، صاحب اقبال، حاکم مزاج ہو گا رشتہ داروں میں نہایت عزت والا ہو

4۔ اگر چار ستارے حالت شرف میں ہوں تو ایسا شخص ذی اقبال، ذی مرتبہ، بادشاہ وقت یا وزیر ہو۔

5۔ زائچہ میں پانچ ستارے شرف میں ہوں تو مولود اولیاء اللہ یا بادشاہ وقت میں سے ہوگا۔ جاہ و حشمت کا مالک ہو صاحب اقبال ہو

6۔ زائچہ پیدائش میں چھ ستارے شرف میں ہوں تو مولود صاحب اقبال ہو اعلیٰ ترین عہدے پر فائز ہو بادشاہ وقت یا وزیر میں سے ہوگا

7۔ اگر زائچہ میں سات ستارے شرف میں ہوں تو مولود اول تو زندہ ہی نہ رہے گا پیدا ہوتے ہی مر جائے گا اگر بچ جائے تو شہنشاہ ہوگا۔

# تعداد ہبوط یافتہ سیارگان

1۔ کسی شخص کے زائچہ پیدائش میں اگر ایک ستارہ حالت ہبوط میں ہو تو مولود فقیر، گداگر، مفلس ہوگا کم دولت رکھے، تکالیف اور پریشانیوں سے واسطہ رہے ناکامی کا سامنا کرنا پڑے۔

2۔ زائچہ پیدائش میں دو ستارے ہبوط میں ہوں تو مولود درد مند اور تکلیف میں مبتلا رہے گا۔ غلامی اور مفلسی کی زندگی بسر کرے حالات زندگی کو کبھی ٹھیک نہ کر سکے۔

3۔ تین ستارے ہبوط میں ہوں تو مولود احمق، بے وقوف، نیم پاگل اور غلام ہوتا ہے۔

4۔ زائچہ میں چار ستارے ہبوط میں ہوں تو مولود دائم المریض، مرض جذام میں مبتلا ہو یا قتل ہو جائے۔

5۔ پانچ ستارے ہبوط میں ہوں تو تو دائم المریض ہو تمام عمر رنج و تکلیف میں بسر ہو کبھی خوشی کا منہ نہ دیکھ سکے غلام یا کنیز میں ایسے ہو ہمیشہ دوسروں کے تابع رہے گا

6۔ اگر زائچہ میں چھ ستارے ہبوط میں ہوں تو مولود مر جائے یا قتل ہو جائے۔

7۔ سات ستارے ہبوط میں ہوں تو مولود پیدا ہوتے ہی مر جائے گا۔





# بارہ گھروں کی منسوبات

## زائچہ کا پہلا گھر

زائچہ کے پہلے گھر کا تعلق صحت حالات، ذہن، جسم کی بناوٹ، ظاہری و باطنی حواس، حافظہ، خوشی غمی، نفع و نقصان، شہرت، عمر، ذات، سکھ، دکھ، حکیم، ڈاکٹر، روحانیت، محنت و کوشش، گھریلو آرام، اقبال، خواہشات، جذبات، نیک نامی، خوف خدا، رانج و راحت، بلندی و بزرگی، نیک و بد، شہرت، عمر، جسمانی و ذہنی قوت۔

### سیاسی منسوبات:

زائچہ کا پہلا گھر سیاسی طور پر عام ملکی حالات، وزیر داخلہ اور اس کے ماتحت محکمے لیڈر شپ، عوام کی صحت، قومی مہم، قومی خوشحالی، ترقی، پارلیمنٹ کے حالات اور داخلی امور وغیرہ دیکھے جاتے ہیں۔

## زائچہ کا دوسرا گھر

زائچہ کے دوسرے گھر سے خرید و فروخت، مال و دولت، زیورات، نفع و نقصان، آمدنی، معشوق یا پارٹنر کی موت، مالی وسعت، مال جمع کرنا، اپنی ذات پر خرچ کرنا، خدا پرستی، دائیں آنکھ، جائیداد، دھات، جواہرات، خویش و اقارب، عزیز، خاندان و رشتہ دار، تعلیم، علم، جائیداد، شاعری، طاقت، شجاعت، سخاوت، قانون چارہ گوئی، سونگھنے کی قوت، نقل و حرکت، غائب کی آمد، امیر غریبی، سخاوت، وصیت۔

### سیاسی منسوبات:

زائچہ کا دوسرا گھر سیاسی طور پر سماج دشمن عناصر، وزیر مالیات، فوجی افسران تمام مالی امور کے محکمے ملک و قوم کی ترقی، ملکی نیک و بد حالات، ملکی حالات، خارجی تعلقات۔

## زائچہ کا تیسرا گھر

تیسرے گھر سے نزدیکی رشتہ دار، نزدیکی سفر، تعلیم، دستاویزات، افواہیں، خط و کتابت، ٹیلی فون کال، نقل وحرکت، جانشین، معمولی درجہ کے دوست، ہمت، جرات، محنت، غور وغوض، مادری زبان، عمر، تحریرات، قرضہ خبر، اخبار، بھائی، نوکر، ملاقات، مذہب، فتوحات، علم موسیقی، خرید وفروخت عیاشی، دلیری، ہر قسم کی تبدیلیاں، بھائی کی اولاد، سانس کی نالیاں، قاصد، فرقہ بندی، ہمسایہ کی زہانت، سواری۔

### سیاسی منسوبات:

ملکی ترقی، سرکاری اخبارات، بیانات، عالمی مسائل، ریلوے، سڑکیں، پوسٹ آفس، ریڈیو، ٹیلی ویژن، ٹرانپورٹ، ہمسایہ ممالک، سکول، کالج اور تعلیمی ادارے، پروپیگنڈہ ،حکومت کے معاہدات، قومی پریس، جہاز رانی۔

## زائچہ کا چوتھا گھر

چوتھے گھر سے مکان، جائیداد، زمین، باغات، خرید وفروخت، وراثت، والدین کی موت، زمین میں دفن اشیاء، ادویات، قصبہ، شہر، کھانے پینے کی اشیاء، بڑھاپہ، پیدائش کا مقام، خزانہ، گھریلو حالات، ہر معاملے کا نتیجہ، حالتِ موت، تعلیم، جسمانی عارضہ قلب، پھیپھڑے، چوپائے، فتوحات، خیر وشر، گاڑیاں، میدان، قبضہ۔

### سیاسی حالات:

زراعت، حب الوطنی، نسلی امتاز، وزیر بحالیات، سرمایہ کاری، ملکی پیداوار، حزب اختلاف، عام لوگ، ملکی سرحد، معدنی اشیاء، زمینداری، ملکی تعمیر، آبادکاری، جنگی ملکی معاملات و حالات، ملک و املاک کے حالات۔

## زائچہ کا پانچ گھر

زائچہ کے پانچویں گھر سے علم و ہنر، عقل، اولاد، عشق ومحبت، لاٹری، پرائز بانڈ، برادران، ہمشیرگان، مستقبل کے حالات، راگ رنگ، جواء قمار بازی، ضد، تحائف، معمہ بازی، شرائط، چلہ کشی، جادو منتر، تعویزات، مصلحت، نیک و بد، تصنیف، شاعری، خوشی، عیش،



علم، شاگرد، قوت تخلیق، کریکٹر، تفریح، نشہ آور اشیاء، قسمت، ایمانداری، تفریحات، وصیت، شہرت پرستی، آگ کا خوف، عقل وفہم، اسپورٹ، موسیقی، قوت برداشت، اخراجات، منشائے حکام، ہر قسم کا لین دین۔

### سیاسی حالات:

سفارت خانے، عالمی بازار حصص، افواہیں، شرح خواندگی، جرائم، نتیجہ امتحان، سفیر، سینما، تھیٹر، تفریحات، کھیل تماشے، معاشرتی معاملات، حکمرانوں کی ذہانت، سوسائٹی۔

## زائچہ کا چھٹا گھر

اس گھر سے مرضی، خوف وغم، آزاد جسم، تکلیف، پانی کا خوف، عملیات وسحر و جادو، کرایہ دار، نیکی برائی، سزا وقید، ملازمین، زہریلے جانور، چوری، حالتِ نزع، رخنہ اندازی، غم، نوکر، ماتحت، زخم، فساد برادری، رنج وغم، بیمار کی حالت، آگ سے خوف، خوراک، عادات، مالی معاملات، مقدمات، زوجہ کا حال، سزا، ظاہرانہ دشمن، خوفِ دشمن اسلحہ و دیگر ہتھیار، بیوی کے اخراجات، محنت مزدوری، پوشیدہ امراض، ملامت، تہمت، افعال فہمی، ذمہ داریاں، امراض چشم کی تکلیف۔

### سیاسی حالات:

ملکی قرضے، حکمران کی بیماری، افواج، کہسان، سول سروس، پولیس، فیکٹریاں، صحت عامہ، ملکی غذائی حالت، قبضہ دبائیں، دفاعی محکمے، جنگی قیدی۔

## زائچہ کا ساتواں گھر

زائچہ کے ساتواں گھر سے شادی بیاہ، زوجہ، شریک کاروبار، شراکت بیوپار، سوداگری وتجارت، سراغ و دشمنان، حالات اولاد برادر، حالات چور، ٹھیکہ جات تبادلے، مارکیٹ کا اتار چڑھاؤ، جائیداد کا حصول، جرمانہ، مقابل دشمن، شکار، مقدمات کے سوال میں مدعا علیہ کی حالت، ترقی وتنزلی، مباشرت، مخالفین، تنازعات، نیکی و بدی، محنت وکوشش، شہرت، عزت، عنایات شاہی، سوچ وغور، بردباری، ادھیڑ عمری، منجم، انجام دعوی، ضاہری دشمن، عام خلقت، مریض کا حال، معاہدات، بحث ومباحثہ، میدان جدال وقتال، قمار بازی، مفرمیانہ، قرض خواہ، چور کی شکل، ضمانت، غائب کے حالات شکار۔

### سیاسی حالات:

امور خارجہ، بین الاقوامی، معاہدات، مارکیٹ کا اتار چڑھاؤ، وزیر خارجہ اور اس کے محکمے، بیرونی ممالک کے ساتھ تعلقات، جنگ و جدل، شرح اموات، اخلاقی بے راہ روی، صحت نسواں، دشمن ممالک اور ان کے حالات مقابلہ دشمن اور اس کا انجام۔

## زائچہ کا آٹھواں گھر

زائچہ کا آٹھواں گھر ترکہ، میراث، شریک کار یا شریک زندگی کے مال کے متعلق ہے، موت، بیماری، عمر، مقابلہ دشمن، فتح یابی، خواہشات، وصیت، قرض لینے والا، سمندری سفر، امراض، خزانہ، بیماری، جہیز نسوانی، رہائی محبوس، چوری، حلیہ چور، قتل، دشمنی، جھگڑے، فتنہ و فساد، لڑائی، زوجہ کا خانہ مال، خودکشی، روحانی قوت، شہرت جو مرنے کے بعد ملے، تبدیلیاں، خطرات، وضع حمل، قحط، لوٹ مار، پیشاب گاہ، وجہ موت، وصیت، سفر سے تکلیف، زہر، گداگری محتاجی، مالی خزانہ، دفینہ، دشمن کے گھریلو حالات۔

### سیاسی حالات:

زلزلے، طوفان، آندھیاں، سیلاب، کسی بڑے لیڈر کی موت، درآمد و برآمد میں نقصانات، عوامی فرائض، موسیقی، آرٹ، لٹریچر، عوامی اخلاق، شرح اموات، قلعہ یا دریا عبور کرنا۔

## زائچہ کا نواں گھر

اس گھر سے علم، بیرونی ملک سفر، تعلیمی سفر، غیر ملکوں سے مفاد، حج و زیارت، طویل المدت سکیمیں، خیراتی کام، عمارت بنوانا، حوض، تالاب، ترقی، عمارت، انعام، خوش قسمتی، مذہب، غیب بینی، سخاوت، نیکی بدی، ریاضت، عبادت، پیشین گوئی، پیر استاد، عزت، شہرت، ہوا بازی، دوسری بیوی، عزت و ناموس، زکوٰۃ، صدقات، الہام، غیب بینی، تصانیف، اعلیٰ تعلیم، انشورنس، کرایہ دار، غیر ملکی اشاعت، تعبیر خواب، قانونی معاملات، عشق الٰہی، عبادت و ریاضت، خواب، مذہبی تعلیم، فلسفہ، مقدس مقامات، غیر ملکی کھیل، غیر ملکی شہرت، سائنس، نکاح، عجائبات، خوش مزاجی، جائیداد، رفاہی کام، اثر و رسوخ، تعمیرات، مدرسہ، نکاح کا خطبہ، چلہ کشی، زکوٰۃ، روحانی ترقی، روحانیت، نشر و اشاعت، اعتقاد، کار ثواب، سچ یا جھوٹ۔



### سیاسی حالات:

انشورنس، نشر و اشاعت، جماعت علماء، جائیداد، آثار قدیمہ، پاسپورٹ، ویزہ، کسٹم آفس، ملکی مذہبی امور، سائنس، ایجادیں، طیارہ سازی، غیر ملکی کرنسی، مذہبی کتب۔

## زائچہ کا دسواں گھر

دسویں گھر سے عزت، اعتماد شہرت وقار، جاہ منزلت، روزگار، ملازمت، والدین خصوصاً باپ، کیریئر، پیشہ، پیر استاد، صدر، جج، کاروبار، روزگار، نوکری، آرٹ، سائنس، خطبات، رشوت، انعامات، حکیم، ڈاکٹر، ملازمت، مقبولیت، مذہبی مقامات، غیر ملکی سفر سے نفع، مجسٹریٹ، افسران، باعزت افراد، لباس، ڈاکٹر و حکیم، عالم شباب، دوکان، اخلاق و رعب، سوسائٹی، حکام کی نظروں میں عزت، بزرگی، ترقی و تنزلی، بلندی مراتب، آسمانی زلزلہ، حالات بارش، آغاز مقدمہ، دلیری، تبدیلی مکان، مذہبی اعمال، زرعی اعمال، زرعی و غیر منقولہ مکانات، آندھی، حالات سماوی، بیمار کی زندگی و موت، چور کا مال لے جانا، نکتہ چینی، آسمانی حالات، مقدمہ، خاندانی پس منظر، احوال خاص و عام، ذرائع آمدن، رشوت، پیر استاد، اعلیٰ حکام، ہوس، اقتدار، سیاست۔

### سیاسی حالات:

بادشاہ، صدر، برسرِ اقتدار پارٹی، وزیر اعظم، ملک و قوم کی عزت و وقار، صنعتیں، ڈگری، ملکی اثر و رسوخ، سیاسی بیداری، ضابطہ قانون، لاقانونیت، شاہانہ منصب، پارلیمنٹ، انقلابات، حکومت، احوال خاص و عال خلائق، سیاسی ہوس، مذہبی امور، مذہبی مقامات۔

## زائچہ کا گیارھواں گھر

زائچہ کے گیارھواں گھر سے عمرہ سعادت، نیک بختی، دولت، سواری، جائیداد، اعزاز شاہی، حرمت حشمت، بدقسمتی، خوش قسمتی، زمین کی خرید و فروخت، راحت و آرام، بیوی کا قرض، گمشدہ چیز کا ملنا، راگ رنگ، موسیقی، حال نفع و نقصان، ذرائع آمدن، محبت، رشوت، مقدمات، خرچ، خواہشات، بیوی کی اولاد، والد کی جائیداد، تعلیم کا نتیجہ، غور و حوض، لباس، مذہبی رجحان، عقل و ادراک، ہمسایہ، عملیات کا نتیجہ، ایڈیٹرز، سوسائٹی، افسروں کی دولت، مقدمات، عدالت، بادشاہت، سوشل تعلقات، دشمن قدیم، خرچ کرنا، وکالت، عشق و دوستی، قدیم دوست، زنا کاری، بیوی کا قرض، گمشدہ چیز کا ملنا، بایاں کان، امیدیں۔

## سیاسی حالات:

قانون ساز اسمبلی، بین الاقوامی تعلقات، مرکزی وصوبائی اسمبلیاں، ہوائی جہاز، ادیب، شاعر، فنکار، موسیقار، علوم صحیفہ، جادو، نجوم، خانقاہیں، تہذیب وثقافت، اونچے افراد، الیکٹریکل اشیاء، صحافی، میگنٹ۔

## زائچہ کا بارھواں گھر

اس گھر سے خفیہ دشمن، بیماری، قرض، محنت ومشقت، خرید وفروخت، غیرت، افلاس، سوشل امداد، جلاوطنی، خودکشی، جانوروں کی خرید وفروخت، شریک حیات کی بیماری، موت، غداری، نقل وحرکت، مذہبی رسومات، نقصانات، خوراک، عشق، سزائے سرکاری، قید وبند، خفیہ دشمن، قتل کرنا، بھاگنے والے بچے، باپ کے رشتہ دار، بدنامی، حسد، چور، ڈاکو، اخراجات، جذباتی معاملات، مجبوریاں، گناہ کی سزا، قربانی، دوسروں پر جان نثار کرنا، غم، نحوست سیارگان، تنہائی، حملہ کرنا، ہسپتال، قرض خواہ، خدمت، رکاوٹ، بدبختی، جلاوطنی، بدنامی، مالی نقصان، مزاحمت کرنا، غربت وافلاس، خلوت، رازداری، سوشل امداد، بچوں کی موت، غداری، نمک حرامی، شادی کی مسرتیں، بائیں آنکھ، غیر ممالک میں ملازمتیں، نقصانِ زر، خوراک، قرض دینے والا۔

## سیاسی حالات:

قید خانے، بیماری، ہنگامے، قتل وغارت گری، جہاز رانی، ماہی گیری، جنگ، نقصان، سازشیں، مخفی جرائم، پلاٹ، ہسپتال، پراسرار اور مذہبی تحریکیں، تیل، ربڑ، آپریشن، غیر ملکی سازشیں، ملکی دشمن عناصر، حادثات۔






# استخراج طالع

علم نجوم میں ہر کام کیلئے زائچہ بنایا جاتا ہے اور زائچہ کیلئے طالع کا دیکھنا ضروری ہے کیونکہ اس علم کا تمام دار و مدار طالع پر ہوتا ہے۔ موجودات عالم کی نیکی کا فیصلہ پروردگار عالم نے طالع وقت اور گردشِ سیارگان پر رکھا ہے زائچہ کسی بھی قسم کا بنانا ہو ہر ایک کا طریقہ ایک ہی ہے وقتی زائچہ ہو یا شمسی زائچہ، پیدائشی زائچہ ہو یا قمری زائچہ، ملکی زائچہ ہو یا کسی بھی طرح کے حالات معلوم کرنے کیلئے زائچہ بنانا ہو تمام زائچوں کا ایک ہی طریقہ کار ہے اور اگر صحیح طالع وقت معلوم کرنے میں غلطی ہو جائے تو تمام احکامات غلط ہو جاتے ہیں اور نتیجہ بھی غلط ہو جاتا ہے اس لیے میں نہایت آسان قواعد پیش کروں گا کہ جس میں غلطی کا امکان کم سے کم ہو۔

## طالع شمسی معلوم کرنا:

| نمبر شمار | نام بروج | انگریزی تاریخیں | حاکم ستارہ | متعلقہ حروف |
|---|---|---|---|---|
| 1 | حمل | 21 مارچ تا 20 اپریل | مریخ | ا، ل، ع |
| 2 | ثور | 21 اپریل تا 21 مئی | زہرہ | ب، و |
| 3 | جوزا | 22 مئی تا 21 جون | عطارد | ق، ک |
| 4 | سرطان | 22 جون تا 23 جولائی | قمر | ح، ہ |
| 5 | اسد | 24 جولائی تا 23 اگست | شمس | م، ٹ |
| 6 | سنبلہ | 24 اگست تا 23 ستمبر | عطارد | پ، غ |
| 7 | میزان | 24 ستمبر تا 23 اکتوبر | زہرہ | ر، ت، ط |

| 8 | عقرب | 24 اکتوبر تا 22 نومبر | مریخ | ن، ی |
|---|---|---|---|---|
| 9 | قوس | 23 نومبر تا 22 دسمبر | مشتری | ف |
| 10 | جدی | 23 دسمبر تا 20 جنوری | زحل | ج، گ، ر، ذ، ک، خ، ظ |
| 11 | دلو | 21 جنوری تا 19 فروری | زحل | س، ش، ص، ث |
| 12 | حوت | 20 فروری تا 20 مارچ | مشتری | د، چ |

## طریقہ دوم:

طالع معلوم کرنے کا ایک نہایت آسان قاعدہ بیان کر رہا ہوں سب سے پہلے دیکھیں کہ طلوع شمس سے وقت پیدائش تک کتنا وقت گزرا ہے جتنا وقت گزرا ہو اسکے منٹ بنا لیں اور اس کے بعد ہندی تاریخ (تھتی) کو بروج ذیل قانونی اعداد میں ضرب دیکر 10 سے تقسیم کریں اور خارج قسمت کو منٹ تصور کر کے پہلے وقت میں جمع کر دیں اور تین پر تقسیم کر دیں خارج قسمت سے پہلے اس برج کے اعداد کم کر دیں جس میں اس دن سورج تھا اس کے بعد اگلے بروج کے اعداد تفریق کرتے جائیں حتیٰ کہ جس برج پر تقسیم نہ ہو سکے وہ طالع وقت ہوگا۔

### بروج کے اعداد

| نام بروج | حمل | ثور | جوزا | سرطان | اسد | سنبلہ | میزان | عقرب | قوس | جدی | دلو | حوت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | 27 | 32 | 40 | 46 | 48 | 47 | 32 | 48 | 46 | 40 | 31 | 27 |

فرض کریں کہ طلوع آفتاب سے وقت سوال تک چار گھنٹے گزرے ہیں اور اس دن ہندی چار تاریخ تھی شمس برج سرطان میں تھا۔

1۔ 4 گھنٹے X 60 = 240 منٹ ہوئے۔

2۔ ہندی تاریخ 4 X سرطان کے اعداد 46=184 ہوئے دس پر تقسیم کیا تو خارج قسمت 18 آئے پہلے منٹوں میں جمع کیا اور تین پر تقسیم کیا تو خارج قسمت 86-46=40 حاصل ہوئے لہٰذا طالع برج اسد ہوگا۔ اب طالع اسد کو پہلے گھر میں لکھ کر زائچہ مکمل کر لیں اور اس میں مطلوبہ وقت کے ستاروں کو رکھ کر زائچہ بنا لیں۔



## طریقہ سوم:

اس طریقہ سے ایک منٹ میں طالع معلوم ہو جاتا ہے طریقہ یہ ہے کہ جدول کوکبی وقت معلوم کرنا میں سے مطلوبہ دن کا کوکبی وقت معلوم کریں اور اس میں اپنا مطلوبہ وقت پیدائش یا وقتی زائچہ کا وقت جمع کر لیں (یاد رہے اگر آپ کا مطلوبہ وقت دوپہر بارہ بجے کے بعد کا ہے تو آپ 16-15-14 کر کے لکھیں گے مثلاً دوپہر 4 بجے کو 16 لکھیں گے۔)

## مثال:

فرض کریں کہ ہم نے 11 اپریل 2007 کو صبح 10 بجکر 25 منٹ کا زائچہ بنانا ہے اور شہر راولپنڈی ہے تو جدول سے 11 اپریل کے آگے کوکبی وقت دیکھا تو 13:13 لکھا ہوا پایا

| | |
|---|---|
| اس میں ہم نے اپنا مطلوبہ وقت جمع کیا تو | 13:13 |
| مطلوبہ وقت | 10:25 |
| حاصل کوکبی وقت | 23:38 |

ہمیں کوکبی وقت حاصل ہوا اس کو نقشہ طالع معلوم کرنا میں دیکھا تو برج سرطان حاصل ہوا لہٰذا برج سرطان کو پہلے خانہ میں رکھ کر زائچہ بنا لیں نیز مطلوبہ وقت کے کواکب کو زائچہ میں پُر کر کے زائچہ مکمل کر لیا۔ (ادارہ ہذا سے تقویم سیارگان سن 0001ء سے لیکر سن 9999ء تک دستیاب ہے) اب زائچہ سے حالات زندگی کس طرح معلوم کئے جاتے ہیں یہ میں آگے چل کر آپ کو بتاؤں گا۔

11 اپریل 2007 صبح 10 بجکر 25 منٹ



**مثال :** سائل سوال کرتا ہے کہ دولت کب ملے گی، مثالی زائچہ صاحب طالع عطارد تیسرے گھر میں برج اسد میں پڑا ہے جبکہ خانہ مال کا ستارہ قمر گیارھویں گھر میں برج حمل میں موجود ہے ان دونوں میں نظر تثلیث مکمل نہیں ہوئی ہے جب ستارہ قمر عطارد کے 25 درجہ پر پہنچ جائے گا تو پھر درجاتی نظر مکمل ہوگی اس لیے ابھی قمر کو عطارد کے 25 درجہ تک پہنچنے کیلئے مزید 13 درجات کی ضرورت ہے اور اصول کے مطابق دیکھا تو قمر کا ایک درجہ برابر ہے ایک دن کے اس لیے قمر 13 درجات کا فاصلہ 13 دنوں میں مکمل کرے گا۔ اور 13 دنوں کے بعد عطارد کے 25 درجہ تک پہنچ جائے گا تو پھر عطارد کے ساتھ درجاتی نظر مکمل ہو جائے گی اس لیے سائل کو آگاہ کیا کہ اسے 13 دنوں کے بعد مالی فائدہ حاصل ہوگا۔




(4) اگر صاحب طالع اور صاحب خانہ حاجت دونوں ایک جگہ اکٹھے ہوں تو جس وقت یہ دونوں علیحدہ ہوں گے وہی مدت ہوگی۔

(5) اگر صاحب خانہ حاجت غروب ہو تو آفتاب کے نزدیک ہونے کے وقت مذکورہ کی مدت شمار کی جائے گی اگر صاحب خانہ طلوع ہو تو جس وقت کے صاحب طالع سے قران ہوگا وہ مدت ہے اور اگر صاحب طالع اور صاحب حاجت دونوں ایک ہی جگہ پر ہوں تو جس وقت دونوں علیحدہ ہوں گے وہی مدت تصور کریں۔



(6) اگر صاحب خانہ حاجت سریع السیر ہے تو جس وقت یہ بطئی السیر ہوگا وہی مدت حاجت ہے۔

(7) اگر صاحب خانہ حاجت برج ثابت میں ہو تو حکم درجہ کا سال پر کریں اگر ذوجسدین میں ہو تو ماہ پر کریں اور اگر منقلب ہو تو روز پر کریں حکم لگاتے وقت ہر درجہ کا امتحان کرنا چاہیے جو صورت ان میں نظر آئے اس کی مدت شمار کا حکم لگائیں۔

(8) صاحب خانہ طالع تا صاحب خانہ حاجت تک فاصلہ شمار کریں درجہ سال کے برابر تصور کریں دقیقہ ماہ کے برابر اور ثانیہ دن تصور کریں اگر خانہ حاجت ثابت ہو تو درجہ سال برابر منقلب سے دن کے برابر اور ذوجسدین سے ماہ کے برابر تصور کریں۔

# کواکب کی اسباب سعدیت

تمام کواکب مندرجہ ذیل حالتوں میں سعد ہوتے ہیں۔

(1) کواکب شرف یافتہ یا صاعد بہ شرف ہوں

(2) حالت ترفع میں ہو۔

(3) اپنے گھر میں قابض ہو

(4) اپنے دوست کے گھر میں ہو

(5) قابض خانہ 1-4-5-9-10-11 میں ہو

(6) مالک خانہ 5 یا 9 ہو

(7) دوست کے یا اپنے سہم بہرہ۔ دریحان وغیرہ میں ہو۔

(8) کواکب خانہ 2-3-6-7-8-12 کا مالک نہ ہو۔

(9) خانہ 8 کا مالک ہو تو مالک طالع بھی ہو یا شمس وقمر ہو

(10) کواکب نحس اصلی یا عارضی سے اتحاد نہ رکھتا ہو۔

(11) جس گھر میں ہو اس گھر کا مالک اچھی حالت میں ہو اور قوی ہو

(12) قمر زائد النور ہو۔

(13) کوکب سعد ستارے سے تعلق رکھتا ہو۔

(14) اپنے گھر سے پانچویں خواہ نویں خواہ دونوں کا مالک ہو

(15) حالت فرح، اوج میں ہو۔

(16) جو ستارہ طالع میں ہوتا ہے وہ سعد ہوتا ھے۔

(17) اپنے گھر کو سعد نظر سے دیکھتا ہو۔

(18) مطلوبہ کوکب کو نحس کواکب کی نظر نہ ہو۔

(19) ستارہ شمس خانہ 6-3-10-11 میں سعد ہوتا ھے۔



(20) ستارہ قمر، عطارد، زہرہ، مشتری، خانہ 1-2-3-4-5-7-9-10-11 میں سعد ہوتے ہیں۔

(21) ستارہ زحل اور مریخ خانہ 3-6-11 میں سعد ہوتے ہیں۔

(22) جو ستارہ دو سعد ستاروں کے درمیان بیٹھا ہو وہ سعد ہوتا ھے۔

(23) کواکب صاحب 5-10 یا 9-10 یا صاحب 5-9 دونوں کا مالک ہو۔

(24) کوکب سعد ہو مگر خانہ اوتاد کا مالک نہ ہو۔۔

## کواکب کی اسباب نحوست

تمام کواکب مندرجہ ذیل حالتوں میں نحس ہوتے ہیں۔

(1) کواکب ہبوط یافتہ یا مائل بہ ہبوط ہوں

(2) حالت احتراق میں ہو۔

(3) قابض خانہ 6-8-12 ہو

(4) سعد ہو کر اوتاد کا مالک ہو۔

(5) قوت خطوط یعنی سہم بہرہ و دریحان وغیرہ میں کمزور ہو۔

(6) مالک خانہ 3-6-8-11 کا ہو یا مالک خانہ 2-7 ہو۔

(7) اپنے نحس اصلی یا عارضی سے تعلق رکھتا ہو۔

(8) جس گھر میں ہو اس کا مالک کمزور ہو۔

(9) نحس کواکب سے اتحاد رکھتا ہو۔

(10) قمر ہو تو ناقص النور ہو۔

(11) حالت طرح یا حضیض میں ہو۔

(12) نحس ہو مگر اوتاد و ترکون کا مالک نہ ہو

(13) دو نحس ستاروں کے درمیان بیٹھا ہو۔

(14) مطلوبہ کوکب سے خانہ 8- 6 میں نحس کواکب ہبوط میں ہوں

(15) دشمن کے گھر بیٹھا ہو۔

(16) دشمن کے سہم بہرہ، دریحان وغیرہ میں بیٹھا ہو۔

(17) نحس اصلی یا عارضی سے اتحاد رکھتا ہو۔

(18) جس گھر میں بیٹھا ہو اس گھر کا مالک اچھی حالت میں نہ ہو اور کمزور و ہبوط یافتہ ہو۔

(19) نحس کواکب کی نحس نظر سے متاثر ہو رہا ہو۔

(20) اپنے گھر کو نحس نظر سے دیکھتا ہو۔

## وقتی زائچہ کے اصول و قواعد

زائچہ چاہے ملکی ہو یا پیدائشی ہو سالانہ ہو یا وقتی ان تمام کے پڑھنے کا طریقہ تقریباً ایک جیسا ہی ہوتا ہے زائچہ میں صاحب طالع اور صاحب مالک مقصد (یعنی جس گھر سے متعلق سوال ہو اس گھر کا مالک ستارہ) اور ستارہ قمر تینوں پر نظر رکھنا ضروری ہوتا ہے مالک طالع، طالع کو دیکھے اور مالک خانہ مقصد اپنے گھر کو دیکھے تو مطلوبہ منسوبات میں کامیابی ملتی ہے دلی مراد پوری ہو اور فائدہ و آرام ملے۔

2۔ مالک مقصد طالع کو دیکھے اور مالک طالع خانہ مقصد کو دیکھے نیز قمر بھی سعد نظر رکھتا ہو تو مقصد میں کامیابی ملتی ہے۔

3۔ مالک طالع، طالع کو دیکھے اور کوئی سعد کوکب اس کو نہ دیکھتا ہو تو آدھا کام پورا ہوتا ہے۔

4۔ طالع اور قمر کو نحس کواکب نظر رکھتے ہوں اور سعد نہ دیکھتے ہوں تو آدھا کام پورا ہوتا ہے۔

5۔ مالک طالع اور مالک خانہ مقصد ایک دوسرے کو دیکھتے ہوں تو مقصد پورا ہو جاتا ہے۔

6۔ مالک خانہ طالع اور مالک خانہ مقصد دونوں اگر طالع میں ہوں تو مقصد پورا ہوتا ہے۔

7۔ مالک خانہ طالع اور مالک خانہ مقصد دونوں اگر خانہ مقصد میں ہوں تو کام پورا ہونے کی دلیل ہوتی ہے۔

## زائچے میں کواکب کے اثرات

زائچہ میں ستاروں کے مختلف گھروں میں ہونے سے اثرات تبدیل ہوتے رہتے ہیں ذیل میں 12 گھروں میں کواکب کے کیا کیا اثرات رونما ہوتے ہیں درج ہیں۔



## شمس کے بارہ گھروں میں اثرات

راس وذنب کے بارہ گھروں میں اثرات







# ماہانہ قمری زائچہ

ماہانہ قمری زائچہ بنانے کا طریقہ یہ ھے کہ پہلے آپ یہ دیکھیں کہ زائچہ پیدائش میں ستارہ قمر کس برج میں کتنے درجہ و دقیقہ پر موجود ھے جس برج میں اور جتنے درجہ پر موجود ہوگا اس برج و درجہ پر جب ستارہ قمر آئے گا تو ماہانہ قمری زائچہ بنے گا۔ اسی طرح ہر ماہ جب ستارہ قمر پیدائشی برج و درجہ و دقیقہ پر آئے گا تو ہر ماہ کا علیحدہ علیحدہ زائچہ قمری بنے گا۔

**اصول وقوائد:** ستارہ قمر سے دوسرے سوائے شمس کے کل یا کم از کم تین کواکب مقارن ہوں تو دیانت دار، عقلمند، ہوشیار مشہور زمانہ، اپنے قوت بازو سے دولت پیدا کرنے والا اور اعلیٰ سرکاری عہدہ پر فائز ہو۔

**(2)** قمر سے دوسرے، بارہویں کوئی کوکب نہ ہو تو مال و دولت نہ ہو، کم اقبال، کثیر السفر سب سے مخالفت رکھنے والا کم عقل، بدصورت ہوگا

**(3)** قمر سے خانہ چہارم میں کوئی کوکب نحس قابض ہو تو اس کی والدہ فوت ہو اگر اوتاد میں کوئی سعد کوکب نہ ہو تو بہت جلد فوت ہو جائے گا۔

**(4)** قمر وشمس کا ایک درجہ اجتماع ہو تو متبنیٰ کرے۔

**(5)** قمر سے 12 ویں سوائے شمس کے کل کواکب یا کم از کم تین کواکب ایک جگہ قابض ہوں تو صاحب اقبال، اعلیٰ نفس، ملنسار، خوش کلام، نیک نام، مشہور زمانہ اسباب سیر وتفریح ہوں۔

**(6)** قمر سے دوسرے و بارہویں دونوں خانوں میں کل کواکب سوائے شمس کے مقارن ہوں تو بہت اقبال مند صاحب زیور و جواہرات ہو دشمن پر ہمیشہ فتح یاب ہو، راغب نسواں ہو حکام وقت سے خاص تعلقات رکھے اعلیٰ کاروبار وتجارت کرے۔

قمری زائچہ میں کواکب کے بارہ گھروں میں کیا کیا اثرات رونما ہوتے ہیں حسب ذیل ہیں۔

قمری زائچہ میں ستارہ راس کے بارہ گھروں میں اثرات






باب سوم

# سوالات اور اُن کے جوابات

زائچہ پیدائش ہو یا وقتی سوال ہو ان کے دیکھنے کا طریقہ تقریبا ایک جیسا ہی ہوتا ھے زائچہ کے تمام حالات کو مدِ نظر رکھ کر سوال کا جواب کیسے دیا جاتا ھے پیشین گوئی کیسے کی جائے؟ اس کیلئے چند اصول و قواعد مقرر ہیں جو یہاں پیش کیے جاتے ہیں تجربہ خود آپ کو قائل بنا دے گا۔ حقیقت یہ ھے کہ پیشین گوئی علم نجوم میں سب سے مشکل کام ھے اس کیلئے وجدان کا ہونا، خالی الذہن ہونا بدظنی اور تعصب کا نہ ہونا منجم کیلئے نہایت ضروری ھے زائچہ میں خوشنما حالات بھی نظر آئیں ھے اور ناپسندیدہ صورتیں بھی جہاں گل ہوتے ہیں وہی خار بھی ہوتے ہیں علم نجوم کے میدان میں ذاتی سابقہ تجربہ کو مد نظر رکھ کر اللہ کے دئے گئے علم پر یقین اور بھروسہ رکھ کر نتیجہ بیان کرتے جائیں۔ یہ یاد رہے علم نجوم آسان نہیں ھے جیسے کہ عام لوگوں کی رائے ھے بلکہ قدرتی سائنس اور آسمانی علم ھے چونکہ علم خداوندی ھے اس لئے متبرک بھی ھے اس علم کیلئے اعلیٰ عرفان ہونا چاہیے جیسا کہ صوفی کیلئے اعلیٰ تصوف کی ضرورت ھے اس کے اشارات مستقبل سے وابستہ ہوتے ہیں اور آئندہ زمانہ تاریکی میں ہوتا ھے اور اندھیرے میں ہونے والی باتوں کا پتہ دینا بہت مشکل ہوتا ھے طالع پیدائش تمام گھروں میں سب سے زیادہ اہم ھے اس طالع کا حاکم دوسرے تمام گھروں کے حاکموں کی خصوصیات اور اثرات ورثے میں پاتا ھے سب سے پہلے طالع اور حاکم طالع کو ہی مدِ نظر رکھا جاتا ھے پھر اس گھر کو کہ جس سے متعلق سوال کیا جا رہا ہو میں پوری کوشش کروں گا کہ نہایت آسان طریقہ سے آپ کو گھروں سے جوابات آخذ کرنا سکھا سکوں اللہ تعالیٰ آپ کی محنت اور کوشش کو رائگان نہیں فرمائے گا آپ نے مسلسل کوشش کی اور توفیق خداوندی شامل حال ہوئی تو انشاء اللہ آپ احکام صادر کرنے میں کامیاب ہوجائیں گے اس علم کا مقصد انسانی خدمت کرنا ھے نجوم بھی انسان کی خدمت اور حفاظت کیلئے عنایت کیا گیا ھے۔

**اصول وقواعد:** علم نجوم میں زائچہ سے جوابات آخذ کرنے کیلئے چند اصول وقواعد دے رہے ہیں ان کو نہایت غور سے بار بار پڑھیں اور ان کو مدِ نظر رکھ کو جواب آخذ کرنے کی کوشش کریں انشاءاللہ جواب سو فیصد درست نکلے گا۔

(1) سب سے پہلے زائچہ بن جانے کے بعد گھروں کو دیکھیں کہ کس گھر میں کون سا برج آیا ہے اور ان گھروں میں کون کون سے کواکب قابض ہیں اور یہ گھر کس ستارے کے مالک کا ہے اس ستارہ کی زائچہ کے اندر کیا پوزیشن ہے

(2) زائچہ میں موجود کواکب کن حالتوں میں ہیں یہ شرف میں ہیں یا ہبوط میں، سعد نحس، خانہ دوست میں ہیں یا خانہ دشمن میں۔

(3) زائچہ میں جو جو ستارہ جس جس گھر میں موجود ہے ان کا اصلی گھر کون سا ہے اور زائچہ میں کیا اثرات پیدا کر رہا ہے

(4) ہر گھر کا مالک ستارہ کس کس خانہ یا گھر میں موجود ہے

(5) زائچہ میں کواکب کے ایک دوسرے سے کیسے نظرات قائم ہیں۔

(6) زائچہ میں طالع کا مالک ستارہ اور خانہ سوال کا ستارہ کس حالت میں موجود ہیں ایک دوسرے کو کس نظر سے دیکھ رہیں ہیں۔

(7) زائچہ میں گھروں کی کیا پوزیشن ہے کون سا گھر طاقتور ہے اور کونسا کمزور

(8) زائچہ میں سب سے زیادہ طاقتور ستارہ کون سا موجود ہے

(9) زائچہ میں سب سے زیادہ کمزور اور ضعف ستارہ کون سا ہے

(10) جس جس خانہ میں جو ستارہ موجود ہے اس کی طبعیت اور اس کے خواص کیا ہیں۔

یہ مختصر سے اشارے ہیں جو کہ اس طرح ہی سب ستاروں اور برجوں اور نظرات کو دیکھ کر اور سوچ سے اندازہ لگا کر نتیجہ پیش کر سکتے ہیں۔ اب میں زائچہ احکام لگانے کیلئے مثالیں پیش کرتا ہوں۔

## تشخیص امراض

اگر کوئی مریض کے متعلق سوال کرے کہ مریض کو کیا مرض ہے کب تک ٹھیک ہو جائے مریض کی زندگی باقی ہے یا نہیں اور مریض جس سے علاج کروا رہا ہے وہ ڈاکٹر و حکیم کیسا ہے اس سے۔ دیکھنے کا طریقہ یہ ہے کہ زائچہ کا خانہ اول اس ڈاکٹر و حکیم سے منسوب ہے



... سے مریض اپنا علاج کروا رہا ہے زائچہ کا خانہ چہارم ان ادویات سے منسوب ہے جو کہ ... استعمال کر رہا ہے خانہ چھٹے اس مرض سے متعلق ہے جو کہ مریض کو لاحق ہے اسی ... مریض کی عمر خانہ آٹھ سے اور مریض کی زندگی خانہ دس سے دیکھی جاتی ہے آپ ان ... تمام گھروں کے مالکان اور ان میں قابض کواکب کو مدنظر رکھ کر جواب آخذ کر سکتے ہیں

1 ڈاکٹر
2 غذا
3
4 ادویات
5
6 امراض
7 منسوب مرض
8 عمر مریض
9
10 مریض کی زندگی
11
12

... طالع میں برج اسد آیا ہے جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ مریض کو امراض قلب، کمر درد اور ... کی ہڈی کے امراض لاحق زائچہ کے خانہ ششم میں ستارہ شمس موجود ہے چھٹا گھر میں ... برج جدی بھی منقلب ہے اور ستارہ شمس بھی منقلب ستارہ ہے جس سے ظاہر ہوتا ہے ... کہ مریض کو عصبی کمزوری، سینے کی کمزوری، درد معدہ اور جوڑوں کا درد ہے۔

سنبلہ
زحل زہرہ
سرطان
میزان
جوزا قمر
عقرب
ثور
اسد
مریخ مشتری
عطارد
قوس
دلو
حمل
جدی شمس
حوت

اب یہ دیکھیں کہ چھٹے گھر کا مالک ستارہ کس گھر میں موجود ہے دیکھا تو معلوم ہوا کے چھٹے
کا مالک ستارہ زحل زائچہ کے خانہ دوم میں موجود ہے اس سے بھی ظاہر ہوتا ہے کہ مریض
پیٹ کے امراض معدہ، معدے کے امراض، آنت اور امراض قلب لاحق ہیں دوسرے
میں برج سنبلہ موجود ہے اس سے بھی ظاہر ہوتا ہے کہ مریض کو امراض معدہ و انتڑیاں
اور جوڑوں کا درد اور بدہضمی کی شکایت موجود ہے اس زائچہ سے صاف ظاہر ہوتا ہے
مریض کو جوڑوں کا اور ہڈیوں کا درد ہے اس کے علاوہ پیٹ کے امراض اور اعصابی و
کمزوری لاحق ہے۔

اس زائچہ کے خانہ چہارم میں مریخ موجود ہے جو کہ مساوی التاثیر ادویات کا حکم رکھتا ہے
مریض کو ایسی ادویات استعمال کرائی جائیں جو معتدل ہوں نہ زیادہ گرم اور نہ سرد ان سے
فائدہ ملے گا۔

اس کے بعد زائچہ کا ساتواں گھر دیکھا جو مرض سے منسوب ہے اس پر نظر کی اس میں برج
واقع ہے جس کا مالک ستارہ زحل زائچہ کے خانہ دوم میں برج سنبلہ کے اندر موجود ہے سنبلہ
مالک عطارد اور زحل آپس میں مساوی ہیں اس لیے مریض کو آہستہ آہستہ آرام ملے گا
اس کے بعد زائچہ کا خانہ دہم دیکھا جو کہ مریض کی زندگی سے وابستہ ہے اس گھر میں برج
ہے اور اس گھر کا مالک ستارہ زہرہ زائچہ کے خانہ دوم برج سنبلہ میں موجود ہے ستارہ عطارد
اور زہرہ ایک دوسرے کے دوست ہیں اور ایک دوسرے کو نظر تثلیث سے دیکھ رہے ہیں جو اس
امر کی شاہد ہے کہ مریض کی عمر باقی ہے اور شفاء پائے گا۔

## بارہ برجوں سے منسوبہ امراض

**برج حمل:** سردرد کے امراض، ذہنی امراض، بخار، سر میں چوٹ وغیرہ

**برج ثور:** کھانسی، سرخ بخار، گلے کی خرابیاں، خناق

**برج جوزا:** ہاتھ، بازو، اور کندھوں میں درد و چوٹ وغیرہ

**برج سرطان:** سرطان، تپ دق، دسل، بدہضمی۔

**برج اسد:** امراض قلب، پیٹھ میں درد، ریڑھ کی ہڈی کے امراض۔

**برج سنبلہ:** پیٹ میں درد، بدہضمی، جوڑوں کا درد، امراض معدہ و انتڑیاں، قبض

**برج میزان:** جگر و گردے کے امراض، جوڑوں و کمر درد کے امراض۔



**برج عقرب:** امراض مثانہ، درد جوڑ، پاخانہ کی بیماری، اعضائے رئیسہ و پیشاب،

**برج قوس:** خونی امراض درد جوڑ۔

**برج جدی:** گھٹنوں میں درد، ہڈیاں و جوڑوں کی تکلیف

**برج دلو:** پنڈلیاں، پٹھوں اور ٹخنوں کی بیماریاں۔

**برج حوت:** پاؤں کے امراض، چوٹ اور انتڑیوں کی خرابی وغیرہ۔

## چھٹے گھر میں قابض کواکب سے منسوبہ امراض

**شمس:** زائچہ کے خانہ ششم میں اگر ستارہ شمس قابض ہو تو ضعف قلب، دماغی فتور، عصبی کمزوری، سینے کی کمزوری، درد معدہ اور جوڑوں کا درد ہوتا ہے۔

**عطارد:** کھانسی، مرگی، دمہ، ہذیان، خفقان، ہسٹریا، جنون، کمزوری حافظہ، فالج، مرض، اسہال، اور گھنٹیا وغیرہ لاحق ہوسکتا ہے

**قمر:** اسہال، سنگرینی، انتڑیوں کا مرض، ناسور، بواسیر، ضعف معدہ، اسہال اور پتھری کی شکایت ہوتی ہے۔

**مشتری:** غلبہ خون، جگر کی خرابیاں، درد سینہ، پھیپھڑوں میں ورم، دل کی دھڑکن، چیچش بادی، پیٹ کا پھولنا جیسی شکایات ہوتی ہیں۔

**زہرہ:** مثانہ، ذیابیطس، جریان، سوزاک، درد جگر کے امراض ہوں

**مریخ:** خون میں جوش، یرقان، اندرونی و بیرونی زخم، صفراوی امراض، درد شقیقہ، انتڑیوں، پتہ اور گردہ پتھری، حرارت، تپ کی نشاندہی ہوتی ہے۔

**زحل:** غلبہ سودا، بخار، درد دندان، گھنٹیا، یرقان، بواسیر، خرابی دماغ، اور دماغی امراض جیسے امراض لاحق ہوتے ہیں۔

اگر زائچہ کے خانہ ششم میں کوئی ستارہ قابض نہ ہو تو پھر دیکھیں کہ طالع کا مالک ستارہ زائچہ کے کس گھر میں موجود ہے جس گھر میں اس کے مطابق جواب دیں۔

**خانہ اول:** اگر طالع کا مالک ستارہ خانہ اول میں ہو تو مریض کو آشوب چشم، دماغی امراض، ہیضہ ہوتا ہے

**خانہ دوم:** ضعف معدہ، آنتوں میں نقص، خناق، سوزش گلو، پیٹ کے امراض لاحق ہوتے

ہیں۔

**خانہ سوم:** درد کمر و ہڈی و جوڑ، کثرت خون، درد سینہ پشت لاحق ہوں

**خانہ چہارم:** خونی امراض زیادہ ہوں سردی یا خوف سے بھی مرض ہو سکتا ھے

**خانہ پنجم:** نسیان، غذا کی بے اعتدالی اور مباشرت کی بے اعتدالی سے مرض ہوتا ھے

**خانہ ششم:** آسیب، نحوست سیارگان، دشمنوں کا خوف، درد گردہ، گھنٹیا بادی امراض

**خانہ ہفتم:** درد سینہ، دل اور جگر کی خرابیاں، ادائیگی قرض، روحانی صدمہ

**خانہ ہشتم:** خرابی خون، خارش، بدہضمی، کسی عزیز یا دوست کی جدائی کا صدمہ

**خانہ نہم:** اختلاج قلب، قولنج، پیچش، بخار، گرم ادویات یا غذاؤں کے استعمال سے مرض ہوا ھے۔

**خانہ دہم:** جگر کی خرابی، درد کمر، چیچک، سوزاک، دمہ، پھیپھڑوں میں رکاوٹ

**خانہ گیارہ:** خرابی خون، بخار، بواسیر، بدہضمی اور ورم اعضاء کا مرض ہوگا۔

**خانہ بارہ:** بواسیر، خارش، بلغم کیساتھ خون آنا، ناگہانی موت، مکان یا سواری سے گرنا۔

**اصول و قواعد:**

حاکم طالع خانہ ششم میں ہو یا حاکم ششم ساتھ ناظر ہو خواہ سعد ہو یا نحس تو صحت اچھی نہیں ہوگی

(2) سعد کواکب خانہ ششم میں ہمیشہ صحت کی خرابی لاتے ہیں

(3) خانہ ششم میں شمس ہو اور اس پر نحس کواکب کے نظرات ہوں تو انتڑیوں اور مثانہ کے امراض لاحق ہوتے ہیں

(4) قمر برج سرطان یا عقرب میں ہو اور نحس کواکب سے پوری طرح متاثر ہو تو نزلہ بواسیر کے امراض ہوتے ہیں۔

(5) قمر دو نحس کواکب زحل اور مریخ کے درمیان ہو اور شمس برج جدی میں ہو تو دمہ کی دلیل ھے۔

(6) زائچہ کا طالع قوی ہو اور خانہ ششم یا حاکم ششم کے ساتھ کوئی بھی نظر نہ رکھتا ہو صحت اچھی رہتی ھے۔

(7) ستارہ قمر کمزور ہو کر ستارہ زحل کے ساتھ بارھویں گھر میں ہو تو سودا یا دیوانگی کی نشانی

(8) قمر خانہ ششم میں ہو اور طالع راس و زحل کے درمیان گرا ہوا ہو تو تپ کہنہ کی نشانی



ہوتی ھے

(9) ستارہ قمر خانہ 6-7-12 میں ہو تو نحوست ستارہ یا آفت آسمانی ہوتی ھے۔

(10) اگر صاحب طالع نحس ہو کر خانہ چہارم میں ہو تو مریض کو کسی کا ڈر و خوف ہوتا ھے

(11) اگر طالع کا مالک ستارہ خانہ پنجم میں نحس حالت میں ہو تو کثرت زنا و شراب خوری کی وجہ سے مرض لاحق ہوا ھے۔

(12) اگر ستارہ مریخ خانہ بارہ میں ہو تو مریض نے کوئی منت مانی تھی جو پوری کرنا بھول گیا ھے جس کی وجہ سے مرض لاحق ہوا ھے۔

(13) اگر ستارہ شمس خانہ 1-8-12 میں ہو تو مریض پر آسیب کے اثرات ہوتے ہیں۔

# علاج بذریعہ جواہرات

## بروج سے منسوبہ جواہرات

**برج حمل:** برج حمل سے منسوبہ جواہرات میں زبرجد، لہسنیا، ہیرا، مرجان، یاقوت، عقیق، حجر الدم، شامل ہیں۔

**برج ثور:** بھورا عقیق، سرخ عقیق، یاقوت، بلور، مرجان، موتی، زمرد، لاجورد

**برج جوزا:** زمرد، سنگ سلیمانی، پکھراج، زبرجد، عقیق،

**برج سرطان:** نیلم، زبرجد، موتی، پکھراج زرد، زرد عقیق، حجر القمر، لہسنیا

**برج اسد:** یاقوت، سنگ سلیمانی، نیلم عقیق، مرجان، پلک،

**برج سنبلہ:** ہیرا، یشم، زرد عقیق، زمرد، زبرجد، موتی، زرقون، لاجورد، رودراکھ

**برج میزان:** سنگ دودھیار، کارکیتیک، مرجان، ہیرا، پکھراج لہسنیا، یشم، زبرجد، نیلم، موتی

**برج عقرب:** پکھراج، سنگ دودھیا، ہیرا، مرجان، عقیق، یاقوت، سنگ سلیمانی

**برج قوس:** فیروزہ، کارکیتیک، پکھراج لہسنیا، حجر القمر

**برج جدی:** فیروزہ، نیلم عقیق، زرقون، سنگ سلیمانی

**برج دلو:** نیلم، یاقوت، عقیق سرخ

**برج حوت:** موتی، سفید پکھراج، حجر الدم، لاجورد، زبرجد، حجر القمر

## کواکب سے منسوبہ جواہرات

**شمس:** ہیرا، یاقوت، نیلم، پکھراج، سرخ عقیق، مرجان

**قمر:** موتی، سنگ دودھیا، ہیرا، عقیق، حجر القمر

**مشتری:** نیلم، زمرد، یاقوت زرد، پکھراج، لہسنیا، فیروزہ، سنگ یشم

**مریخ:** سرخ عقیق، یاقوت، سنگ دودھیا، زبرجد، سنگ یشم، مرجان

**زہرہ:** ہیرا، فیروزہ، لہسنیا، زبرجد، بلور، کارکیتک

**عطارد:** زرقون، پکھراج، زمرد، فیروزہ، عقیق، سنگ سلیمانی، رودراکھ، زبرجد

**زحل:** نیلم، سنگ سلیمانی، لاجورد، یاقوت

**پلوٹو:** مرجان

**یورانیس:** لاجورد

**نپچون:** زرد عقیق

**راس (راہو):** زرقون

**کیتو (ذنب):** لہسنیا

## نحس کواکب اور جواہرات

زائچہ پیدائش چاہے کتنا بھی طاقتور کیوں نہ ہو پھر بھی کسی نہ کسی ستارہ کی نحوست زندگی میں مسائل کو پیدا کرتی رہتی ہے زائچہ میں جو ستارہ نحوست لا رہا ہو اس کے متعلقہ نگوں کو استعمال کر کے اس کی نحوست کو بڑی حد تک کم کیا جا سکتا ہے

| ستارے | نگینے | دھات | وزن | دن | انگلی |
|---|---|---|---|---|---|
| شمس | یاقوت، مرجان | سونا یا چاندی | ۳ رتی | اتوار | تیسری انگلی |
| قمر | موتی، حجر القمر | چاندی | ۲-۴-۶ رتی | پیر | چوتھی انگلی |
| مریخ | مونگا | سونا | ۸ رتی | منگل | تیسری انگلی |
| عطارد | زمرد | سونا | ۱۰ کیرٹ | بدھ | دوسری انگلی |
| مشتری | پکھراج زرد | | ۷-۱۲ کیرٹ | جمعرات | تیسری انگلی |
| زہرہ | ہیرا، فیروزہ | سونا | ۷ کیرٹ | جمعہ | چوتھی انگلی |
| زحل | نیلم | فولاد | ۵-۷ رتی | ہفتہ | دوسری انگلی |
| راس | زرقون | فولاد | ۳-۵-۶ کیرٹ | ہفتہ | دوسری انگلی |
| ذنب | لہسنیا | چاندی | ۳-۵-۶ کیرٹ | بدھ | دوسری انگلی |



## امراض کا علاج بذریعہ جواہرات

**معدہ کے امراض:** پنا، پکھراج، مون سٹون ۱۰ تا ۲۰ کیرٹ

**نسیان:** پنا، مونگا

**استقاط حمل:** مونگا، پنا، مانک

**پھوڑے پھنسی دانے:** سفید یا سرخ مونگا

**جلد غصہ آنا:** پنا، مون سٹون

**سانس کا رکنا:** لہسنیا، مون سٹون، پنا، پکھراج، موتی

**حادثات سے بچاؤ:** مونگا، گومید

**کمی خون:** مونگا، پکھراج

**دماغی گٹی:** پنا، پکھراج، مونگا

**دماغی بخار:** پنا، پکھراج، مونگا، روبی

**دماغی جریان خون:** مونگا ۷ تا ۱۰ کیرٹ، پکھراج ۵ تا ۸ کیرٹ، مون سٹون ۸ تا ۱۰ کیرٹ

**آتشک:** مونگا، ہیرا

**عرق النساء:** پکھراج، نیلم

**گلے کے غدود:** مونگا

**بواسیر:** مونگا، مون سٹون

**فالج یا لقوہ:** پنا، مون سٹون، نیلم، مونگا

**مسوڑھوں کے امراض:** مونگا، موتی، پنا

**یرقان:** مونگا، نیلم

**لو بلڈ پریشر:** روبی، مون سٹون پنا

**ہائی بلڈ پریشر:** پکھراج، موتی

**دل کے امراض:** روبی، پکھراج، مونگا، مون سٹون

**مرگی:** پنا، مون سٹون، روبی، مونگا

**ناسور:** پکھراج، مون سٹون، مونگا

**ذیابطیس:** مونگا، پکھراج، نیلم

**پیچش:** پنا، پکھراج، مون سٹون

**قبض:** مونگا، پکھراج

**کھانسی:** مون سٹون، مونگا

**کینسر:** نیلم، مونگا

**حلق کی سوجن:** مون سٹون لہسنیا

## منازل قمری اور جواہرات

| منازل قمری | دن | دھات | وزن | نگینہ | فنگر |
|---|---|---|---|---|---|
| ثریا، حرفہ، بلدہ | اتوار | سونا | ۳ رتی | روبی | تیسری انگلی |
| دبران، عوا، بلغ | پیر | سلور | ۳ رتی | موتی | چوتھی انگلی |
| ہقعہ، سماک، سعود | منگل | سلور | ۶ رتی | مونگا | تیسری انگلی |
| طرفہ، قلب، رشا | بدھ | سونا | ۴ رتی | پنا | چوتھی انگلی |
| نعائم، زبانہ، نثرہ | جمعرات | سونا | ۴ رتی | پکھراج | شہادت انگلی |
| بطین، زہرہ، ذراعہ، پکھ | جمعہ | پلاٹینم | ۴.۱ رتی | ہیرا | چوتھی انگلی |
| اکلیل، موخر، مقدم | ہفتہ | ۸ دھاتی مکس | ۵ رتی | مونگا | دوسری انگلی |
| ہنعہ، غفرہ، اضیہ | ہفتہ | ۸ دھاتی مکس | ۵ رتی | مونگا | دوسری انگلی |
| شرطین، جبہہ، شولہ | جمعرات | سلور | ۶ رتی | لہسنیا | تیسری انگلی |



## قوت سیارگان

قوت سیارگان کو اہل ہند نے چھ حصوں میں تقسیم کیا ھے اس کو کھٹ برگ کہتے ہیں

(1) **ہوڑا:** ہر برج کے نصف کو ہوڑا کہتے ہیں۔

(2) **ورشیکانڈ:** ہر برج کے تیسرے حصے کو ورشیکانڈ کہتے ہیں

(3) **نوانشہ:** ہر برج کے نویں حصے کو نوانشہ کہتے ہیں۔

(4) **پتانس:** ہر برج کے ساتویں حصے کو پتانس کہتے ہیں۔

(5) **انس یا ترشانس:** طاق برجوں اور جفت برجوں میں پانچ سیارگان پر انس بہ تفصیل ھے

(6) **دواوانس:** ہر برج کے درجات کو 12 پر تقسیم کیا جاتا ھے فی حصہ 1/2 2 انس کا ہوتا ھے اس کو دواوانس کہتے ہیں۔

اب اگر یہ پتہ کرنا ہو کہ مریض کا مرض کب تک ٹھیک ہو جائے گا تو اس کو معلوم کرنے کیلئے میں ایک جدول دے رہا ہوں جس سے بآسانی مرض کے ختم ہونے کا وقت معلوم ہا جائے گا۔ جس روز مریض بیمار ہوا ھے اس روز ستارہ قمر کو دیکھیں کے ستارہ قمر کس برج کے کتنے درجہ پر اور کون سی منزل پر ہے۔ جس منزل میں قمر ہو اس کے چار حصے کر لیں جدول سے اس حصے کی مدت معلوم کر لیں مثلاً 22 اکتوبر 2008 بوقت صبح 9 بج کر 25 منٹ راولپنڈی شہر کا زائچہ بنایا تو یہ بنا اس وقت ستارہ قمر برج اسد کے 7:56:47 درجات پر موجود تھا اور ستارہ قمر منزل جبہہ (مگھا) کے تیسرے قدم پر موجود تھا۔



منزل جبہہ کے تیسرے قدم کو جدول ہذا میں دیکھا تو اس کے آگے 25 دن لکھا ہوا پایا پس اس سے معلوم ہوا کہ مریض اس مرض میں 25 دن تک مبتلا رہے گا اور اس کے بعد انشاءاللہ شفا نصیب ہوگی۔

| نمبر شمار | منزل | نچھتر | اول | دوم | سوم | چہارم |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | شرطین | اشونی | 9 | موت | 2 | 62 |
| 2 | بطین | بھرنی | موت | 40 | 2 | 21 |
| 3 | ثریا | کرتکا | 4 | 13 | 7 | 21 |
| 4 | دبران | روہنی | 2 | 5 | 11 | 30 |
| 5 | ہقعہ | مرگسرا | 3 | 5 | 25 | 7 |
| 6 | ہنعہ | آردرا | موت | 8 | موت | 2 |
| 7 | ذراع | پونربس | 5 | 21 | 2 | 27 |
| 8 | نثرہ | پکھ | 7 | 21 | 2 | 17 |
| 9 | طرفہ | اشلیکھا | موت | موت | موت | 40 |
| 10 | جبہہ | مگھا | 10 | 60 | 25 | 41 |
| 11 | زبرہ | پوربا پھانگنی | 20 | 27 | 25 | 11 |
| 12 | صرفہ | اترا پھانگنی | 28 | 17 | 25 | 15 |
| 13 | عوا | ہست | 30 | 68 | 45 | 14 |
| 14 | سماک | چترا | موت | موت | موت | 40 |

| نمبر شمار | منزل | نچھتر | اول | دوم | سوم | چہارم |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 15 | غفرا | سواتی | 40 | 12 | 27 | 30 |
| 16 | زبانا | بساکھا | 10 | 7 | 17 | 14 |



| نمبر شمار | منزل | نچھتر | اول | دوم | سوم | چہارم |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 17 | اکلیل | انورادہا | 15 | 7 | 17 | 14 |
| 18 | قلب | جیشٹھا | 17 | 17 | 17 | 14 |
| 19 | شولہ | مولا | 15 | 17 | 17 | 82 |
| 20 | نعائم | پورباکھاڑ | 6 | موت | 17 | 10 |
| 21 | بلدہ | اتراکھاڑ | 10 | 15 | 14 | 4 |
| 22 | ذابح | ابھجت | 10 | 45 | 11 | 4 |
| 23 | بلع | شرون | 15 | 48 | 11 | 4 |
| 24 | سعود | دھنشٹھا | 15 | 10 | 25 | 4 |
| 25 | اخبیہ | ست بھکا | 15 | 45 | 30 | موت |
| 26 | مقدم | پوربابھاردپد | موت | 7 | 15 | 23 |
| 27 | موخر | اتراپھاردپد | 31 | 34 | 15 | X |
| 28 | رشا | ریوتی | X | X | X | X |

# شادی کا انجام معلوم کرنا

کسی بھی نجومی سے تقریباً سب سے پہلا سوال یہی کیا جاتا ہے کہ میری شادی کب ہوگی۔ شادی کیسی رہے گی۔ بیوی کیسی ہوگی کس خاندان سے تعلق رکھتی ہوگی۔ اولاد کتنی ہوگی۔ پہلی اولاد کون سی ہوگی۔ ازدواجی زندگی کیسی بسر ہوگی۔ ان سب چیزوں کو معلوم کرنے کے چند اصول ہیں زائچہ کا خانہ اول سائل سے منسوب ہے۔ جبکہ زائچہ کا خانہ ہفتم سائل کی زوجہ سے منسوب ہے۔ ساتویں گھر کا حاکم ستارہ لڑکی کے کریکٹر کے بارے میں بتاتا ہے پنجم گھر اولاد سے منسوب ہے۔

## شادی کا انجام

1۔ زائچہ کے خانہ ہفتم میں زحل مستقل رکاوٹ ڈالتا ہے مگر مشتری وزحل کا قران یا زحل خانہ سات میں ہو اور مشتری کی تسدیس یا تثلیث کی نظر زحل سے ہو تو خوشیاں میسر ہوں۔

2- خانہ ہفتم میں شمس و مریخ ہونے سے اول بہت دیر سے شادی ہو دوم کشیدگی اور طلاق یا دونوں میں سے ایک کوئی مرجائے گا۔

3- مالک خانہ اول اور ہفتم باہم سعد نظر یا قران ہوں اور رجعت یافتہ یا غروب یافتہ ہوں تو خوشگوار ازدواجی زندگی کی نشاندہی ہوتی ہے۔

4- ستارہ شمس اور قمر کی آپس میں سعد نظر ہو تو شادی کامیاب ہوتی ہے۔

5- زحل خانہ 7 میں اور مریخ خانہ 12-10-7-4 میں اور یورانیس یا نپ چون خانہ 7-5 میں ہونے سے شادی کامیاب ثابت نہیں ہوتی۔

6- مالک خانہ اول اور ہفتم اور قمر و زہرہ کو ستارہ زحل، مریخ اور راہو نحس ناظر نہ ہوں تو شادی کامیاب ہوتی ہے۔

7- زہرہ مریخ کے برج یا نوانسے میں نہ ہو تو کامیاب ہوتی ہے۔

8- اگر زائچہ میں زہرہ اور مشتری باہم نحس ناظر ہوں تو شادی کامیاب نہیں ہوتی۔

9- ستارہ قمر اور شمس باہم نظر تربیع یا مقابلہ سے بھی شادی نحس ثابت ہوتی ہے۔

10- ستارہ مریخ خانہ 12-10-7-4 میں نہ ہو۔

11- زحل خانہ 7 میں نہ ہو تو شادی کامیاب ہوتی ہے۔

12- یورانیس خانہ 7 میں ناخوشگوار حالات لاتا ہے۔

13- مالک خانہ ہفتم اپنے نوانشہ میں ہو تو نہایت کامیاب ثابت ہوتی ہے۔ دوست کے نوانشہ میں ہونے سے مساوی اور دشمن کے نوانشہ میں ہونے سے علیحدگی ہو۔

14- اگر ستارہ قمر اور زہرہ برج سرطان، عقرب یا حوت میں ہوں یا پھر برج ثور، میزان یا دلو میں ہوں تو شادی کامیاب رہتی ہے۔

15- ستارہ قمر اور زہرہ خانہ اول، دسویں اور گیارہویں میں ہوں تو کامیاب شادی کی دلیل ہے۔

16- خانہ 12-8-6 میں ستارہ قمر اور زہرہ ہونے سے ازدواجی ناکامی اور ناخوشگوار حالات اور طلاق وجدائی کی نشانی ہے۔

17- ستارہ مریخ وبال میں ہو تو ہمیشہ جھگڑا ہوتا رہے گا تاہم شادی میں رکاوٹ حائل نہیں ہوگی۔



18- زہرہ پر مریخ کی نظر ہو تو شادی میں عجلت پیدا ہوتی ہے۔

19- اگر ستارہ قمر پہلی تاریخوں کا ہو تو شادی جلدی ہو جاتی ہے یا اگر انسان ادھیڑ عمر کا ہو تو نوجوان لڑکی سے شادی ہوتی ہے۔

20- اگر ستارہ قمر آخری تاریخوں کا ہو تو شادی دیر سے یا بڑی عمر کی عورت سے ہوتی ہے۔

21- اگر ستارہ قمر اور شمس کا قران ہو رہا ہو تو شادی میں بالعموم التواء ہو جات ہے۔

22- اگر ستارہ قمر پر زحل کی نظر پڑ رہی ہو اور خانہ بھی غیر ثمرور ہو تو شادی کا مطلق امکان نہیں ہوتا۔

23- عورت کے زائچہ میں شمس کی کمزوری دیکھنی چاہیے اگر شمس چوتھے، پانچویں، چھٹے، دسویں، گیارہویں یا بارہویں گھر میں ہو تو شادی کمسنی میں ہو جائے گی۔

24- اگر مرد کا قمر مردانہ نچھتر (منزل) میں ہو اور عورت کا زنانہ نچھتر میں ہو تو شادی کامیاب رہتی ہے۔

25- دونوں کا طالع برج ایک جیسا ہو تو شادی کامیاب ہوتی ہے۔

26- دونوں کے طالع فاصلہ کے لحاظ سے سعد نظرات رکھتے ہوں تو سعد ہے۔

27- دونوں کا قمری طالع ایک سعد ہو تو شادی کامیاب ہوتی ہے۔

28- دونوں کے طالع میں سعد کواکب قابض ہوں تو شادی مبارک ثابت ہوتی ہے جس کے طالع میں نحس کواکب ہوں گے وہ دوسرے کو نقصان پہنچائے گا۔

## مالک خانہ ہفتم کے بارہ گھروں میں اثرات

**خانہ اول:** اگر زائچہ میں خانہ ہفتم کا ملک ستارہ خانہ اول یعنی طالع میں ہو تو بیوی کنجوس، نافرمان، اور لڑائی جھگڑے والی ملے گی۔

**خانہ دوم:** اگر خانہ ہفتم کا مالک زائچہ میں خانہ دوم میں ہو تو سیلان الرحم مرض کے باعث اولاد کی قلت ہو یا حمل ضائع ہوجایا کرے گا۔

**خانہ سوم:** دونوں عیش پسند ہوں گے لیکن بیوی کو اس کے خاندان والے تکلیف دینے پر آمادہ رہا کریں گے۔

**خانہ چہارم:** دونوں ایک دوسرے کے تابع رہیں ۔ قناعت پسند ہوں زندگی میں د
مالدار نہ ہو سکے گی۔

**خانہ پنجم:** بیوی خوبصورت اور صاحب اولاد ہو نیز بیوی کم زبان اوراعلی خاندان سے
رکھتی ہوگی۔

**خانہ ششم:** بیوی کو آرام ملے نکاح یا شادی اتفاقی یا جھگڑے سے ہو نیز پہلے خاو
موت واقع ہو۔

**خانہ ہفتم:** بیوی حسین اور تابعدار ہو اور صاحب اولاد بھی ہو گی۔ دشمنوں پر ہمیشہ غا
رہے۔

**خانہ ہشتم:** نکاح کے تھوڑے ہی عرصہ کے بعد بیوی مر جائے یا پھر ہر وقت بیمار رہے لڑا
جھگڑے کے باعث دوسری شادی کرنی پڑے۔

**خانہ نہم:** بیوی فرماں بردار اور صاحب اولاد ہوگی۔

**خانہ دہم:** خود پسند، سعیہ زود، عیش پرست، فضول خرچ اور صاحب اولاد ہوگی۔

**خانہ گیارہ:** نرم مزاج، وفادار ہو مگر رحم کے امراض لاحق ہوں۔

**خانہ بارہ:** دونوں فضول خرچ ہوں گے عیش وعشرت میں مال نقصان اٹھائیں۔

**مثال نمبر ا:**

زائچہ کے خانہ ہفتم میں برج ثور ہے اور اس میں ستارہ قمر موجود ہے برج ثور ثابت برج ہے
اور ستارہ قمر مونث ہے اس لئے ستارہ قمر یہاں طاقت ور ہے۔

2۔ برج ثور میں ستارہ قمر کو شرف ہوتا ہے یہ بہت اعلی اور ارفع قوت رکھتا ہے۔

3۔ برج ثور کا مالک ستارہ زہرہ اور ساتویں گھر کا مالک بھی زہرہ ہے نیز قمر اور زہرہ ایک جیسا
مزاج رکھتے ہیں۔

4۔ زہرہ اور قمر دونوں خوبصورتی پر دلالت کرتے ہیں ان دلیلوں سے نتیجہ نکلتا ہے کہ صاحب
زائچہ کی بیوی نہایت خوبصورت اور حسین ہو گی۔ کیونکہ قمر اس گھر میں شرف میں ہے اسلئے یہ



عورت اچھے گھرانے کی ہوگی۔

5۔ برج ثور خاکی اور ثابت برج ہے اس برج میں استقلال محنت اور کفایت شعاری کی
خصوصیات زیادہ ہوتی ہیں اس لیے صاحب زائچہ کی بیوی، محنتی، مستقل مزاج، دانا، گھریلو کام
بڑی خوش اسلوبی سے کرنے والی ہوگی۔ اس لئے دونوں کی زندگی بہت آرام وسکون کے
ساتھ گزرے گی۔




**مثال نمبر ۲:**

زائچہ نمبر 2 میں ساتویں گھر میں زحل آیا ہے زحل رکاوٹ اور مزاحمت سے متعلق ہے اس کا
ساتویں گھر ہونا شادی میں رکاوٹ کو ظاہر کرتا ہے۔

2۔ ستارہ زحل غم، تکلیف اور مایوسی کو ظاہر کرتا ہے اس کا ساتویں گھر میں ہونا عورت کا ہمیشہ
رنجیدہ اور غم زدہ ہونا ظاہر کرتا ہے۔

3۔ زحل سوداوی ستارہ ہے۔ ساتویں گھر میں قابض ہونا عورت کے اسقاط حمل کی نشاندہی کرتا
ہے۔ یا پھر بوقت پیدائش بچہ کے عورت کی موت واقع ہو سکتی ہے۔

4۔ زحل بیوہ عورت سے منسوب ہے اس لئے صاحب زائچہ بیوہ عورت سے شادی کرے گا۔

5۔ زحل نحس ستارہ ہے ساتویں گھر میں برج حوت قابض ہے یہ برج ذوجسدین ہے اس لئے
صاحب زائچہ کئی شادیاں کرے گا۔

6۔ زحل جسمانی نقائص سے منسوب ہے۔ اس لئے عورت کو جسمانی مرض لاحق ہوں گے۔




## خاوند کا کردار کیسا ہوگا

اگر کوئی عورت یہ معلوم کرنا چاہے کہ اس کے ہونے والے خاوند کا کردار کیسا ہوگا یا پھر خاوند کیسا ہوگا تو اس کیلئے زائچہ بنا کر دیکھیں کہ:

1۔ اگر زائچہ کا ساتواں گھر شمس کا ہو یعنی ساتویں گھر میں برج اسد موجود ہو تو خاوند تیز مزاج، اکثر اوقات غصہ کا اظہار کرنے والا ہوگا بلکہ اگر نچلے طبقے کا ہو تو گالیاں دینے سے بھی گریز نہ کرے گا۔ یعنی سخت گیر ہوگا۔ اگر اس کا ماحول کچھ تعلیم یافتہ ہوا تو اس میں کچھ کمی آ جائے گی۔

2۔ طالع میں قمر اور عطارد ہو تو وہ باسلیقہ، مہذب، ہنرمند، محنتی اور چابکدست ہوگا۔

3۔ طالع میں قمر اور زہرہ ہو تو شوہر کا مزاج متلون ہوگا مزاج میں مدوجزر ہوگا گھڑی میں ماشہ گھڑی میں تولہ ہوگا۔

4۔ اگر ساتویں گھر میں سعد و نحس ہر دو طرح کے کواکب ہوں تو عورت پہلے خاوند کو چھوڑ کر دوسرے سے نکاح کر لے گی۔

5۔ اگر ساتویں گھر میں سعد ستارہ مقیم ہو تو شوہر محبت کرنے والا ہوگا زن و شوہر کے تعلقات خوشگوار ہوں گے دونوں کو فائدہ ملے گا۔

6۔ اگر طالع یا قمر سے ساتویں گھر میں کوئی کوکب نہ ہو اور گھر بھی باقوت نہ ہو اور کوئی سعد



کوکب قران یا نظر بھی نہ کرتا ہو تو اس کا خاوند ادنیٰ طبقہ کا اور نفرت کرنے والا ہوگا۔ اگر متوسط طبقے سے ہوگا تو بخیل ہوگا۔

7۔ اگر زائچہ کا ساتواں گھر نحس ہو اس میں ستارہ زحل ہو یا ساتواں گھر زحل کا ہو یعنی برج جدی یا دلو قابض ہوں یا زہرہ زحل کا ہو تو شوہر بڑی عمر کا ہوگا اور بات چیت میں بے وقوف اور کند ذہن ہوگا۔

8۔ اگر طالع یا قمر سے ساتویں گھر میں نحس زحل یا نحس عطارد ہو تو اس کا خاوند کمزور اور فعل جماع کے قابل نہ ہوگا۔

9۔ ساتواں گھر مریخ کا ہو (حمل۔عقرب) یا ساتویں گھر میں مریخ ہو تو خاوند سخت مزاج، غصہ والا، بات بات پر دھتکارنے والا اور ضدی قسم کا ہوگا۔

10۔ ساتواں گھر زہرہ کا ہو (ثور۔میزان) یا ساتویں گھر میں زہرہ ہو تو خاوند خوش مزاج، خوش قسمت نیک نیت ہوگا۔

11۔ ساتویں گھر عطارد کا ہو (جوزا۔سنبلہ) یا ساتویں گھر میں عطارد ہو تو خاوند شوہر تعلیم یافتہ، ذہین، ہنرمند، چست و چالاک ہوگا۔

12۔ ساتواں گھر اگر ستارہ قمر کا دوست ہو تو شوہر پسندیدہ کردار کا مالک ہوگا خوش مزاج اور خوش گفتار ہوگا۔

13۔ ساتواں گھر مشتری کا ہو (قوس۔حوت) یا ساتویں گھر مشتری ہو تو شوہر تعلیم یافتہ، خوش خلق اور شیریں گفتگو کرنے والا ہوگا۔

14۔ عموماً جب مشتری ساتویں گھر داخل ہو تو وہ زمانہ شادی کا ہوتا ہے۔ بشرطیکہ دوسرے عوامل حائل نہ ہوں تو۔

15۔ اگر ساتواں گھر منقلب ہو تو خاوند بہت سفر کرنے والا ہوگا۔

16۔ ساتواں گھر ثابت ہو تو باہر بہت کم جائے گا مقیم رہے گا۔

17۔ ذوجدین ہو تو خاوند بھی مسافر کبھی مقیم ہوگا شہر میں گھومتا رہے گا۔

18۔ اگر زائچہ میں زحل و مریخ، برج منقلب میں ہوں اور زہرہ سے ناظر ہوں تو خاوند دوسری عورت کی طرف متوجہ رہے گا بے وفا اور ناجائز اولاد پیدا کرے گا۔

19۔ اگر عورت کے زائچہ میں ساتویں گھر میں زحل ہو اور نحس کواکب کے نحس نظرات بھی

رکھتا ہو تو عورت کی شادی نہ ہوگی۔

20۔ اگر ساتویں گھر میں قمر و زہرہ ہوں تو خاوند بڑی عمر کا ہوگا۔

21۔ اگر ستارہ شمس ساتویں گھر میں ہو اور اس پر نحس کواکب کی نحس نظر بھی ہو تو لڑکی اپنے خاوند کو پسند نہ ہوگی۔

22۔ اگر ستارہ زحل زائچہ میں جفت برج میں ہو اور خانہ ہفتم میں سعد کوکب ہو یا ساتویں سے سعد نظر رکھے تو خاوند معزز طبقہ کا فرد ہوگا۔خوش قسمت اور اعلی عہدے پر فائز ہوگا۔

23۔ ساتویں گھر میں قمر اور زحل ہوں تو متعلقہ عورت ایک سے زیادہ شادیاں کرے گی۔

## مرد کے زائچہ میں اولاد کے امکانات

علم نجوم میں اولا کے متعلق معلوم کرنے کیلئے کہ اولاد ہوگی یا نہیں نیز پہلی اولاد کون سی ہوگی اور اولاد کی تعداد کیا ہے۔زائچہ پیدائش بنانے کے بعد دیکھیں کہ:

1۔ طالع کا مالک یا قمر خانہ طالع میں ہو تو اولاد ضرور ہوتی ہے۔

2۔ خانہ اول یا نہم میں ستارہ مشتری ہو تو اولاد ہوتی ہے۔

3۔ خانہ پانچ یا گیارہ میں ستارہ قمر' زہرہ یا مالک طالع ہو تو صاحب زائچہ کی اولاد ضرور ہوتی ہے۔

4۔ خانہ 5 میں نحس کوکب ہو اور مالک 5 کی خانہ پانچ پر نظر بھی نہ ہو تو اولاد نہیں ہوتی۔

5۔ خانہ پانچ کو قمر یا زہرہ نہ دیکھے تو ہرگز نہیں ہوتی۔

6۔ خانہ 4-7-10 میں قمر و زہرہ کے ساتھ کوئی نحس ستارہ ہو تو اولاد نہیں ہوتی اور اگر ہو بھی تو زندہ نہ رہے گی۔

7۔ ستارہ شمس اور مالک پنجم نحس ستاروں کے درمیان ہوں اور نحس کواکب ان کو دیکھتے ہوں تو بزرگوں کی بددعا سے اولاد نہیں ہوتی۔

8۔ مالک پنجم سعد حالت میں سعد کوکب کے ساتھ تعلق رکھتا ہو اور خانہ 6-8-12 میں ہو تو شادی کے بعد تین سال تک رکاوٹ رہتی ہے۔

9۔ مالک طالع' طالع میں یا خانہ 2-3-7-8-9 میں ہو تو پہلی اولاد لڑکا ہوتا ہے۔

10۔ خانہ پنجم میں زحل ہو تو پہلی اولاد لڑکا ہوتا ہے۔



11۔ خانہ پنجم میں مریخ ہو یا خانہ گیارہ میں نحس کوکب ہو یا خانہ پنجم میں قمر یا زہرہ ہو تو پہلی اولاد لڑکی ہوتی ہے۔

12۔ مالک پنجم مونث ستارہ ہو اور مونث برج میں ہو تو پہلی اولاد لڑکی ہوتی ہے۔

13۔ مالک طالع اور مالک پنجم آپس میں دوست ہوں تو اولاد تابعدار ہوتی ہے دونوں کواکب آپس میں مساوی ہوں تو اولاد بھی درمیانی ہوتی ہے دونوں کواکب کے آپس میں دشمن ہونے سے اولاد تندخو' بدمزاج اور نافرمان ہوتی ہے۔

14۔ مالک خانہ پنجم قابض اوتاد یا ترکون ہو تو اولاد ہوتی ہے اگر خانہ 6-8-12 میں ہو تو اولاد میں تردد ہو۔

15۔ پیدائش زائچہ کے مقام مشتری پر سالانہ زائچہ میں طالع ہو تو اولاد اسی سال ہوتی ہے۔

18۔ جس سال سالانہ زائچہ میں طالع کا مالک خانہ پانچ میں اور خانہ پانچ کا مالک طالع میں ہو تو اس سال اولاد ضرور ہوتی ہے۔

17۔ سالانہ زائچہ میں خانہ پانچ کا مالک خانہ شرف میں ہو کر خانہ پانچ میں ہو اگر وہ مذکر ہو تو لڑکا ہوتا ہے اور اگر مونث ہو تو اس سال لڑکی ہوتی ہے۔

18۔ پیدائش کے زائچہ میں جس برج میں زحل ہو سالانہ زائچہ میں وہ برج جس سال طالع میں آئے گا۔اس سال اولاد کی موت واقع ہو سکتی ہے یا پھر اولاد کیلئے سخت آزمائش کا سال ہوگا۔

19۔ اگر ستارہ قمر اور زہرہ سعد ہو کر خانہ پانچ کو نہ دیکھیں تو نہیں ہوگی۔

20۔ اگر ستارہ زحل خانہ پانچ میں ہو اور خانہ پانچ کا مالک ستارہ راس کے ساتھ قران کی حالت میں ہو تو اولاد نہیں ہوتی

21۔ مالک طالع اور مالک پنجم دونوں مذکر برج میں بیٹھے ہوں اور خانہ پانچ پر مالک طالع کی سعد نظر ہو تو اولاد لڑکا ہوتی ہے۔

22۔ زائچہ کے خانہ پنجم کا کوکب' زہرہ' مشتری اور قمر کی نظر خانہ پنجم پر ہو تو اولاد بکثرت پیدا ہوتی ہے۔

23۔ اگر زائچہ کے پانچویں گھر میں کوئی نحس ستارہ بیٹھا ہوا ہے اور اس گھر کے مالک ستارے کی اس خانہ پر نظر نہ ہو تو اولاد ہو جاتی ہے۔

24۔ طالع کا مالک کوکب مذکر برج میں ہو اور پانچویں گھر کا مالک ستارہ کی نظر ہو تو اول

اولاد لڑکا ہوتی ہے۔

25۔ اگر زائچہ کے خانہ 1-3-5-7-9 میں ستارہ زحل ہو تو اول اولاد لڑکا ہوتی ہے اگر بوقت ولادت زحل حالت رجعت یا غروب میں ہو تو لڑکی ہوتی ہے۔

26۔ طالع اور پانچویں گھر میں دونوں میں مذکر برج ہوں تو اول اولاد لڑکا ہوتی ہے۔

27۔ اگر زائچہ میں دو یا چار کواکب زوجسدین برج میں بیٹھے ہوں اور ستارہ عطارد اس خانہ پر نظر رکھتا ہو تو بیک وقت دو لڑکے پیدا ہوں گے۔

28۔ زائچہ کے پانچویں گھر میں اگر ستارہ زہرہ طاقتور ہو تو یکے بعد دیگرے چار لڑکیاں پیدا ہوں اس کے علاوہ جتنے مونث ستارے پانچویں گھر پر نظر رکھتے ہوں اتنی ہی لڑکیاں پیدا ہوں گی۔

29۔ اگر پانچویں گھر میں ستارہ عطارد بحالت رجعت یا غروب کی حالت میں واقع ہو تو اول اولاد مخنث پیدا ہوگی۔

30۔ اگر زائچہ کے خانہ ہفتم میں ستارہ قمر و زہرہ واقع ہوں تو اولاد میں لڑکیاں زیادہ پیدا ہوتی ہیں۔

31۔ زائچہ کے خانہ ہفتم پر ستارہ قمر و زہرہ کی نظر ہو تو اول اولاد لڑکی ہوگی اور بہت خوش قسمت بھی ہوگی۔

32۔ پانچویں گھر میں جتنے مذکر ستارے واقع ہوں یا جتنے مذکر ستارے پانچویں گھر پر ناظر ہوں اتنے لڑکے پیدا ہوں گے اور جتنے ستارے پانچویں گھر میں مقیم ہوں یا ناظر ہوں اتنی لڑکیاں پیدا ہوں گی۔

33۔ زائچہ کا پانچواں گھر زحل کا ہو اور اس میں زحل ہی بیٹھا ہوا ہو اور اس پر قمر کی نظر ہو تو اول اولاد لڑکا ہوتی ہے۔

## عورت کے زائچہ میں اولاد کے امکانات

1۔ طالع سے ساتویں گھر میں کمزور اور نحس کواکب موجود ہوں تو اولاد ہونے کا امکان کم ہوتا ہے۔

2۔ طالع اسد ثور اور عقرب کی حامل خواتین کی اولاد تھوڑی ہوتی ہے۔

3۔ ساتویں اور نویں گھر میں نحس کواکب ہوں تو دنیا سے قطع تعلق ہو کر فقیرانہ زندگی بسر کرے۔



4۔ اگر ستارہ مشتری و زہرہ ایک گھر میں واقع ہوں یا بحالت قران ہوں تو بچے پیدا ہوتے ہی فوت ہو جائیں گے۔

5۔ اگر پیدائشی طالع حمل، عقرب، جدی یا دلو ہو اور ان سے نحس کواکب نحس نظرات رکھتے ہوں تو اولاد نہ ہوگی۔

6۔ ستارہ شمس و زحل خانہ 8 میں مقیم ہوں یا ان میں سے کوئی ایک اپنے گھر میں ہو سوائے طالع کے تو اولاد کا امکان نہیں ہوتا۔

7۔ طالع میں زحل و مریخ ہو یا قمر و زہرہ ہو اور خانہ پانچ میں نحس کواکب ہوں یا نحس کواکب ناظر ہوں تو اولاد نہ ہوگی۔

8۔ پیدائشی زائچہ میں برج سنبلہ، عقرب، ثور یا اسد میں ستارہ قمر ہو یا پانچویں گھر سعد کواکب ہوں اور پانچویں گھر سے سعد نظرات بھی ہوں تو اولاد تھوڑی ہوتی ہے۔

9۔ اگر ستارہ مشتری یا زہرہ سے جو ایک ہی گھر میں حرکت کر رہے ہوں مریخ بھی مقیم ہو یا قران کرے تو حمل گرنے کا امکان ہوتا ہے مریخ خانہ سات میں ہو اور زحل ساتھ نظر بد رکھتا ہو تو حمل گر جائیگا زحل خانہ سات میں ہو کر مریخ سے نظر رکھتا ہو تو اولاد کمزور و مریض ہو۔ خانہ سات میں راس اور شمس ہو تو اولاد مردہ پیدا ہو۔ خانہ سات میں قمر اور عطارد ہو تو لڑکیاں پیدا ہوں۔ خانہ پانچ میں مشتری اور زہرہ ہوں تو بہت لڑکے اور لڑکیاں ہوں جو صاحب اقبال، اعلیٰ کردار کی مالک ہوں نیز جن کو ورثہ بھی ملے گا اور خاوند بھی محبت رکھنے والا ملے گا۔

## اولاد ہونے کا وقت اور تعداد معلوم کرنا

1۔ اولاد کی تعداد معلوم کرنے کیلئے مالک خانہ پنجم اور قمر کے درمیان جتنے بروج کا فاصلہ ہوگا اتنی تعداد ہوگی لیکن دونوں کواکب اسد، قوس یا حمل میں نہ ہوں کیونکہ یہ بنجر بروج ہیں اور اگر ان میں سے ایک ان برجوں میں سے کسی ایک میں ہو اور دوسرا نہ ہو تو جتنے برجوں کا فاصلہ ان دونوں میں ہوگا ان کو نصف کر لیں یہ تعداد ہے۔

2۔ ستارہ زہرہ اپنے برج میں سعد ہو کر خانہ تین یا سات میں پڑا ہو تو پہلے 2 لڑکیاں پھر 3 لڑکے پیدا ہوں گے۔

3۔ ستارہ قمر اپنے برج میں سعد ہو کر خانہ تین یا سات میں پڑا ہو تو پہلے صرف ایک لڑکا ہوگا۔

4۔ ستارہ عطارد اپنے گھر کا ہو کر تیسرے گھر میں پڑا ہو تو دو بیٹے اور دو بیٹیاں ہوں گی۔
5۔ مشتری اپنے گھر کا ہو کر تیسرے گھر میں بیٹھا ہو تو
6۔ زحل یا مریخ جدی برج میں ہو کر خانہ پانچ میں پڑا ہو تو 3 بیٹے ہوں۔
7۔ زحل برج دلو میں ہو کر سعد نظرات رکھتا ہو تو 5 لڑکے ہوں۔
8۔ شمس، مریخ اور مشتری خانہ پانچ میں سعد ہوں تو لڑکے ہوں۔
9۔ قمر، عطارد، زہرہ اور زحل خانہ 5 میں ہوں تو 3 لڑکیاں ہوں۔
10۔ ستارہ قمر ستارہ راس (راہو) کے ساتھ خانہ تین میں ہو تو صرف ایک لڑکی پیدا ہو گی۔
11۔ خانہ پانچ میں شمس ہو اور سعد ستارے سے نظر رکھتا ہو تو 3 لڑکے ہوں گے۔
12۔ خانہ پانچ میں ستارہ قمر ہو اور سعد ستارے سے سعد نظرات رکھتا ہو تو 2 لڑکیاں پیدا ہوں گی۔
13۔ خانہ پانچ میں ستارہ مریخ ہو اور سعد کواکب سے سعد نظرات رکھتا ہوں تو 3 بیٹے ہوں
14۔ خانہ پانچ میں ستارہ عطارد ہو اور سعد کواکب سے سعد نظرات رکھتا ہو تو 4 یا 7 لڑکیاں ہوں۔
15۔ خانہ پانچ میں ستارہ مشتری ہو اور سعد کواکب سے سعد نظرات رکھتا ہوں تو 5 لڑکے اور 2 لڑکیاں ہوں۔
16۔ خانہ پانچ میں ستارہ زہرہ ہو اور سعد کواکب سے سعد نظرات رکھتا ہو تو چھے فرزند ہوں اور چھے لڑکیاں۔
17۔ خانہ پانچ میں ستارہ زحل یا راہو (راس) ہو تو حمل ساقط ہو جاتا ہے۔
18۔ زائچہ میں خانہ تین کا مالک ستارہ مذکر ہو یا مذکر برج میں ہو یا مذکر ستارہ خانہ سوم کو دیکھے نیز مریخ بھی مذکر برج میں ہو تو بھائیوں کی تعداد زیادہ ہوتی ہے مونث سے بہنوں کی تعداد زیادہ ہوتی ہے مساوی ہوں تو بہن اور بھائی کی تعداد بھی مساوی ہوتی ہے۔
19۔ زائچہ میں جس قدر کواکب تیسرے گھر میں سعد ہوں کر پڑے ہو یا دیکھتے ہوں گے اس قدر بھائیوں کے جنم کا اتفاق ہوتا ہے ان میں جس قدر مذکر ہوں اتنے بھائی اور مونث سے اتنی بہنیں ہوتی ہیں۔
20۔ زائچہ میں خانہ پنجم کو جس قدر سعد اور مذکر ستارے دیکھتے ہوں گے اتنے بھائی اور جس



قدر سعد اور مونث ستارے دیکھتے ہوں گے اتنی بہنیں ہوں گی۔
21۔ اگر یہ معلوم کرنا ہو کہ اولاد کب ہو گی تو زائچہ میں ستارہ شمس یا مریخ جب مالک پنجم سے قران کرے گا اس وقت پیدائش ہو گی اور اگر شمس و مریخ پانچویں کے مالک سے دور ہوں تو پھر ساعت کے مالک اور قمر کو دیکھیں کہ پانچویں کے مالک کے ساتھ کب قران کریں گے جب قران کریں گے اسی وقت ولادت ہو گی یا جس وقت کوئی سعد ستارہ سہم الاولادت سے متصل ہو گا اسی وقت ولادت ہو جائے گی۔
22۔ پیدائش اولاد معلوم کرنے کیلئے ستارہ قمر دنوں کیلئے عطارد اتنے ہفتوں کیلئے زہرہ پندرھواڑے کیلئے۔ مریخ ماہ کیلئے شمس ماہ کیلئے مشتری سال کیلئے اور زحل غیر محدود مدت کیلئے منسوب ہیں۔ صاحب طالع اور مالک خانہ پنجم کو زائچہ میں دیکھیں کہ ان دونوں کے درمیان کتنے درجات کا فاصلہ ہے اور کون سا تیز رفتار ستارہ دوسرے ستارے سے نظر بنائے گا ان دونوں کے درمیان جب بھی کوئی سعد نظر تسدیس، تثلیث یا قران بنے گی تب اولاد ہو جائے گی۔
23۔ مالک پنجم جتنے نہ بہرہ میں ہو گا اتنی تعداد اولاد کی ہو گی۔
24۔ حاکم پانچ کے دورہ اکبر و دورہ اوسط میں اولاد پیدا ہوتی ہے۔

**مثال:**

1۔ مثالی زائچہ میں طالع برج حوت آیا ہے یہ برج زوجسدین آبی ہے مونث اور منفی ہے پانچویں گھر میں برج سرطان ہے یہ بھی آبی برج ہے پانچویں گھر کا مالک ستارہ قمر نویں گھر برج عقرب میں قابض ہے۔ یہ برج بھی آبی ہے۔
2۔ ستارہ مریخ پانچویں گھر میں قابض ہے لیکن اس گھر میں مریخ کو کوئی قوت نہیں ہے لیکن اس گھر میں بیٹھ کر اولاد کیلئے باعث نقصان ہو گا۔
3۔ پانچویں گھر کا مالک ستارہ قمر بھی برج عقرب میں ہے اس گھر میں قمر کو ہبوط ہوتا ہے اس لیے ستارہ قمر بھی کمزور ہے نظر تثلیث پانچویں گھر سے رکھتا ہے لیکن کمزوری کی حالت میں مریخ کی نحوست کو زائل نہیں کر سکتا۔ اس لئے مریخ پانچویں گھر کو بہت نقصان پہنچاتا ہے۔
4۔ پانچویں گھر کا مالک آبی برج ہے مریخ آتشی ستارہ اس میں قابض ہے یہ گرم مزاجی زیادہ تیز ہوتی ہے اس لئے مریخ صاحب زائچہ کی اولاد میں جو جسمانی رطوبت ہے اس کو جلا دے گا آغاز عمر میں آٹھ سال تک۔ قمر کا اثر رہتا ہے یعنی قمر ان کی نشونما میں حصہ لیتا ہے اس

لیے مریخ رطوبت کو جو قمر سے منسوب ہے جذب کر لے گا اور بچوں کو سوکھے کی بیماری میں مبتلا کردے گا اور پھر اس طرح بچہ دن بدن سوکھتا چلا جائے گا۔

5۔ زائچہ کے پہلے گھر کو دیکھنے سے معلوم ہوا کہ ستارہ مشتری طالع میں برج حوت میں موجود ہے اور نہایت قوت دار ہے اور سب سے زیادہ اس گھر کو قوت ہوتی ہے اور مشتری اپنے گھر میں بیٹھا ہوا ا ہے اور آبی برج میں ہے اور نظر تثلیث پانچویں گھر کو دیکھتا ہے نہایت اعلیٰ نظر ہے اس لیے مریخ کی تمام نحوست ختم ہو جائے گی اور بچہ پر جو بڑے اثرات ہو گئے تھے بچہ سوکھنے کی بیماری میں مبتلا تھا اب صحت یاب ہو جائیگا اس میں کوئی شک نہیں کہ اس نحس ستارہ مریخ کی وجہ سے بچہ کی موت واقع ہو جاتی لیکن سعد ستارہ مشتری کی نظر کی وجہ سے اسے دوبارہ شفاء ہو جائے گی۔

نتیجہ یہ نکلا کہ صاحب زائچہ کی اولاد ہوگی۔




## مالی حالات ماضی حال مستقبل میں معلوم کرنا

1۔ کسی شخص کے مالی حالات معلوم کرنے کیلئے عموماً زائچہ کا خانہ دوم دیکھا جاتا ہے زائچہ کے خانہ دوم میں سعد کواکب زہرہ و مشتری ہوں اور ان پر کسی نحس کواکب کی نظر نہ ہو تو صاحب زائچہ کے مالی حالات اچھے رہتے ہیں۔

2۔ خانہ دوم میں نحس کواکب ہوں اور نحس ہی نظرات رکھتے ہوں تو مال و دولت کافی جدوجہد، زحمت اور مشکلات کے بعد حاصل ہوتی ہے تمام عمر مشکلات و افلاس میں گزرتی ہے۔



3۔ مالی حالت کا اندازہ زائچہ پیدائش میں دوسرے گھر کے علاوہ باقی گھروں سے بھی لگایا جاتا ہے جن گھروں میں سعد کواکب قابض ہوں گے اور سعد نظرات رکھتے ہوں گے ان گھروں کے منسوبات کے مطابق مالی فائدہ حاصل ہوگا۔ جیسے:

**طالع:** قوی ہو اور سعد نظرات رکھتا ہو تو دوسروں کے ساتھ تعلقات میں ہم آہنگی پیدا ہوگی جسمانی صحت بہتر رہے گی، ذہنی وجسمانی صلاحیتوں میں اضافہ ہوگا جس کی وجہ سے دولت کے حصول میں مدد ملے گی۔

**تیسرا گھر:** قوی ہو اور سعد نظرات رکھتا ہو تو قریبی رشتہ داروں اور بہن بھائیوں کے تعاون اور مدد کے ذریعے مالی فائدہ حاصل ہوگا۔ قریبی سفر کے ذریعے روپیہ کے حصول میں مدد ملے گی۔

**چوتھا گھر:** سعد ہو اور سعد نظرات رکھتا ہو تو والدین کے ذریعے مدد ملتی ہے زمین وجائیداد اور کھیتی باڑی کے ذریعے تعلیمی سہولتوں کے ذریعے اور ان سے متعلقہ لوگوں کے ذریعے مدد ملتی ہے اور مالی فائدہ حاصل ہوتا ہے۔

**پانچواں گھر:** قوی ہو اور سعد نظرات رکھتا ہو تو اولاد کے ذریعے، انعامی سکیموں اور پرائز بانڈ ولاٹری کے ذریعے مالی مدد کا حصول ممکن ہوتا ہے ایسے شخص میں تخلیقی قوت اور ایجادات کا مادہ ہوتا ہے اور اپنی اس قابلیت کے ذریعے دولت میں اضافہ کرتا ہے۔

**چھٹا گھر:** سعد ہو اور سعد نظرات رکھتا ہو تو افسروں اور ساتھ کام کرنے والوں کے تعاون یا مشوروں سے روپیہ کا حصول ممکن ہوتا ہے جانوروں کی خرید وفروخت اور ملازموں اور کاریگروں کے ذریعے آمدنی میں اضافہ ہوتا ہے۔

**ساتواں گھر:** قوی ہو اور سعد نظرات رکھتا ہو تو ظاہر ہے شریک حیات بہتر ملے گی اسی طرح شریک کاروبار اور پارٹنر بھی مخلص اور ایماندار ملے گا جس سے مالی حالت اچھی ہوگی۔

**آٹھواں گھر:** قوی ہو اور سعد نظرات رکھتا ہو تو ترکہ یا وراثت کے ذریعے دولت کا حصول ممکن ہوتا ہے بڑے کاروبار میں حصہ داری ہو تو کافی آمدنی ہوتی ہے یا پھر شریک

حیات کے ذریعے بھی مالی مدد ممکن ہوتی ہے۔

**نواں گھر:** قوی اور سعد نظرات رکھتا ہو تو بیرون ملک سفر اور تجارت کے ذریعے' تعلیم مشترکہ کاروبار اور سفر کے ذریعے مالی حالت اچھی ہوتی ہے

**دسواں گھر:** قوی ہو اور سعد نظرات رکھتا ہو تو اعلی عہدے پر فائز ہو گا جس کی وجہ سے عزت و مرتبہ میں اضافہ ہو گا اور مالی حالت اچھی ہو گی عوامی خدمت ہو تو عوام کی حمایت حاصل ہو جاتی ہے جس سے مالی وسعت یا دولت مندی کا اظہار ہوتا ہے۔

**گیارھواں گھر:** سعد ہو اور سعد نظرات رکھتا ہو تو دوستوں کے ذریعے مالی ترقی ممکن ہوتی ہے کاروبار ہو یا ملازمت دوستوں کا پورا پورا تعاون حاصل ہوتا ہے امیدوں میں کامیابی حاصل ہوتی ہے جس سے مالی حالت میں بڑی مدد ملتی ہے۔

**بارھواں گھر:** سعد ہو اور سعد نظرات رکھتا ہو تو شخصیت میں انسان دوستی' رحمدلی' جدوجہد اور قربانیوں کی وجہ سے حالات پر قابو پا لیتا ہے یا پھر رازدارانہ طریقوں کو اپنانے سے مالی حالت میں وسعت پیدا ہوتی ہے۔

4۔ عام طور سے مالی حالت کا اندازہ دوسرے گھر ہی سے لگایا جاتا ہے دوسرا گھر قوی ہو' دوسرے گھر کا حاکم یا قابض ستارہ اپنے گھر ہو یا دوست کے گھر ہو یا پھر حالت شرف یا اوج میں ہو اور سعد نظرات رکھتا ہو نیز طالع کے حاکم سے سعد نظر رکھتا ہو تو مالی وسعت اور دولت مندی کا اظہار ہوتا ہے۔

5۔ اگر دوسرے گھر میں کوئی ستارہ نہ ہو اور دوسرے کا حاکم کمزور ہو تو پھر جس گھر میں سعد ستارہ قابض ہو گا اور اگر وہ قوی ہے اپنے گھر میں ہے یا دوست کے گھر میں حالت اوج یا شرف یافتہ ہو نحس نظر نہ رکھتا ہو' رجعت میں ہو تو دوسرے گھر کے یا طالع کے حاکم کے ساتھ سعد نظرات رکھتا ہو تو یہ اس گھر کے منسوبات کے مطابق مالی خوش حالی کا اظہار کرتا ہے اور اگر نحس ستارہ کسی گھر میں قوی ہو اور وہ دوسرے گھر کے حاکم سے یا قابض ستارے سے سعد نظر رکھتا ہے تو کافی جدوجہد کے بعد مالی حالت بہتر بنائے گا یا پھر غلط اور ناجائز ذرائع سے مالی بہتری کی نشانی ہے۔



6۔ حاکم طالع اور حاکم خانہ دوم دونوں قوی ہو کر آپس میں نظر تسدیس یا تثلیث رکھتے ہوں تو مالی حالت بہتر ہونے کی نشاندہی کرتا ہے۔

7۔ دوسرے گھر کا ستارہ اپنے گھر میں ہو یا خانہ شرف میں ہو یا ستارہ مشتری یا زہرہ سے سعد نظرات رکھتا ہو تو مالی حالت اچھی ہوتی ہے۔

8۔ دوسرے گھر کا مالک ستارہ مشتری کے ساتھ ملکر خانہ 6-8-12 میں سے کسی ایک میں ہو تو مفلسی و ناداری کی دلیل ہے۔

9۔ اگر ستارہ زہرہ و مشتری دونوں اکٹھے زائچہ میں ہوں تو مال و دولت حاصل ہوتا ہے۔

10۔ اگر زائچہ کے پانچویں گھر میں قمر اور گیارھویں گھر میں زہرہ ہو تو لاٹری و پرائز بانڈ وغیرہ سے اچانک دولت ملتی ہے۔

11۔ اگر زائچہ کے دوسرے گھر کا مالک ستارہ آٹھویں گھر میں ہو تو لاٹری و پرائز بانڈز کے ذریعے اچانک دولت ملتی ہے۔

12۔ دوسرے گھر کا مالک ستارہ طالع میں یا خانہ 04-07-10 میں ہو تو اچانک دولت کا حصول ممکن ہوتا ہے۔

13۔ زائچہ پیدائش میں طالع یا قمری طالع سے دوسرے گھر میں مشتری و زہرہ ہو یا دوسرے گھر میں زہرہ اور چوتھے گھر میں مشتری ہو تو اچانک دولت ملتی ہے۔

14۔ اگر زائچہ میں نحس 2-5-10 میں ستارہ قمر یا مالک طالع کے ساتھ ہو اور ان پر نحس ستاروں کی نظر نہ ہو تو دولت مندی کی نشانی ہے۔

15۔ مالک طالع اور ساتویں گھر کا مالک ایک دوسرے کے گھر میں یا دونوں طالع میں یا ساتویں میں ہوں اور گیارھویں گھر کا مالک کوکب سعد اور طاقتور ہو تو کاروبا' تجارت کے ذریعے مالی فائدہ ہوتا ہے۔

16۔ زائچہ پیدائش کے دسویں گھر میں عطارد و زہرہ یا قمر و مشتری ہوں تو حکومت سے دولت ملتی ہے اور کاموں میں کامیابی ملتی ہے۔

17۔ زائچہ کے خانہ دوسرے و پانچویں کے مالکان' مشتری یا مالک طالع کیساتھ ہوں یا ناظر ہوں تو اولاد کے ذریعے مالی فائدہ حاصل ہوتا ہے۔

18۔ دوسرے گھر میں ستارہ زہرہ ہو اور اس پر شمس و قمر کی سعد نظر ہو تو مالی ترقی حاصل ہو گی

19۔ زائچہ پیدائش کے تیسرے گھر میں مریخ اور نویں گھر میں مشتری ہو تو دولت مندی کی نشاندہی کرتا ہے۔

20۔ زائچہ میں نویں اور گیارھویں گھر کے مالکان ایک دوسرے کے گھروں میں موجود ہوں تو تمام عمر سکھ اور آرام سے گزرتا ہے اور دولت کی کمی محسوس نہیں ہوتی

21۔ طالع پیدائش برج منقلب ہو اور مالک طالع بھی برج منقلب میں ہو اور ان پر منقلب برج میں موجود کواکب کی نظر ہو تو غیر ممالک سے دولت حاصل ہوتی ہے۔

22۔ طالع پیدائش برج ثابت ہو اور مالک طالع بھی برج ثابت میں ہو اور ان پر برج ثابت میں موجود کواکب کی نظر ہو تو مولود اپنے ملک میں ہی دولت حاصل کرتا ہے۔

23۔ طالع پیدائش ذوجسدین برج ہو اور مالک طالع برج ذوجسدین میں ہو اور ان پر برج ذوجسدین میں بیٹھے کواکب کی نظر ہو تو اپنے ملک کے علاوہ دیگر بیرونی ممالک سے بھی دولت ملتی ہے۔

24۔ زائچہ پیدائش یا قمر سے دسویں گھر میں جو کواکب ہوں یا دسویں گھر کے مالک کے نوانش مالک سے اگر دسویں گھر میں کوئی کواکب نہ ہو تو طالع پیدائش، شمس قمر سے دسویں گھر کا نوانش مالک سے فائدہ ہونے کے بارے میں غور کیا جاتا ہے۔

۱) دسویں گھر میں ستارہ شمس ہو تو موروثی جائیداد ترکہ اور والدہ سے مالی فائدہ حاصل ہے

۲) دسویں گھر قمر ہونے سے والدہ کے ذریعے مالی فائدہ ہوتا ہے

۳) دسویں گھر مریخ ہونے سے دشمنوں کے ذریعے اور بھائیوں کے ذریعے فائدہ ہو

۴) عطارد ہونے سے دوستوں سے فائدہ حاصل ہو

۵) مشتری ہونے سے بھائیوں اور رشتہ داروں کے ذریعے فائدہ حاصل ہو

۶) زہرہ ہونے سے بیوی یا دیگر عورتوں کے ذریعے مالی فائدہ حاصل ہوتا ہے

۷) زحل ہونے سے نوکروں اور ملازمین کے ذریعے مال حاصل ہوتا ہے

25۔ مالک دوم سعد ہو تو اچھی حالت ہے اگر مالک دوم خانہ پانچ میں سعد حالت میں ہو تو لاٹری و جوئے اور اولاد سے مالی فائدہ ہوگا اور اگر اس گھر میں نحس حالت میں ہو تو لاٹری و اولاد کے ذریعے مالی نقصان کی نشاندہی ہوتی ہے۔

26۔ مالک دوم جب سعد ستاروں مشتری و زہرہ ساتھ سعد نظر بناتا ہے اس وقت مالی فائدہ



حاصل ہوتا ہے۔

27۔ مالک دوم جس گھر میں ہوتا ہے اس گھر کی منسوبات کے مطابق فائدہ حاصل ہوتا ہے۔

28۔ مشتری خانہ دوم کا حاکم ہو یا قابض ہو یا مریخ ساتھ قران رکھتا ہو تو خوش قسمتی لاتا ہے۔

29۔ عطارد خانہ پنجم میں ہو اور قمر و مریخ خانہ گیارہ میں ہو تو مالی وسعت کی نشانی ہے۔

30۔ حاکم طالع خانہ دوم میں ہو اور دوسرے کا حاکم خانہ گیارہ میں ہو اور گیارہ کا حاکم طالع میں ہو تو اپنے قوت بازو سے بے حد دولت پیدا کرے گا۔

31۔ خانہ دوم میں جو کوکب قابض ہوتا ہے وہ اپنی فطرت کے مطابق حصول آمدن کے اسباب پیدا کرتا ہے مثلاً یورانیس ہو تو غیر متوقع قسمت میں مدوجزر اور تبدیلیاں لاتا ہے۔ غیر متوقع ترقی وتنزلی ہوتی ہے اگر مریخ ہو تو کام کرنے کی ہمت وقوت پیدا کرتا ہے مشکل مزاجی اور جدوجہد لاتا ہے مگر زائد اخراجات وفضول خرچی بھی پیدا کرتا ہے۔ زحل ہو تو ایسا آدمی اگر روپیہ پیسہ پیدا بھی کرے تو بھی سب کچھ کھو دیتا ہے اسی طرح ہر کوکب اپنی فطرت کے مطابق اثر ظاہر کرتا ہے۔

32۔ ستارہ زحل وتد السماء میں شمس یا قمر سے نحس نظر رکھتا ہو تو مالی بدقسمتی اور مفلسی کی نشانی ہے۔

33۔ ستارہ زہرہ خانہ ہفتم میں سعد حالت میں ہو تو شادی کے بعد قسمت چمکتی ہے۔

34۔ مالک طالع اور مالک خانہ سوم سعد کواکب کے ساتھ ہوں اور سعد کواکب کی سعد نظر رکھتے ہوں تو بھائیوں کی وجہ سے مال و دولت میں اضافہ ہوتا ہے اور ان کی وجہ سے قسمت چمکتی ہے۔

35۔ جس طرح زندگی کے چار حصے ہیں اسی طرح زائچہ کے بھی چار حصے ہیں یعنی خانہ طالع تا خانہ سوم بچپن خانہ چہارم تا خانہ ششم لڑکپن، خانہ ہفتم تا خانہ نہم جوانی اور خانہ دہم تا بارہ بڑھاپا اب جن جن جگہ پر سعد یا نحس کواکب ہوں زندگی کے اس حصہ میں قسمت بنتی یا بگڑتی ہے۔

## دولت ملنے کے ذریعے

1۔ زائچہ میں ستارہ شمس گیارھویں گھر میں ہو یا گیارھویں گھر کو دیکھتا ہو تو حکام وقت سے دولت حاصل ہوتی ہے۔

2۔ ستارہ قمر گیارھویں گھر ہو یا گیارھویں گھر کو دیکھتا ہو تو زمین و جائیداد، پراپرٹی اور کھیتی

باڑی سے یا عورتوں کے تعلق سے دولت حاصل ہو۔

3۔ ستارہ مریخ سے جواہرات بھائیوں اور دوستوں کے ذریعے دولت حاصل ہو اسلحہ جات کے کاروبار یا سرخ رنگت کی چیزوں کی خرید وفروخت سے دولت حاصل ہوتی ہے۔

4۔ ستارہ عطارد سے فن وہنر، علم وعقل اور تعلیمی شعبوں کے ذریعے لکھنے پڑھنے کے کام کے ذریعے، مشینری کاروبار کے ذریعے دولت کا حصول ممکن ہوگا۔

5۔ ستارہ مشتری سے تمام دماغی کاموں کے ذریعے دولت حاصل ہو۔

6۔ ستارہ زہرہ سے سفید چیزوں کی خرید وفروخت سے عورتوں سے متعلق تمام اشیاء زیورات وجیولری سے چاندی، سونا، روئی کے کاروبا سے دولت حاصل ہو۔

7۔ ستارہ زحل ہوتو لوہا کے کاروبار سے سرسوں یا سیاہ رنگت کی چیزوں اور کوئلہ کی تجارت سے فائدہ حاصل ہوگا۔

8۔ ستارہ راس (راہو) ہوتو نیچ وادنیٰ لوگوں کے تعلق سے مالی حصول میں مدد ملتی ہے۔

**مالی بدقسمتی:** مالک خانہ دوم کمزور ہوکر ستارہ زہرہ سے تعلق رکھتا ہوتو عورتوں کے تعلق سے دولت کا نقصان کرنے والا ہوتا ہے اور عورتوں پر دولت کو ضائع کرتا ہے۔ شراب خوری و جوا کی عادت لاحق ہوتی ہے۔

2۔ مالک خانہ دوم کمزور ہوکر ستارہ زحل یا راس سے تعلق رکھتا ہوتو نیچ اور ادنیٰ لوگوں کے ذریعے مال ودولت کا نقصان اٹھائے گا۔

3۔ ستارہ شمس سے باپ کے تعلق یا حکام وقت کا عتاب کا شکار ہوگا جس کی وجہ سے مالی نقصان اٹھائیے گا۔

4۔ ستارہ قمر سے والدہ یا عورت یا اولاد کے ذریعے مالی نقصان اٹھائے گا۔

5۔ ستارہ مریخ سے بھائیوں کے ذریعے اور مقدمات کے جھگڑوں سے مالی نقصان اٹھاتا ہے۔

6۔ ستارہ عطارد سے دوستوں اور اہل قلم لوگوں کے ذریعے نقصان ہو۔

7۔ ستارہ مشتری سے اولاد اور عالم وشریف لوگوں کے ذریعے نقصان ہو۔



# کس ذریعہ سے دولت حاصل ہوگی

زائچہ پیدائش میں خانہ دہم کا مالک اپنے گھر یا حالت شرف کا ہوکر خانہ 1-4-7-9-10 میں واقع ہوتو حاکم وقت سے کثیر فائدہ حاصل ہوگا اعلیٰ منصب پر فائزہ ہو اعلیٰ درجہ کی ملازمت اختیار کرے۔

2۔ اگر قمر، عطارد، زہرہ، مشتری خانہ 1-4-5-7-10 میں ہوں تو حکومت کی جانب سے سفراء وزارت، جج اور عدالتی کام سپرد ہوں یا اعلیٰ تجارتی کام یا ٹھیکیداری کے کام سے دولت کمائے۔

3۔ طالع میں زحل سعد حالت میں ہوتو مولود صاحب ثروت ہولیکن بوجہ دائمی مریض ہونے کے زیادہ خرچ اپنی بیماری پر کرے گا۔

4۔ طالع میں مریخ ہونے سے سوسائٹی کا صدر یا ممبر ہولیکن دشمنوں کی طرف سے اسلحہ سے حملہ کا خطرہ رہے گا۔

5۔ طالع میں مشتری اور قمر برج سرطان، میزان اور جدی میں واقع ہوں تو اتفاقیہ دولت سے امیر کبیر ہوگا۔

6۔ خانہ دوم میں ایک سے زیادہ شمس کواکب ہوں تو تجارت ودستکاری سے کافی مال ودولت پیدا کرے مگر تمام دولت عدالتی کاموں پر خرچ ہوجائے۔

7۔ خانہ اول یا قمر سے دسویں گھر ستارہ شمس سعد حالت میں ہوتو خاندانی رئیس ہوگا۔

**مثال:**

زائچہ کے خانہ دوم سے آمدنی، خانہ ہشتم سے دوسری جگہ سے آمدنی، خانہ ششم سے قرضہ یا ملازمین سے فائدہ، خانہ ہشتم سے وراثت، خانہ گیارہ سے ذاتی گھر سے دوستوں کے ذریعے، خانہ پانچ سے فالتو آمدنی مثلاً لاٹری و پرائز بانڈ کے ذریعے مالی حالت دیکھی جاتی ہے۔

1۔ زائچہ کے خانہ دوم میں برج ثور ہے جو کہ خاکی برج ہے اس میں ستارہ شمس آتشی ستارہ ہے آتش وخاک میں کوئی ملاپ نہیں ہے۔

2۔ برج ثور مونث برج ہے اور ستارہ شمس مذکر ستارہ ہے۔

3۔ برج ثور کا مالک ستارہ زہرہ ہے اور دوسرے گھر میں ستارہ شمس قابض ہے دونوں کی آپس میں دشمنی ہے۔

4۔ ستارہ شمس کی طبیعت میں فیاضی اور سخاوت پائی جاتی ہے اس کا روپیہ غریبوں کی مدد کرنے میں صرف ہوگا۔

5۔ شمس کی طبیعت میں مہمان نوازی ہوتی ہے اور دوستوں کا حلقہ بہت وسیع ہوتا ہے اور روپیہ پیسہ دوستوں کی امداد اور ان کی خوشنودی' خاطر تواضع میں صرف ہوگا۔

6۔ ستارہ شمس اور مشتری کی نظر تربیع ہے جو کہ نحس نظر ہوتی ہے۔

7۔ ستارہ شمس کے مزاج میں عشق' حسن پرستی ہوتی ہے۔

8۔ ستارہ مریخ زائچہ کے گیارھویں گھر میں موجود ہے اور اس کی نحس نظر دوسرے گھر پر موجود ہے جو کہ مالی حالت کو نقصان پہنچاتا ہے۔

9۔ ستارہ زحل زائچہ کے آٹھویں گھر میں بیٹھ کر دوسرے گھر کو نظر مقابلہ سے دیکھ رہا ہے۔

10۔ طالع کے مالک ستارہ مریخ کی دوسرے گھر پر نظر تربیع موجود ہے جو مالی امور میں رکاوٹ پیدا کرتی ہے۔

11۔ دوسرے گھر کا مالک ستارہ زہرہ خود اپنے گھر یعنی خانہ دوم کو بھی نظر تربیع سے دیکھ رہا ہے جو کہ نحس حالت ہے۔

12۔ دوسرے گھر کا مالک ستارہ زہرہ ستارہ مریخ کے ساتھ حالت قران میں ہو کر اپنے گھر کو نظر تربیع سے دیکھ رہا ہے جس سے نتیجہ نکلتا ہے کہ مولود کی دولت فضول کے لڑائی جھگڑوں اور مقدمات میں ضائع ہوگی۔

13۔ مشتری برج وبال میں ہو کر خانہ دوم کو نظر تربیع سے دیکھ رہا ہے۔

نتیجہ: اس مثالی زائچہ سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ مولود کی مالی حالت اچھی نہیں ہوگی۔ مولود کی دولت فضول خرچی اور مقدمات لڑائی جھگڑوں میں صرف ہوگی تمام عمر جدوجہد اور کوشش میں گزرے گی۔






## پرائز بانڈ ولاٹری کے ذریعے حصول دولت

زائچہ پیدائش کے ذریعے اگر یہ معلوم کرنا ہو کہ پرائز بانڈ ولاٹری کے ذریعے اضافی دولت کا حصول ممکن ہوگا یا نہیں نیز اگر ممکن ہے تو زندگی کے کس حصے میں اور کب اضافی دولت حاصل ہوگی۔

1۔ زائچہ پیدائش میں اگر خانہ اول' دوم اور پنجم باہم آپس میں سعد ناظر ہوں تو زندگی میں پرائز بانڈ ولاٹری کے ذریعے اضافی دولت کا حصول ممکن ہوتا ہے ورنہ نہیں۔

2۔ حاکم دوم اگر خانہ پانچ میں ہو یا خانہ پانچ کا حاکم خانہ دوم میں ہو یا ان کا حاکم طالع میں ہو تو کامیابی کا امکان ہوتا ہے ورنہ نہیں۔

3۔ طالع سے خانہ 2-5-8-9-11 میں سعد کواکب ہوں تو انعامی فائدہ حاصل ہوتا ہے نیز قمری طالع سے بھی خانہ 2-5-8-9-11 میں سعد کواکب ہوں تو بھی انعامی فائدہ حاصل ہو ورنہ نہیں۔

4۔ مالک خانہ گیارہ اگر اپنے نوانشہ میں ہو تو لاٹری و پرائز کے بانڈ کے ذریعے اضافی دولت کا حصول ممکن ہوتا ہے اور جب یہ مالک خانہ دوم سے قران کرتا ہے اس وقت انعامی دولت ملتی ہے۔

5۔ اگر زائچہ کے پانچویں گھر میں ستارہ قمر اور گیارھویں گھر میں زہرہ ہو تو پرائز بانڈ وغیرہ سے اچانک دولت ملتی ہے۔

6۔ اگر دوسرے گھر کا مالک ستارہ زائچہ میں آٹھویں گھر میں موجود ہو تو زندگی میں ایک بار کم

ازکم بڑا انعام ضرور نکلتا ہے۔

7۔ اگر پیدائشی زائچہ میں طالع کا مالک دوسرے گھر میں ہو اور دوسرے گھر کا مالک طالع میں ہو تو لاٹری کے ذریعے اچانک دولت ملتی ہے۔

8۔ اگر گیارھویں گھر کا مالک کسی سعد ستارے کے ساتھ مل کر چوتھے گھر میں موجود ہو تو اچانک دولت ملتی ہے۔

9۔ اگر مالک طالع اپنے گھر میں ہو تو مولود کے پاس ہمیشہ روپیہ رہتا ہے۔

10۔ اگر زائچہ میں گیارھویں گھر کا مالک کوکب اپنے گھر میں یا شرف میں یا دوست کے گھر میں ہو تو مولود دولت مند ہوتا ہے۔

11۔ زائچہ پیدائش میں پانچویں گھر میں ستارہ شمس اور مشتری ہوں تو مولود دولت مند ہوتا ہے۔

12۔ جس کے زائچہ پیدائش میں ستارہ مشتری اپنے گھر میں ہو اور زہرہ کی سعد نظر اس پر ہو تو مولود پیدائشی دولت مند ہوتا ہے۔

13۔ چھٹے گھر میں نحس کواکب اور خانہ اوتاد میں سعد کواکب ہونے سے مولود دولت مند ہوتا ہے۔

14۔ دوسرے گھر کا مالک ستارہ مشتری کے ساتھ ملکر پہلے، چوتھے، ساتویں یا دسویں گھر میں ہونے سے مولود دولت مند ہوتا ہے۔

15۔ طالع پیدائش میں مالک طالع اور دوسرے گھر کا مالک پانچویں، نویں یا گیارھویں گھروں میں ہونے سے مولود بہت قسمت والا اور دولت مند ہوتا ہے۔

16۔ زائچہ پیدائش برج حوت سے پانچویں گھر میں عطارد اور گیارھویں گھر میں زحل ہونے سے مولود کو لاٹری، پرائز بانڈ سے دولت ملتی ہے۔

17۔ لاٹری سے دلچسپی رکھنے والے افراد برج طالع عقرب والے اپنی زندگی کے 24 سال میں اگر لاٹری و پرائز بانڈ خریدیں تو مالا مال ہو سکتے ہیں برج طالع اسد اور حوت والے اپنی عمر کے 28ویں سال میں خریدیں طالع برج میزان اور جدی والے اپنی عمر کے 32ویں سال میں خریدیں طالع برج ثور اور جوزا والے 36 سال میں خریدیں تو دولت مند ہو سکتے ہیں۔

18۔ مالک طالع اور پانچویں گھر کے مالک کی آپس میں سعد نظر ہونے سے مولود اچانک دولت مند بن سکتا ہے۔

19۔ زائچہ پیدائش کے طالع کا مالک ستارہ سعد گھر میں طاقتور ہو اور پانچویں گھر میں ستارہ



مشتری ہو تو پرائز بانڈ و لاٹری کے ذریعے اضافی دولت کا حصول ممکن ہوتا ہے۔

20۔ زائچہ پیدائش میں دوسرے گھر کا مالک ستارہ گیارھویں گھر میں ہو اور گیارھویں گھر کا مالک ستارہ دوسرے گھر میں ہو تو پرائز بانڈ کے ذریعے میں اضافی دولت حاصل ہوتی ہے۔

21۔ اگر زائچہ پیدائش میں گیارھویں گھر کا مالک ستارہ خانہ 1-4-5-7-9-10 میں ہو اور بارھویں گھر میں نحس ستارہ ہو تو لاٹری سے انعام ملتا ہے۔

22۔ زائچہ پیدائش میں برج حمل میں زہرہ، زحل، برج ثور میں زہرہ و مشتری، برج جوزا میں قمر و مریخ، برج سرطان میں شمس و زہرہ، برج اسد میں عطارد، برج سنبلہ میں قمر و زہرہ، برج میزان میں شمس و مریخ، برج عقرب میں عطارد و مشتری، برج قوس میں زہرہ و زحل، برج جدی میں مریخ و زحل، برج دلو میں مشتری اور برج حوت میں مریخ و زحل ہوں تو مالی فائدہ حاصل ہوتا ہے۔

## اندرون ملک اور بیرون ملک سفر

زائچہ پیدائش کے ذریعے سفر کے متعلق معلومات کرنے کے لئے زائچہ کا خانہ سوم اور خانہ نہم دیکھا جاتا ہے خانہ سوم نزدیکی اور اندرون ملک سفر سے متعلق ہے جبکہ خانہ نہم بیرون ملک سفر کا اظہار کرتا ہے طالع و مالک طالع و قمر دلیل سفر ہیں جبکہ خانہ سوم و نہم و حاکم سوم و نہم سفر کی دلیل ہیں مالک طالع اور مالک خانہ نہم آپس میں سعد نظرات رکھتے ہوں اور سعد حالت میں ہوں تو بیرون ملک سفر درپیش آتا ہے اگر یہ دونوں کواکب سعد ہوکر بادی بروج میں پڑے ہوں تو ہوائی سفر درپیش آئے گا۔ آبی بروج سے سمندری سفر، خاکی بروج سے زمینی سفر درپیش آتا ہے۔ زائچہ کے خانہ نہم میں ستارہ زہرہ، قمر یا مشتری یا شمس ہو اور سعد نظر بھی رکھتا ہو تو ان سفروں میں کثیر فائدہ حاصل ہوتا ہے اگر نحس کواکب ہوں اور نحس نظرات رکھتے ہیں تو سفر میں مشکلات درپیش آتی ہیں اور سفر سے بہت جلد واپسی ہو جاتی ہے اور کوئی مالی فائدہ بھی حاصل نہیں ہوتا۔

2۔ طالع برج ثابت ہو اور زحل و مشتری طالع کو دیکھے تو سفر نہیں ہوتا۔

3۔ ستارہ قمر کسی رجعت پذیر ستارے کو سعد نظر سے دیکھتا ہو تو سفر نہیں ہوتا۔

# بوقت نکاح سعد ونحس اصول

شادی کو کامیاب بنانے کیلئے علم نجوم بہت مدد دیتا ہے اس لیے نکاح کرتے وقت سعد اوقا[ت] کا انتخاب کرنا چاہیے تاکہ شادی کامیاب ہو سکے۔ نحس اوقات میں کی گئی شادی ناکام ثاب[ت] ہوتی ہے اس لیے میں یہاں نکاح کیلئے سعد ونحس اوقات لکھ رہا ہوں جو آپ کی بہت م[دد] کریں گے۔

1۔ بوقت نکاح ستارہ قمر برج منقلب میں بحالت نحس ہو تو علیحدگی ہو جاتی ہے بحالت س[عد] سے فراق یا جدائی ہو مگر اردونا موافقت پیدا ہوتی ہے۔

2۔ بوقت نکاح طالع منقلبؔ ہو اور ستارہ شمس یا قمر برج میزان کے آخری درجوں پر ہوں ت[و] موافقت نہیں ہوتی۔

3۔ بوقت نکاح ستارہ مریخ طالع سے ساتویں گھر ہو تو علیحدگی ہو جاتی ہے۔

4۔ بوقت نکاح ستارہ مریخ خانہ 4 یا 12 میں ہو تو بھی موافق نہیں ہوتا

5۔ بوقت نکاح مریخ وزحل خانہ 4 یا 7 میں نہ ہوں تو شادی کامیاب ہوتی ہے۔

6۔ بوقت نکاح مالک طالع اور مالک ہفتم باہم سعد ناظر ہوں تو شادی کامیاب ہوتی ہے۔

7۔ نکاح ہمیشہ طالع وقت برج جوزا، سنبلہ و میزان میں کریں۔

8۔ دن پیر، بدھ، جمعرات یا جمعہ کا ہونا چاہیے۔

9۔ قران زہرہ وشمس ہو یا قران شمس ومشتری ہو تو بہتر ہے۔

10۔ جب ستارہ مشتری رجعت میں ہو تو ہرگز نکاح نہ کریں۔

11۔ لڑکے کے زائچہ پیدائش میں خانہ 12-8-7-4-1 میں زحل ہو تو لڑکی کیلئے تباہ کن ہوتا ہے اگر انہیں گھروں میں لڑکی کے زائچہ میں مریخ ہو تو لڑکے کیلئے تباہ کن ہوتا ہے او[ر] اگر دونوں کے زائچہ میں ہو تو ان دونوں کو کوئی نقصان نہیں ہوتا ان دونوں کی شادی ک[ی] جا سکتی ہے۔



12۔ جس منزل میں پیدائش ہو اس منزل قمری میں نکاح درست نہیں ہوتا۔

13۔ چاند کی 14-15 درست نہیں اور 29-28 تاریخیں منحوس ہیں

14۔ عورت کے سالگرہ کے دن نکاح کرنا منحوس ہوتا ہے۔

15۔ طالع برج اسد میں نکاح کبھی نہیں کرنا چاہیے۔

16۔ بوقت نکاح دونوں مرد وعورت کے زائچہ کے خانہ 12-8-4 میں ستارہ قمر نہ ہو۔

17۔ لڑکے کے زائچہ میں اگر خانہ 12-8-7-4-1 میں زحل اور لڑکی کے زائچہ کے انہیں گھروں میں مریخ آئے تو اسے منگلیک کہتے ہیں ان دونوں کی شادی اپنی عمر کے 45-25-22-19 سالوں میں ہرگز نہ کرائیں یہ نحس ہوتے ہیں۔

# شادی کامیاب ہوگی یا نہیں

1۔ اگر دونوں کا طالع برج ایک جیسا ہو تو شادی کامیاب ثابت ہوتی ہے۔

2۔ اگر دونوں کے طالع کے مالک کواکب آپس میں ایکدوسرے کے دوست ہوں تو شادی کامیاب ہوتی ہے۔

3۔ دونوں کے طالع برج فاصلہ کے لحاظ سے سعد نظر رکھتے ہوں تو سعد ملے۔

4۔ دونوں کا قمری طالع ایک جیسا ہو تو شادی سعد ثابت ہوگی

5۔ دونوں کے طالع میں سعد کواکب قابض ہوں تو شادی سعد ثابت ہوگی جس کے طالع میں نحس کواکب ہوں گے وہ دوسرے کو نقصان پہنچائے گا۔

6۔ بوقت نکاح ستارہ قمر چوتھے، آٹھویں یا بارھویں گھر نہ ہو۔

7۔ سورج یا چاند گرہن لگنے سے تین دن پہلے اور تین دن بعد نکاح نہیں کرنا چاہیے اور جس پلستر (منزل) میں گرہن واقع ہو اس منزل کو پورا سال چھوڑ دینا چاہیے۔

8۔ ستارہ مشتری اور زہرہ حالت غروب ہوں تو نکاح ہرگز نہ کریں

9۔ جس دن ستارہ مشتری الٹ ہوں اس دن سے لیکر 28 دن تک ہرگز نکاح نہیں کرنا

چاہتے کیونکہ یہ سخت منحوس دن شمار ہوتے ہیں۔

10۔ دونوں کے نام کے ذریعے برج معلوم کریں پھر معلوم کرو ستارہ شمس کہاں ہے۔ جس شادی یا نکاح کرنا مطلوب ہو اس برج سے ستارہ شمس 11-3-6-10 گھروں میں حرکت کر رہا ہو تو نکاح یا شادی کرنا بہت اچھا ثابت ہوتا ہے مثلاً طالع ثور ہو تو جب شمس برج سرطان، دلو، حوت اور میزان میں ہو تو نکاح کرنا بہتر ہوتا ہے۔

## تاریخ معلوم کرنا:

جس دن نکاح کرنا ہو اس دن طالع سے ستارہ قمر خانہ 4-8-12 میں ہو تو یہ نحس ہیں ان کے علاوہ قمر خانہ 2-5-9-11 میں ہو تو سعد ہے مثلاً برج ثور کیلئے قمر اسد، قوس، حمل میں ہو تو نحس ہے جوزا، سنبلہ، جدی اور حوت میں ہو تو سعد ہے دونوں کا ایک جیسا دن ہونا چاہئے اگر ایک کا سعد اور ایک کا نحس ہو تو یہ بہتر نہیں ہے اگر مطلوبہ سال سعد تاریخیں نہ ملیں تو طالع سے شمس خانہ 5-9 میں ہو تو ٹھیک ہے یا پھر شمس کا ایک اور ساتواں گھر لے لیں یاد رہے ستارہ شمس خانہ 4-8-12 میں ہرگز نہ ہو۔





# شادی کا انجام معلوم کرنا

**حمل۔حمل:** اگر کسی مرد و عورت دونوں کا طالع پیدائش برج حمل ہو تو زندگی اچھی اور پُرامن گزرے گی ایکدوسرے سے محبت کریں گے موافقت رہے گی کثیر اولاد پیدا ہو۔

**حمل۔ثور:** متوسط زندگی گزرے خانگی زندگی پُر مزہ نہ ہو مگر اتنی زیادہ بُری بھی نہ ہو اولاد قسمت میں ہو مگر کچھ اولاد مر جائے آخر زندگی بہت پُرامن گزرے۔

**حمل۔جوزا:** ناخوشگوار حالات، ناراضگی، لڑائی جھگڑے، اگر ان دونوں کی شادی باہم نہ ہو تو بہتر ہوگا خاندانی وقار میں کمی واقع ہو، دونوں میں محبت و موافقت کم رہے گی۔

**حمل۔سرطان:** دونوں میں دشمنی پیدا ہو جائے گی ہمیشہ لڑائی جھگڑا ہوتا رہے لڑائی سرطان والے کی طرف سے شروع ہوگی اولاد ان کی پیدا ہوگی سخت عداوت پیدا ہو جائے نوبت جدائی و طلاق تک پہنچ جائے گی یا دائمی طور پر ایک دوسرے سے جدا ہو جائیں گے۔

**حمل۔اسد:** بے حد محبت پیدا ہو ہمیشہ آسودہ حال اور صاحب نعمت و ثروت ہوں ایک دوسرے کی آنکھوں کے تارے ہوں۔ اپنی عمر عیش و عشرت کے ساتھ بسر کریں لڑکیاں کافی تعداد میں پیدا ہوں۔

**حمل۔سنبلہ:** ان دونوں میں موافقت نہیں ہوگی ہمیشہ لڑتے جھگڑتے رہیں برج حمل والا زیادہ غصہ ور ہوگا ان کو اولاد کی وجہ سے خوش بختی ملے سنبلہ والا اکثر بیمار رہے گا امراض شکم ہوں گے۔

**حمل۔میزان:** ابتدائی زندگی اچھی نہ ہوگی مگر درمیانی اور آخیر زندگی آرام سے بسر ہو ان دونوں میں کبھی سازش اور کبھی موافقت رہے کبھی جھگڑا بھی ہو کبھی مہر و اخلاص کے ساتھ رہیں حج و عمرہ کی سعادت نصیب ہوگی۔

**حمل۔عقرب:** دونوں میں موافقت رہے طالع عقرب والے کی طرف سے زبان درازی اور زیادتی ہوگی روزی قلیل ہو دونوں میں جدائی ہو کر پھر مل جائیں خاندان میں فسادات ہوں اولاد بھی ہو مگر نا خلف، بدمعاش اور غنڈہ قسم کی ہوگی۔

**حمل۔قوس:** دونوں میں موافقت قائم رہے یک زبان، یک دل اور یک جان رہیں محبت بھری زندگی میں بہت کم تلخیاں ہوں گی۔ البتہ اولاد کم ہوگی حمل والے کو سردرد کی شکایت رہے۔

**حمل۔ جدی:** دونوں کی زندگی اچھی بسر ہو اگر کبھی لڑائی ہوئی بھی تو برج حمل والے کی طرف سے ہوگی حاسد لوگ ہمیشہ ان کے درمیان اَن بن پیدا کرتے رہیں گے اگر برج جدی والا کوشش کرے تو بڑی خوش وسکون سے گھر بس سکتا ہے اولاد ان کی ہوگی۔

**حمل۔ دلو:** دونوں کی زندگی متوسط درجہ کی بسر ہوگی ایک دوسرے پر شکوک وشبہات کلامی پیدا ہوں البتہ زندگی ایک ہی گھر میں ناخوش حالات میں گزرے' دونوں میں جدائی پیدا ہو پھر آپس میں مل جائیں مگر یہ سب کچھ دلو والے کی طرف سے ہوگا۔

**حمل۔ حوت:** ان دونوں میں کبھی موافقت قائم نہ ہو سکے گی' ہمیشہ ایک دوسرے سے عداوت رکھیں۔ ایک دن بھی ایسا نا گزرے گا جیسے صحیح محبت کا لمحہ کہا جا سکے ایک دوسرے سے سخت ناراض و ناخوش رہا کریں گے ان دونوں میں سازگاری اور ملاپ پیدا نہ ہوگا یا آخر جدائی واقع ہوگی بہتر یہ ہے کہ ان دونوں کی باہم شادی نہ کی جائے۔

**ثور۔ ثور:** ہمیشہ پر مسرت اور خوش وخرم رہیں با امن زندگی بسر ہو سعادت و نیک بختی قدم چومے گی دونوں کے درمیان مہر ومحبت اور اخلاص وموافقت رہے لطف وعنایت بڑھتی رہے رزق وروزی میں کشائش ہو خوش خرم وآرام ومحبت سے زندگی گزرے مبارک شادی ہے۔

**ثور۔ جوزا:** ان دونوں میں موافقت نہ ہوگی دونوں پر نصیحت بے اثر رہے گی ہمیشہ جنگ وجدل اور لڑائی جھگڑا رہے اگر اولاد ہوئی تو نیک اور صالح اور مبارک ہوگی مگر اس کی امید بہت کم ہے۔

**ثور۔ سرطان:** ان دونوں میں بہت موافقت ہوگی محبت واخلاص سے رہیں رنجش نہ ہوگی اولاد زیادہ ہو جو والدین کیلئے مبارک ثابت ہوگی عیش وعشرت سے دن گزرے گئے بہت مبارک شادی ہوگی۔

**ثور۔ اسد:** ان دونوں میں موافقت کے امکان بہت کم ہیں کبھی آپس میں خوشحال رہیں اور کبھی ناخوش مہر ومحبت ان میں کم ہو ہمیشہ ایک دوسرے کو نظر غیر سے دیکھا کریں گے روزی قلیل ہو اولاد بھی کم ہوگی زیادتی ہمیشہ برج ثور والے کی طرف سے ہوا کرے گی۔

**ثور۔ سنبلہ:** ایک دوسرے پر شفیق ومہربان ہوں زندگی با سعادت و با محبت وخیر وبرکت سے گزرے گی اولاد سے بھی مال ودولت حاصل ہو اولاد میں لڑکیوں کی تعداد زیادہ ہوگی تلخ کلامی ہوگی تو برج سنبلہ کی طرف سے ہوگی۔



**ثور۔ میزان:** ان دونوں میں موافقت نہیں ہوگی ہمیشہ لڑائی جھگڑے میں مصروف رہیں اولاد بھی کم ہو ایک دوسرے سے ناراض اور ناخوش رہا کریں گے ان دونوں کے درمیان شادی نہیں کرنی چاہیے۔

**ثور۔ عقرب:** دونوں کا محبت واخلاص کے ساتھ وقت گزرے گا ایک جان دو قلب رہیں اگر کبھی رنجش ہو بھی جائے تو بہت جلد بات ختم ہو جائے گی' دولت وآرام میسر آئے اولاد پیدا ہوگی اگر کبھی تلخ کلامی ہوئی بھی تو برج ثور والے کی طرف سے ہوگی۔

**ثور۔ قوس:** دونوں میں موافقت قائم نہ ہو سکے گی ہمیشہ جنگ وجدل ولڑائی جھگڑے میں مصروف رہیں لڑائی برج قوس والے کی طرف سے شروع ہوگی اولاد کے باعث کچھ خوشی دیکھ سکیں گے۔

**ثور۔ جدی:** ایک دوسرے پر جان نچھاور کریں' ہمیشہ محبت واخلاص کے ساتھ رہیں گے اگر کبھی جھگڑا ہو بھی جائے تو فوراً صلح وصفائی ہو جائے گی باہم زندگی عیش وعشرت سے گزرے۔ دونوں کی شادی بہت مبارک ہوگی۔

**ثور۔ دلو:** دونوں میں موافقت بالکل نہیں ہوگی ہمیشہ فتنہ وفساد برپا رہے سخت مخافت رہے گی ان دونوں کی شادی ہرگز نہ کریں غلطی ثور والے کی طرف سے ہو کرے گی ناخوش گوار حالات' ناراضگی اور لڑائی جھگڑے اس شادی کا انجام ہے۔

**ثور۔ حوت:** ایک دوسرے پر فدا ہو محبت واخلاص کے ساتھ زندگی بسر ہوگی عیش وعشرت سے زندگی گزاریں گے اولاد بھی ہو اور اولاد کی وجہ سے رزق وروزی میں اضافہ ہو اولاد کی مسرتیں وخوشیاں حاصل ہوں شادی بہت مبارک ثابت ہوگی۔

**جوزا۔ جوزا:** دونوں میں محبت ہو مگر ساتھ ساتھ لڑائی جھگڑے بھی ہوتے رہیں گے درمیانہ قسم کی زندگی بسر ہو کبھی مسرت اور کبھی تلخی ہو ابتداء اور درمیان میں حالات کچھ اچھے ہوں گے آخیر میں جا کر حالات بہت اچھے ہو جائیں گے اولاد کی خوشی حاصل ہو۔

**جوزا۔ سرطان:** دونوں میں سازگاری اور موافقت قائم رہے گی ابتدا میں کچھ نفاق اور زبان درازی وخراب زندگی گزرے گی البتہ انجام اچھا ثابت ہوگا اپنے قول پر قائم رہیں خوش وخرم زندگی بسر ہو۔

**جوزا۔ اسد:** موافقت قائم ہو البتہ ساتھ ساتھ لڑائی جھگڑا بھی ہوتا رہے گا ایک دوسرے پر

بدگمانی وشکوک واتہام لگائیں اولاد کم ہو اگر برج اسد والا خاموشی اختیار کرے تو بہتر ہے۔

**جوزا۔سنبلہ:** ان دونوں میں موافقت قائم نہ ہو سکیگی ہمیشہ لڑائی جھگڑ ہ کرتے رہیں اور ناخوش رہیں گے۔اولاد نصیب میں ہو گی دشمن لوگ ان میں فسادات ڈلوائیں گے زیادتی جوزا والے کی طرف سے ہوا کرے گی مرادیں پوری ہوں۔

**جوزا۔میزان:** موافقت قائم ہو گی اقبال' خوش' راحت اور محبت میسر آئے اولاد کم ہو گی مگر ہو گی ضرور ہر طرح کی آسائش ملے' رزق وروزی میں کشائش رہے۔ جوزا کی طرف سے کبھی کبھی زیادتی ہو گی۔

**جوزا۔عقرب:** کبھی خوش کبھی ناخوشی حاصل کبھی لڑائی جھگڑا اور کبھی محبت قائم رہے ایک دفعہ دونوں میں جدائی ہو گی مگر پھر صلح ہو جائے مہر ومحبت سے باہم رہیں اور لطف وعنایت سے زندگی بسر کریں جوزا والے کی طرف سے زیادتی ہو۔

**جوزا۔قوس:** ایک دوسرے کے خیر خواہ ہوں محبت کے ساتھ زندگی بسر کریں گے کچھ اولاد کم عمری میں فوت ہو جائے۔ تمام عمر خوشی اور عیش وعشرت سے رہیں گے۔ زیادتی جوزا والے کی طرف سے ہو گیز

**جوزا۔جدی:** دونوں میں موافقت ومحبت قائم رہے ایک دوسرے پر فدا رہیں اولاد بھی مطیع وفرماں بردار ہو بڑھاپے میں مال ودولت کی کثرت ہو گی جوزا والے کی طرف سے لڑائی شروع ہو گئی کامیاب شادی ہو گی۔

**جوزا۔دلو:** دونوں میں موافقت قائم رہے اولاد زیادہ ہو گی جن میں لڑکوں کی تعداد زیادہ ہو ہو سکتا ہے کہ لڑکیاں پیدا ہی نہ ہوں اگر ہوتی تو بھی تعداد بہت کم ہو گی تمام عمر عیش وعشرت سے گزاریں گے۔

**جوزا۔حوت:** ایک دوسرے کے مطیع وفرمانبردار ہوں کوئی طاقت ان کو جدا نہ کر سکے گی تمام عمر سعادت وخوش بختی میں گزرے گی اولاد بہت ہو گی روزی فراخ ہو قسمت بہت نیک ثابت ہو۔

**سرطان۔سرطان:** بہت مبارک شادی ثابت ہو گی ان میں ہرگز جدائی واقع نہ ہو گی ہمیشہ مہر ومحبت اور لطف وعنایت سے رہیں گے اولاد ہونے کے بعد حالت مزید بہتر ہو جائیں اولاد نیک اور خوش قسمت ہو گی مبارک شادی ہے۔



**سرطان۔اسد:** موافقت کے امکانات بہت کم ہیں ہمیشہ لڑائی جھگڑے میں وقت گزرے گا نہایت تنگ دست' تنگ دل اور دل گیر رہا کریں اولاد بکثرت ہو اولاد ہونے کے بعد کچھ آرام میسر آئے۔

**سرطان۔سنبلہ:** دونوں میں محبت وموافقت قائم ہو ایک دوسرے پر فدا ہوں گے لڑائی کی نوبت کم آئے سرطان والے کی عمر زیادہ ہو اولاد ہو گی ہر طرح کی آسائش نصیب ہو عیش وعشرت سے زندگی گزرے۔

**سرطان۔میزان:** ایک دوسرے سے محبت اور لطف وشفقت قائم ہو دن بدن محبت میں اضافہ ہو گا البتہ کبھی کبھی میزان والے کی طرف سے زیادتی ہو جایا کرے گی مگر اسکا بُرا اثر نہ پڑے گا اولاد کثیر ہو گی آخری عمر میں بہت خوشحالی ہو دولت ونعمت اور سروری نصیب ہو۔

**سرطان۔عقرب:** تلخ اور ناخوش زندگی بسر ہو گی ہمیشہ لڑائی جھگڑے میں وقت بسر ہو روزی میں مزید کمی واقع ہو اولاد بھی نافرمان اور ناخلف وبدکردار ہو جدائی کا امکان ہر وقت رہے گا۔

**سرطان۔قوس:** ان دونوں میں موافقت اور سازگاری قائم نہ رہ سکے آپس میں لڑائی جھگڑا قائم رہے بیشک آخر میں جدائی پڑے شادی کے کچھ عرصہ کیبعد کسی شر پسند عنصر کے ذریعے ان دونوں کے درمیان فساد اٹھے گا اگر قوس والا تحمل سے کام لے تو سب فساد ختم ہو سکتا ہے۔

**سرطان۔جدی:** حالات متوسط رہیں گے نہ گہری محبت اور نہ گہرا فساد ہو کبھی کبھی لڑائی ہو جایا کرے گی شروع ہمیشہ سرطان والے کی طرف سے ہو تھوڑی بات پر لڑنے کو تیار ہو جائیں گے اور پھر جلدی سے صلح کر لیں گے دونوں کی عمر دراز ہو کثیر اولاد ہو گی۔

**سرطان۔دلو:** دونوں میں موافقت قائم نہ ہو سکے گی لڑائی جھگڑے میں وقت گزرے زیادتی سرطان والے کی طرف سے ہو گی مگر جلد ہی صلح صفائی بھی ہو جایا کرے گی کبھی لڑیں گے کبھی آپس میں ملاپ سے رہیں گے صالح اور عمر دراز والی اولاد مقدار ہو گی۔

**سرطان۔حوت:** ایک دوسرے کے سچے رفیق ثابت ہوں ہر بات پر صابر وشاکر رہیں ایک دوسرے کے پروانے ہوں مگر اولاد کم ہو گی۔ کچھ کم عمری میں مرجائے گی ہمیشہ خوش وخرم رہیں مگر دونوں میں کبھی کبھی تھوڑی سی لڑائی ہوا کرے گی لڑائی حوت والے کی طرف سے ہو گی۔

**اسد۔اسد:** درمیانہ زندگی بسر ہو کبھی کبھی جھگڑا ہوتا رہے۔ ان میں سے کوئی ایک اعلیٰ عہدے پر فائز ہو گا اولاد ان کی تھوڑی ہو گی رزق وروزی میں اضافہ ہو۔

**اسد۔سنبلہ:** موافق حالات میں زندگی بسر ہو ان دونوں میں سے کسی ایک کو کسی بھی حاد
میں اچانک موت یا شدید زخمی ہونے کا خدشہ ہے پہلے پہل ان میں لڑائی بھی رہا کرے
مگر آخرکار صلح وصفائی کرلیں عیش وعشرت سے زندگی بسر کریں گے اولاد ضرور ہوگی۔

**اسد۔میزان:** درمیانہ زندگی بسر ہو نا زیادہ محبت ہوگی اور نہ زیادہ اختلاف رہے گا اولاد بھ
کم ہوگی مگر جو ہوگی وہ دولت مند صاحب اقبال اور نیک بخت ہوگی اگر دونوں بردبار
اختیار کریں گے تو ساتھ رہیں ورنہ جدائی ہوگی۔

**اسد۔عقرب:** دونوں میں موافقت بالکل نہ ہوگی ہمیشہ لڑتے جھگڑتے رہیں گے کچھ اولا
کم عمری میں مرجائے گی کوئی بھی دوسرے کی بات برداشت نہ کرے گا آخرکار جدائی ہو
شادی ہرگز نہ کرنی چاہیے۔

**اسد۔قوس:** نیک بخت جوڑا ہے مگر لڑائی بھی ہوگی اور جلد صلح بھی ہو جایا کرے گی مناسب
یہ ہے کہ اسد والا تحمل سے کام لے اولاد کم ہوگی البتہ عاقبت نیک ہے۔

**اسد۔جدی:** درمیانی اور مساوی زندگی بسر کریں کبھی باہم دوست اور کبھی باہم دشمن ثابت
ہوں مار کٹائی تمام عمر جاری رہے اولاد بھی قلیل ہو لڑائی اسد والے کی طرف سے ہوگی اگر
زبان پر قابو رکھیں تو زندگی اچھی کٹ جائے گی اگر ان کی باہم شادی نہ کریں تو زیادہ بہتر ہوگا۔

**اسد۔دلو:** دونوں میں موافقت قائم ہو تمام عمر لطف ومحبت میں بسر ہو عیش وعشرت سے وقت
گزاریں گے اولاد کم ہو دونوں کی عمر دراز ہو ایک دوسرے کی بات سننے والے ہوں گے۔

**اسد۔حوت:** دونوں ایک دوسرے کے مخالف ہوں ایک دوسرے کی بات بالکل برداشت نہ
کرسکیں ہمیشہ لڑتے جھگڑتے رہیں آخر جدائی ہوگی ہمیشہ اولاد کا غم کھائیں گے بے سبب
لڑتے رہیں گے ان جونوں کی شادی ہرگز نہیں کروانی چاہیے۔

**سنبلہ۔سنبلہ:** دونوں میں کافی محبت واخلاص قائم ہو کبھی کبھی جھگڑتے رہیں گے مگر جلد ہی
صلح وصفائی ہو جایا کرے گی دشمن ان کے پیچھے لگے رہیں جو ان کے درمیان علیحدگی کا
کرنے کی کوشش کریں گے اولاد تھوڑی ہوگی زیادتی سنبلہ مرد کی طرف سے ہوا کرے گی۔

**سنبلہ۔میزان:** مساوی زندگی بسر ہو نہ زیادہ محبت قائم ہو سکے اور نہ زیادہ مخالفت ہوگی اولاد
بکثرت ہو رزق وسیع ہو اولاد صاحب نیک بخت اور اقبال مند ہوگی۔

**سنبلہ۔عقرب:** ان دونوں کی شادی بہت مبارک ثابت ہوگی اگر کبھی تکرار بازی ہو تو بھی



جلد صلح وصفائی کرلیا کریں گے عقرب والے کی طرف سے زیادتی ہوا کرے گی اگر عقرب والا
زبان درازی نہ کرے تو زندگی خوب گزرے گی اولاد ہوگی مگر کچھ کم عمر میں مرجائے گی۔

**سنبلہ۔قوس:** درمیانہ زندگی بسر ہو مہربانی اور موافقت بہت کم ہو ہمیشہ دونوں میں فتنہ
والفساد برپا رہے ابتداء قوس والے کی طرف سے ہوا کرے گی بہتر یہ ہے کہ ان دونوں کی
شادی نہ کریں۔

**سنبلہ۔جدی:** دونوں میں موافقت قائم ہو اچھی زندگی گزرے گی تھوڑے ہی عرصہ میں مثل
شیر وشکر ہوں مہر ومحبت پیدا ہو اور لطف وعنایت سے رہیں اولاد بکثرت پیدا ہوگی۔

**سنبلہ۔دلو:** میانہ زندگی بسر ہو میل وملاپ اور مہر ومحبت کم رہے ہمیشہ لڑائی جھگڑا کرتے رہیں
مناسب یہی ہے کہ ان دونوں کی شادی نہ کریں کیونکہ آخر میں ان دونوں میں جدائی ہوگی
اولاد کم ہو مگر جو ہوگی صاحب بخت ہوگی۔

**سنبلہ۔حوت:** دونوں ایک جان دو قلب ہوں بے حد مہربان اور پُر امن زندگی بسر کریں گے
اگر کسی وقت جھگڑا ہو جائے تو بھی جلد صلح کی صورت بھی پیدا ہو جائے گی عیش وعشرت کے
ساتھ زندگی بسر ہو اولاد کم ہو مگر جو ہو وہ عالم، نیک، لائق اور فرمانبردار ہوگی۔

**میزان۔میزان:** دونوں میں موافقت قائم رہے اگر کبھی لڑائی ہو بھی جائے تو بہت جلد صلح وصفائی
ہو جائے گی ایک دوسرے پر بہت اعتبار کریں گے اولاد نیک بخت اور خوش قسمت پیدا ہو۔

**میزان۔عقرب:** متوسط حال زندگی بسر ہو کبھی خوشی کبھی ناراضگی پیدا ہو برج میزان کا مالک
حیلہ ور اور فتنہ انگیز ہوگا عیش وعشرت کا دلدادہ، راگ رنگ کو پسند کرنے والا ہوگا نیک اولاد پیدا
ہوگی۔

**میزان۔قوس:** بہت خوش گوار زندگی بسر ہو ہر طرح کی موافقت قائم ہو ایک دوسرے کے
مطیع وفرمانبردار رہیں آخری عمر میں قوس والا بے التفاتی کا مظاہرہ کرے گا اولاد کم ہو۔

**میزان۔جدی:** دونوں میں محبت والفت قائم نہ ہو ہمیشہ جنگ وجدل ولڑائی جھگڑا رہے حالات
کبھی سازگار نہ ہوں ان دونوں کی شادی ہرگز نہ کرنی چاہیے زیادتی میزان والا کرے گا۔

**میزان۔دلو:** دونوں میں موافقت بہت ہوگی ایک دوسرے کے بغیر نہ رہ سکیں گے خوشگوار
زندگی بسر ہو ایک دوسرے کے مطیع وفرمانبردار رہیں رزق وروزی فراخ ہو کثیر اولاد پیدا ہوگی۔

**میزان۔حوت:** ان دونوں میں موافقت اوسط درجہ کی ہوگی نہ بہت زیادہ محبت اور نہ بہت

زیادہ مخالفت پیدا ہو درمیانہ اور اچھی زندگی ثابت ہوگی بعض حاسد لوگ ان میں کھٹ پٹ کرانے کی کوشش کریں گے مگر ان کی ازدواجی زندگی اچھی حالت میں گزرے گی۔

**عقرب ۔عقرب:** دونوں میں موافقت قائم ہو عیش وعشرت اور خوشحالی سے رہیں اولاد سعادت مند اور خوش قسمت پیدا ہوگی روزی میں اضافہ ہو بکثرت اولاد ہوگی۔

**عقرب ۔قوس:** ایک دوسرے پر مہربان ہوں کبھی جدا نہ ہوں گے خوب عیش کے ساتھ زندگی گزرے دونوں کو پانی کے سفر سے گریز کرنا چاہئے اولاد بد خصلت اور نحس ثابت ہوگی جس کی وجہ سے تختی آئے گی۔

**عقرب۔ جدی:** دونوں کی زندگی اچھی بسر ہو محبت واخلاص قائم رہے ایک دوسرے کے تابع رہیں مگر عقرب والا کبھی کبھی زیادتی کرے گا زندگی میں کبھی دولت کبھی افلاس سب رنگ ہوں گے کثیر اولاد پیدا ہوگی۔

**عقرب ۔دلو:** دونوں کی زندگی خوشگوار گزرے بہت کم ناراضگی پیدا ہوگی زندگی میں بہت کم کوئی اختلاف ہو خوشی وراحت کی زندگی نصیب ہوگی کثیر اولاد پیدا ہو کچھ کم عمری میں فوت ہو جائے جو باقی بچے گی وہ بلند بخت اور خوش قسمت ہوگی اولاد کی طرف سے روزی میں اضافہ ہو عقرب والا مکار اور حیلہ گر ہوگا۔

**عقرب ۔حوت:** یہ شادی بہت مبارک ثابت ہوگی بہت جلد ایک دوسرے پر ناراض ہو جایا کریں گے اور بہت جلد راضی بھی ہو جائیں گے۔ اولاد نیک بخت اور سعادت مند پیدا ہوگی اولاد کی وجہ سے روزی میں اضافہ ہو رزق میں وسعت پیدا ہو۔

**قوس ۔قوس:** ان دونوں میں محبت وموافقت قائم رہے گی زندگی اچھی حالت میں زندگی بسر ہوگی عیش وعشرت کے ساتھ زندگی بسر ہوگی کبھی کبھی لڑائی جھگڑا ہوا کرے گا مگر جلد ہی صلح ہو جایا کرے گی۔ اولاد نیک خصلت اور طویل عمر ہوگی رزق وروزی میں اضافہ ہو۔

**قوس ۔جدی:** ذرہ ذرہ بات پر لڑائی کرتے رہیں گے اور ان کا سبب حاسد لوگوں کی سازشیں ہوں گی دونوں میں سے کوئی ایک آسیب زدہ ہوگا لڑائی قوس والے کی طرف سے شروع ہوگی بہتر یہ ہوگا کہ ان دونوں کی شادی نہ کرائی جائے اولاد کافی ہوگی جدی والے کی عمر دراز ہوگی۔

**قوس ۔دلو:** دونوں میں موافقت اور محبت قائم نہ ہو سکے گی ہمیشہ لڑتے جھگڑتے رہیں تمام



عمر شکوک وشبہات میں گزرے گی اولاد زیادہ ہو مگر ان میں سے زیادہ تر مر جائے گی۔ بہتر ہو گا کہ ان دونوں کا نکاح نہ کریں ورنہ تمام عمر ان کے درمیان خانہ جنگی قائم رہے گی۔

**قوس ۔حوت:** دونوں میں موافقت قائم نہ ہو سکے گی بلکہ مخالفین اور بدگویوں کی بدگوئی سے ہمیشہ ان کے درمیان جھگڑا ہوتا رہے گا۔ ایک دوسرے پر تہمت اور الزام تراشی کریں اولاد کثیر ہو جن میں لڑکوں کی تعداد زیادہ ہوگی مگر یہ مختلف امراض میں مبتلا رہا کریں گے۔

**جدی ۔جدی:** دونوں میں موافقت ومحبت قائم ہو زندگی عیش وعشرت سے بسر ہو ہر طرح کی خوش وآرام میسر آئے روزی میں اضافہ ہو ایک دوسرے کا خیال رکھنے والے ہوں گے معمولی قسم کے جھگڑے ہوا کریں گے اولاد نیک اور بلند بخت ہوگی۔

**جدی۔ دلو:** دونوں میں موافقت قائم ہو مہر ومحبت سے رہیں رزق فراواں ملے کبھی نہ جدا ہوں گے کثیر اولاد ہو جو صاحب بخت اور نیک سیرت ہوگی دن بدن محبت میں اضافہ ہوتا رہے گا۔

**جدی۔ حوت:** پر مسرت زندگی گزرے ایک دوسرے پر پروانہ وار فدا ہوں محبت میں روز بروز اضافہ ہوتا جائے گا اگر کبھی کبھی لڑائی ہو بھی جائے تو پھر فوراً صلح ہو جائے گی کثیر اولاد پیدا ہو جو اقبال مند اور بخت آور ہوگی رزق میں اضافہ ہو اور اس میں وسعت پیدا ہوگی۔

**دلو۔ دلو:** دونوں میں موافقت قائم رہے ہمیشہ محبت سے رہیں کبھی جدا نہ ہوں بدخواہوں اور حاسدوں کی طرف سے فساد اٹھانے کی کوشش ہوگی مگر ان پر کوئی اثر نہ ہوگا اولاد پیدا ہو دلی مرادیں پوری ہوں روزی میں اضافہ ہوگا۔

**دلو ۔حوت:** دونوں میں ہم آہنگی پیدا نہ ہو سکے گی ہمیشہ لڑتے جھگڑتے رہیں گے چھوٹی چھوٹی باتوں پر لڑائی ہو جائے۔ لڑائی برج دلو والے کی طرف سے شروع ہوگی اولاد بھی پیدا ہوگی مگر اچھی قسمت کی مالک نہ ہوگی تمام عمر محنت ومشقت میں گزارے گی۔

**حوت۔ حوت:** دونوں میں محبت وموافقت قائم ہو ایکدوسرے سے ایک لمحہ بھی جدا نہ ہوں تمام عمر عیش وعشرت کے ساتھ بسر ہو کئی ممالک کا سفر کریں گے اولاد بھی بکثرت اور نیک سیرت اور اعلیٰ قسمت کی مالک ہوگی ہر امید پوری ہوگی۔

## مرد وعورت میں پہلے کون مرے گا

1۔ دونوں کے زائچوں میں مالک طالع و مالک ہفتم کو دیکھوں جو جلد غروب ہونے والا یا نحس ستارہ کے ساتھ نحس نظر پہلے بنانے والا ہو اس کی پہلے موت واقع ہوگی۔

2۔ اگر ستارہ قمر خانہ 6 یا 8 میں منحوس ہو اور وہ گھر مذکر ہو تو پہلے مرد کی موت ہوگی اور اگر گھر مونث ہو تو پہلے عورت کی موت واقع ہوتی ہے۔

3۔ مرد کے زائچہ کے خانہ 1-4-7-8-12 میں زحل آئے تو پہلے عورت کی موت واقع ہوگی اگر عورت کے زائچہ کے انہیں گھر میں مریخ آئے تو پہلے مرد کی وفات ہوگی۔

## مرد وعورت کے زائچوں کا موازنہ کرنا

دو شخصوں کی دوستی ومحبت اور باہمی اتحاد دیکھنے کے چند اصول وقواعد ہیں جن کی مدد سے کسی بھی مرد وعورت یا دو مردوں یا دو عورتوں کے زائچوں کا موازنہ آسانی کے ساتھ کیا جاسکتا ہے۔

1۔ دونوں کے زائچوں میں ایک کا شمس دوسرے کے قمر کو باہم سعد ناظر ہو خصوصاً جبکہ ایک مرد اور دوسری عورت ہو تو یہ دونوں ایک دوسرے سے عشق عظیم پیدا کرلیں گے۔

2۔ دونوں کے زائچوں میں ستارہ شمس یا قمر ایک ہی برج میں واقع ہو تو باہم دوستی ومحبت قائم ہوگی۔

3۔ اگر دونوں کا طالع برج ایک ہی ہو تو دونوں میں موافقت قائم ہوگی۔

4۔ اگر دونوں کا حاکم طالع ایک ہی ستارہ ہو تو دونوں میں محبت قائم ہو۔

5۔ ایک کا طالع برج دوسرے کے طالع برج سے گیارھویں پڑے تو موافقت قائم ہو ایک دوسرے سے محبت رکھیں گے۔



6۔ دونوں کا طالع برج ایک دوسرے کو سعد نظر ہو تو موافقت قائم ہو۔

7۔ مرد وعورت کے زائچوں میں ایک دوسرے کا طالع نظر مقابلہ رکھیں تو سعد ہے۔

8۔ دونوں کا سہم السعادت ایک ہی برج میں واقع ہو تو محبت کی دلیل ہے۔

9۔ دونوں کے صاحب طالع ایک دوسرے کے دوست ہوں تو دوستی قائم ہوگی۔

10۔ دونوں کا قمری طالع ایک جیسا ہو تو موافقت ودوستی قائم ہو۔

11۔ دونوں کے طالع میں سعد کواکب قابض ہوں تو محبت ودوستی رہے۔

12۔ مالک خانہ ہفتم اپنے نوانشہ میں ہو تو شادی کامیاب ثابت ہوتی ہے۔ دوست کے نوانشہ میں ہو تو مساوی اور دشمن کے نوانشہ سے ناکام ثابت ہوتی ہے۔

13۔ لڑکے کے طالع پیدائش سے لڑکی کی طالع پیدائش پانچویں ہو تو سعد ہوتا ہے۔

14۔ لڑکے اور لڑکی کی طالع پیدائش ایک دوسرے سے چوتھے، چھٹے، آٹھویں یا دوسرے اور بارہویں نہ ہونی چاہیے یہ انتہائی نحس ہوتی ہیں۔

15۔ لڑکے کی طالع پیدائش لڑکی کی طالع پیدائش سے نویں ہو تو سعد ہوتا ہے۔

16۔ لڑکے کے طالع سے لڑکی کا طالع پیدائش پانچویں نہ ہو۔

17۔ ہندی نجوم میں شادی کیلئے زائچوں کا موازنہ کرنے کیلئے آٹھ چیزوں کا موازنہ کیا جاتا ہے جن میں ورگ، گن، ورن، یونی، تارا یوگ، نچھتر ناڑی، راشی (برج) میلان، مالک طالع کا میلان شامل ہیں۔

# زاہد اسٹرولوجیکل اکیڈمی

"پاکستان میں روحانی علوم سکھانے کا واحد ادارہ"

جس کے قیام کا مقصد وہ علوم جو کہ ہمارے بزرگوں کی امانت ہیں لوگوں ... پہنچانا ہے تاکہ وہ لوگ جو ان علوم کو سیکھنے کے شائق ہیں مگر سکول و کالج یا کوئی اور ذر... ہونے کی وجہ سے آج تک نہیں سیکھ سکے ہیں ان تمام لوگوں کو دعوت عام ہے کہ آئیں او... ادارے میں داخلہ لیکر بذریعہ ڈاک گھر بیٹھے ان علوم کو سیکھیں اور ان علوم سے فائدہ ا... معاشرے میں پُرسکون باعزت اور کامیاب زندگی بسر کریں اس ادارے کے ذریعے ا... مختلف علوم مثلاً علم نجوم، علم رمل، پامسٹری علم الاعداد، علم الجفر، حاضرات، عملیات، علم ا... ، مراقبہ، پتھروں کے اسرار وغیرہ سیکھانے کا بذریعے ڈاک اہتمام کیا گیا ہے اگر آپ بھی ... علم سیکھنا چاہتے ہیں تو آج ہی رابطہ کر کے اپنی پیاس بجھائیں ادارہ ہذا آپ کی ہر طرح ... رہنمائی کرے گا اور آپ بھی کورس کے اختتام پر کہیں گے کہ واقع آپ کو وہ سب کچھ مل ... ہے کہ جس کی برسوں سے آپ کو تلاش تھی۔

اس کے علاوہ پامسٹری، علم الاعداد، علم الجفر، نجوم، بائیوردھم اور لاٹری کے کمپیوٹر سافٹ... دستیاب ہیں۔


زاہد اسٹرولوجیکل اکیڈمی

سرپرست اعلیٰ ملک محمد زاہد محمود اعوان

ماہر علم روحانیت

آفس نمبر 3، این اے 110 سیونتھ روڈ نیو ملپور سیلائٹ ٹاؤن راولپنڈی۔

website: www.zahidastrology.com

Email: zahid9251@yahoo.com

0345-5210338-5255004




# شادی اور علم ونجوم

- شادی کا ستارہ مرد کیلئے زہرہ اور عورت کے زائچے میں مریخ ہوتا ہے۔
- ستارہ مشتری وہ سیارہ ہے جو شادی کے زمانہ کو تعین کرتا ہے۔
- ...ہ شمس وقمر شادی کے سیاروں میں بطور مددگار ومعاون ہوتے ہیں۔
- ...ے کے گھروں میں دوسرا، پانچواں، ساتواں، نواں اور گیارھواں ان گھروں کے حاکم شامل ...اب ہوتے ہیں۔

## شادی کا وقت معلوم کرنا

- زائچہ پیدائش میں طالع کے حاکم اور ساتویں کا حاکم شادی کیلئے بہت اہم ہیں ان دونوں ...ں سے جو بھی قوی تر ہوگا اس کے دور میں شادی کا امکان ہوتا ہے یا پھر ستارہ مشتری ان ...ں سے کسی کے ساتھ جب قران کرتا ہے تو اس وقت بھی شادی کا وقت ہوتا ہے۔
- زائچہ پیدائش میں زہرہ اور قمر میں سے جو بھی قوی تر ہوگا اس کے دور میں شادی کا ...ان ہوتا ہے یا پھر ستارہ مشتری ان میں سے کسی کے ساتھ جب قران کرتا ہے تو اس وقت ...ی شادی کا وقت ہوگا۔
- زائچہ پیدائش میں طالع کا حکمران اپنی عبوری گردش کرتے ہوئے ساتویں گھر میں جب ...ل ہوگا وہ وقت شادی کا ہوتا ہے۔
- زائچہ پیدائش میں ساتویں گھر کا حکمران یا قابض ہفتم ستارہ یا ساتویں گھر سے اتصال کرنے والے ستارے کا دور آئے گا تو شادی ہوسکتی ہے۔
- زائچہ پیدائش میں ساتویں گھر کا مالک ستارہ جس برج میں ہو جب مشتری اس برج ...ل ہوگا یا ساتویں گھر کے نو بہرہ میں یا تثلیث کے برج میں آئے گا تو شادی کا امکان پایا ...ا ہے۔
- اب مشتری اس برج میں جائے جہاں بوقت ولادت ستارہ زہرہ مقیم تھا تو شادی کا ...ان ہوتا ہے۔
- ستارہ راس کے دورہ اکبر یا اصغر میں شادی کا امکان زیادہ ہوتا ہے نیز اس کے ساتھ

شادی کے ستارہ زہرہ یا مریخ کو بھی شامل حساب کر لیں۔

8۔ سب سے اہم طریقہ یہ ہے جو کہ میرے تجربہ میں بھی رہتا ہے زائچہ پیدائش میں س
زہرہ کے مکمل برج و درجات کو جمع کریں اور اس میں حاکم طالع اور حاکم ہفتم کے بھی مکمل ب
و درجات جمع کر کے ان تمام کو برج حمل سے شمار کرتے جائیں جہاں ختم ہوگا اس برج
درجات پر جب ستارہ مشتری عبوری گردش کرتے ہوئے داخل ہوگا وہ وقت شادی کا ہوگا
اس برج میں مشتری کے داخل ہونے پر نہ ہو تو اس برج سے نظر تثلیث کے فاصلے پر مو
برجوں میں داخل ہونے پر ضرور ہوتی ہے۔

## خواتین کی شادی کیلئے نحس اصول

1۔ عورت کے زائچہ پیدائش کے خانہ ہفتم میں ستارہ زحل ہو اور اس پر نحس ستاروں کی نظر
تو ایسی عورت کی شادی کا امکان بہت کم ہوتا ہے۔

2۔ اگر زائچہ کے خانہ ہفتم میں ستارہ مریخ ہو اور اس پر نحس ستاروں کی نظر ہو تو ایسی عورت
عموماً چھوٹی عمر میں ہی بیوہ ہو جاتی ہے۔

3۔ اگر زائچہ کے خانہ 6 اور 8 کے مالکان خانہ 6-12 میں ہوں اور ساتھ میں نحس سیارگان
بھی پڑے ہوں تو ایسی عورت ضرور بیوہ ہوتی ہے۔

4۔ اگر زائچہ کے خانہ ہفتم کا مالک ستارہ خانہ ہشتم میں ہو اور خانہ ہشتم کا مالک خانہ ہفتم میں
قابض ہو تو بھی ایسی عورت ضرور بیوہ ہوتی ہے۔

5۔ زائچہ کے خانہ طالع اور ساتویں میں نحس ستارے قابض ہوں اور ستارہ قمر خانہ آٹھ میں
ہو تو بھی ایسی عورت بہت جلد بیوہ ہو جاتی ہے۔

6۔ زائچہ کے خانہ طالع اور ساتویں گھر میں نحس ستارے قابض ہوں اور دوسرے گھر
میں ستارہ قمر موجود ہو تو ایسی خاتون شادی کے بارھویں سال بیوہ ہوتی ہے۔

7۔ اگر زائچہ کے خانہ ہفتم میں سعد اور نحس دونوں طرح کے ستارے موجود ہوں تو ایسی
عورت دوسرے شادی کرتی ہے۔

8۔ زائچہ کے خانہ طالع اور ساتویں میں نحس کواکب قابض ہوں اور ستارہ قمر خانہ ششم میں
ہو تو ایسی عورت شادی کے بعد آٹھویں سال بیوہ ہو جاتی ہے۔



9۔ خانہ طالع میں ستارہ راس ہو اور خانہ 7-9-12 میں مریخ ہو تو بھی ایسی عورت بیوہ ہوتی ہے۔

10۔ اگر ستارہ مریخ یا کوئی دوسرا نحس ستارہ خانہ ہفتم کو مکمل نظر سے دیکھتا ہو تو بھی بیوہ کی علامت ہے۔

11۔ اگر طالع میں کوئی ایسا ستارہ ہو جو طالع کا دشمن ہو تو بھی بیوگی کی علامت ہے۔

12۔ زائچہ کے طالع میں زحل، پانچویں میں شمس اور نویں گھر میں مریخ ہو تو بھی بیوگی کی علامت ہے۔

## علم نجوم اور کھیلوں کے نتائج

1۔ جن لوگوں کے زائچہ پیدائش میں ستارہ زحل، مشتری یا عطارد برج سنبلہ، سرطان یا جدی میں ہو تو وہ لوگ عموماً انعامی بانڈ ولاٹری وغیرہ میں دلچسپی لیتے ہیں۔

2۔ برج قوس اور برج حوت والے عموماً گھوڑا دوڑ یا ریس میں دلچسپی رکھتے ہیں۔

3۔ جن کے زائچہ پیدائش میں شمس یا قمر برج قوس میں ہو وہ لوگ بھی ان کھیلوں میں دلچسپی رکھتے ہیں۔

4۔ ستارہ مشتری برج قوس میں ہو یا مشتری سعد حالت میں زائچہ میں موجود ہو وہ بھی ان کھیلوں میں دلچسپی رکھتے ہیں۔

5۔ جن لوگوں کے زائچہ پیدائش کا پانچواں گھر قوی ہو وہ لوگ لاٹری واسٹاک ایکسچینج کے کھیلوں میں دلچسپی رکھتے ہیں۔

6۔ پانچویں گھر میں آبی برج ہو ان لوگوں کو بھی دلچسپی ہوتی ہے۔

7۔ طالع برج اسد کے 25 تا 30 درجہ کے درمیان ہو وہ لوگ لاٹری واسٹاک ایکسچینج کے کھیلوں میں دلچسپی رکھتے ہیں۔

8۔ زائچہ کے خانہ پنجم میں عطارد و مریخ کا قران ہو ایسے لوگ بھی ان کھیلوں میں دلچسپی رکھتے ہیں۔

9۔ پانچویں گھر کا حاکم طالع میں ہو تو بھی صاحب زائچہ لاٹری میں دلچسپی رکھے گا۔

10۔ زائچہ پیدائش کے پانچویں گھر میں جو برج ہوگا اس برج میں جب ستارہ زہرہ یا

مشتری ہوں تو اس وقت ان کھیلوں میں حصہ لیں تو کامیابی کا امکان زیادہ ہوتا ہے۔

11۔ زائچہ کے خانہ دوم اور پنجم کے مالکان ایک دوسرے کو سعد ناظر ہوں تو ان کھیلوں میں کامیابی ملتی ہے۔

12۔ زائچہ کے خانہ پنجم کے مالک کے دورہ اکبر، دورہ اوسط یا دورہ اصغر کے دوران ان کھیلوں میں حصہ لیں تو کامیابی ہوتی ہے۔

## سونا، چاندی اور دھاتوں کا بھاؤ معلوم کرنا

سونا چاندی کی قیمتوں میں کمی وبیشی کا اندازہ کرنا آسان ہے سونے کیلئے ستارہ شمس منسوب ہے اور چاندی کیلئے ستارہ قمر منسوب کیا جاتا ہے اور روئی کی قیمت ستارہ عطارد اور زہرہ سے منسوب ہے جب بھی ستارہ شمس و قمر اور عطارد کی باہم نظرات سعد ہوں گے اس وقت سونا اور چاندی کی قیمتوں میں کمی واقع ہوتی ہے اور جب ان کے نحس نظرات واقع ہوں گے اس وقت ان قیمتوں میں اضافہ واقع ہوتا ہے ان نظرات سے بخوبی اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ کس وقت سونے یا چاندی کا بھاؤ کم وبیش ہوگا۔

دھاتوں کے بھاؤ میں کمی بیشی معلوم کرتے وقت ستارہ شمس و عطارد اور قمر کو مدنظر رکھا جاتا ہے۔ یہ تینوں کواکب جب خانہ دوست یا خانہ خود یا حالت شرف و اوج میں ہوتے ہیں تو ان قیمت میں کمی واقع ہوتی ہے۔

جبکہ ستارہ عطارد و زہرہ کے سعد نظرات کے وقت روئی کی قیمت میں کمی واقع ہوتی ہے اور ان کے نحس نظرات کے وقت ان کی قیمتوں میں اضافہ ہوتا ہے۔

1۔ برج جوزا کا تعلق اجناس سے خصوصاً روئی سے ہوتا ہے۔

2۔ جب عطارد خانہ خود یا دوست یا حالت شرف میں ہوتا ہے تو روئی کی پیداوار میں زیادتی ہوتی ہے جس سے ان کی قیمت گرتی ہے۔

3۔ جب عطارد رجعت میں ہو تو بازار کا بھاؤ گرتا ہے۔

4۔ جب عطارد تیز رفتار ہو تو بھاؤ چڑھتا ہے۔

5۔ جب عطارد اور مشتری کی سعد نظر ہو تو بھاؤ گرتا ہے۔

6۔ ستارہ شمس و قمر کے سعد نظرات کے وقت سونا چاندی کی قیمت میں کمی واقع ہوتی ہے۔



## مختلف اشیاء کی قیمتوں میں کمی وبیشی معلوم کرنا۔

1۔ ستارہ زحل حالت رجعت میں برج جوزا میں آئے تو روئی، کپاس، سونا، چاندی کی قیمت میں کمی واقع ہوتی ہے مگر لوہا، سٹیل، پٹرول اور کوئلہ کی قیمتوں میں اضافہ ہو۔

2۔ ستارہ عطارد جب برج حوت میں داخل ہوتا ہے تو سونا چاندی کی قیمت میں کمی واقع ہوتی ہے۔

3۔ ستارہ مریخ جب منزل پوربا بھادرپد میں داخل ہوتا ہے تو سونا، چاندی، روئی اور پیٹرول کی قیمت میں اضافہ ہوتا ہے۔

4۔ شمس منزل آردرا میں آئے تو سونا، چاندی، چاول کی قیمت میں اضافہ ہوتا ہے۔

5۔ برج جوزا میں ستارہ شمس عطارد اور زہرہ کا اجتماع ہو اور پر مریخ کی نظر ہو تو روئی، آٹا، لوہا، تیل، چینی اور گندم کی قیمتوں میں اضافہ ہوتا ہے۔

6۔ برج سرطان میں ستارہ شمس، عطارد، زحل اور زہرہ کا اجتماع ہوں تو کپاس، سرسوں، سونا چاندی کی قیمتوں میں اضافہ ہوتا ہے۔ جبکہ تیل، گیہوں، مونگ، جوار اور باجرہ کی قیمتوں میں کمی ہوتی ہے۔

7۔ ستارہ مشتری جب برج میزان میں داخل ہوتا ہے تو تل، تیل، سرسوں اور گھی میں کمی واقع ہوتی ہے۔

8۔ برج میزان میں ستارہ شمس، عطارد اور مشتری کا اجتماع ہو تو گندم، جو، چنے، السی، سونا، چاندی اور تیل کی قیمتوں میں مندی کا رجحان ہوتا ہے۔

9۔ ستارہ مریخ حالت رجعت میں پچھتر (منزل) بھرنی میں آئے تو کھل، بنولہ، مونگ پھلی، پارہ، لوہا اور تانبہ کی قیمت میں تیزی آتی ہے۔

10۔ ستارہ شمس برج جدی میں اور زحل برج سرطان میں ہو کر ایک دوسرے سے نظر مقابلہ بنائیں تو روئین کپاس، سوت، تیل، تل، السی، مونگ پھلی، لوہا اور سونا چاندی کی قیمتوں میں اضافہ ہوتا ہے۔ جبکہ گندم کی قیمت میں کمی واقع ہوتی ہے۔

11۔ مریخ برج جدی میں ہو اور زحل برج جوزا میں ہو تو گندم، چاول، سرسوں، آڑد اور چنے کی قیمتوں میں تیزی آتی ہے۔

12۔ شمس منزل اشلیکھا میں آئے تو گندم، چاول، گڑ، سونا، تانبہ کی قیمتوں میں اضافہ ہوتا ہے۔

13۔ ستارہ مشتری کے غروب ہونے سے تل، تیل، السی، سرسوں اور چنے و گھی کی قیمت میں کمی واقع ہوتی ہے۔

14۔ ستارہ مریخ اور زحل کی نظر تربیع ہو تو سونا، تانبہ، چاندی، روئی، کپاس، لکڑی، تل، تیل اور کھل کی قیمتوں میں تیزی آئے۔

15۔ ستارہ زہرہ و کیتو برج عقرب میں ہوں اور مشتری کی ان کے ساتھ نظر تثلیث ہو تو سرسوں، روئی، السی، گڑ، چنا، مونگ پھلی کی قیمتوں میں اضافہ ہوتا ہے۔

16۔ مریخ برج عقرب میں ہونے سے سونے وغیرہ کی دھاتوں میں تیزی آتی ہے۔

17۔ ستارہ زحل رجعت یافتہ ہو کر برج ثور میں داخل ہو تو گیہوں، چنا، چاول، لوہا، سونا وغیرہ دھاتوں میں اور پٹرول و متعلق شیئروں میں تیزی کا رجحان رہے گا۔

18۔ عطارد بحالت رجعت برج قوس میں داخل ہو تو سوت، کپاس، کھل، مونگ، چنا، گیہوں اور اناج وغیرہ کی قیمتوں میں اضافہ کرتا ہے۔

19۔ ستارہ زہرہ منزل چترا میں طلوع ہو تو گیہوں، چنا، دال، چینی، لال مرچ، گھی، کھل، السی اور بنولہ کی قیمت میں تیزی اور روئی، چاندی کی قیمت میں پہلے مندی پھر تیزی لاتا ہے۔

20۔ ستارہ زہرہ و عطارد برج قوس میں قران کریں تو گیہوں، چاول، چنا وغیرہ ہر طرح کے اناج و سونا میں تیزی ہوتی ہے روئی و چاندی میں کچھ مندی رہے گی۔

21۔ ستارہ عطارد منزل اترا اکھاڑا میں آنے سے مکئی، جو، جوار، باجرہ میں مندی واقع ہوتی ہے۔

22۔ عطارد و شمس برج جدی میں ہوں اور ان پر مشتری کی نظر مقابلہ بھی ہو تو سونا، چاندی، تانبہ، سورج مکھی وغیرہ اور تیلوں میں تیزی کا رخ پیدا ہوتا ہے۔

23۔ زہرہ منزل پوربا کھارہ میں آنے سے گڑ، چینی، سونٹھ، مونگ، تل، تیل اور سرسوں میں مندی کا رجحان رہتا ہے۔

24۔ شمس منزل ست بھکا میں آئے تو گیہوں، سرسوں، تل، تیل، چینی، ہلدی، کپاس اور روئی کی قیمت میں اضافہ ہوتا ہے جبکہ چاندی کی قیمت میں کچھ کمی واقع ہوتی ہے۔

25۔ ستارہ زحل برج ثور میں حالت مستقیم میں ہونے سے چاندی و شیئروں کے بھاؤ میں



مندی کا رجحان ہوتا ہے۔

26۔ عطارد و شمس برج دلو میں ہوں اور زحل کی ان پر نظر تربیع ہو تو گھی، تل، تیل، ارنڈی، السی اور سرسوں کے بھاؤ میں مندی کا رجحان رہے گا جبکہ چاندی و روئی کی قیمت میں پہلے مندی پھر تیزی ہوگی۔

27۔ عطارد برج دلو میں حالت غروب ہونے کی وجہ سے سونا، چاندی، میں اتار چڑھاؤ کے بعد کچھ تیزی آتی ہے۔

28۔ ستارہ شمس برج حوت میں ہو اور مشتری کی اس پر نظر تثلیث ہو تو تل، تیل، گیہوں اور چاول کی قیمتوں میں اضافہ ہوتا ہے جبکہ مونگ، چنے، چینی، گڑ، سرسوں اور السی کی قیمت میں مندی کا رجحان پیدا ہوتا ہے۔

29۔ مریخ منزل پوربا کھاڈھ میں آنے سے سونا، چاندی، تانبہ وغیرہ دھاتوں میں کچھ کمی آتی ہے جبکہ تل، تیل، کھل، بنولہ اور جانوروں کا چارہ میں اضافہ ہوتا ہے۔

30۔ ستارہ زہرہ برج دلو میں ہو اور زحل کی اس پر نظر تربیع ہو تو کریانہ مارکیٹ اور روئی و چاندی میں مندی کے آثار ہوتے ہیں۔

31۔ ستارہ عطارد منزل ریوتی میں آنے سے گڑ، چینی، تل، تیل، گھی اور سرسوں میں مندی کا رجحان پیدا ہوتا ہے۔

32۔ ستارہ شمس کا منزل ریوتی میں آنے سے گیہوں، چاول، روئی، سونا اور چاندی کی قیمتوں میں تیزی آتی ہے۔

33۔ ستارہ عطارد منزل شرطین میں داخل ہو تو تیل، سرسوں، السی، سورج مکھی اور تیل کی قیمتوں میں کمی لاتا ہے۔

34۔ زحل برج جوزا میں داخل ہونے سے تیل، چینی، گڑ، پیٹرولیم، کالی مرچ اور لونگ وغیرہ کی قیمت میں اضافہ ہوتا ہے۔

35۔ عطارد بطین منزل میں داخل ہو تو کریانہ مرکیٹ میں مندی ہو کر دو دن بعد تیزی ہوتی ہے لیکن روئی، گیہوں و چاول میں تیزی آتی ہے۔

36۔ شمس و عطارد برج حمل میں اکٹھے ہوں اور ان پر مریخ کی نظر تربیع ہو تو روئی، کپاس، گھی، تل، سپاری، بادام، ناریل، السی وغیرہ میں تیزی کے آثار پیدا ہوتے ہیں۔

37۔ ستارہ شمس منزل ثریا (کریکا) میں آنے سے گیہوں، جو، چاول، چینی، روئی، کپاس، سونا، چاندی اور پیتل کی قیمت میں اضافہ لاتا ہے۔

38۔ ستارہ شمس اور راہو (راس) برج ثور میں قران کریں تو گیہوں، چنے، چاول، تل، تیل، السی، سرسوں ارو دودھ والی چیزوں میں اضافہ کرتے ہیں۔

39۔ شمس منزل دبران میں آکر مرچ، لونگ، ارنڈی، چینی، سپاری، سرسوں، ارو رس دار چیزوں میں تیزی لاتا ہے جبکہ روئی و چاندی میں مندی لاتا ہے۔

40۔ زہرہ منزل ثریا میں آنے سے تل، تیل، سرسوں، السی میں مندی کا رجحان پیدا ہوتا ہے جبکہ سونا، روئی اور چاندی میں میں تیزی پیدا ہوتی ہے۔

41۔ زحل غروب ہونے سے گیہوں، چنے، چاول وغیرہ اناج میں تیزی آتی ہے لیکن روئی، کپڑا، سونا، چاندی میں اور شیئر مارکیٹ میں مندی کا ماحول رہتا ہے۔

42۔ زہرہ اور راہو (راس) میں قران ہونے سے روئی و چاندی میں مندی رہے۔

43۔ عطارد منزل روہنی میں آنے سے تل، سرسوں، گڑ، روئی و کپاس کی قیمت میں اضافہ ہوتا ہے۔

44۔ شمس منزل آردرا میں آنے سے روئی، کپاس، سوت، السی، سرسوں، سویا بین اور چاندی کے بھاؤ میں تیزی آتی ہے جبکہ سونے کے بھاؤ میں کمی واقع ہوتی ہے۔

45۔ زحل منزل آردرا کے دوسرے چرن میں آنے سے مونگ، موٹھ، کپاس، کھل بنولہ میں تیزی آتی ہے جبکہ السی سرسوں، تیل کے بھاؤ میں مندی ہوتی ہے۔

46۔ شمس منزل پزبس میں آئے تو سرسوں، السی، ارنڈ، تل، کھل، چاول اور لکڑی کی قیمت میں تیزی لاتا ہے۔

47۔ عطارد اور مشتری برج سرطان میں قران کریں تو روئی، کپاس، چینی، چاندی، گڑ، شکر، السی کے بھاؤ میں 3 دن اضافے کے بعد مندی ہوتی ہے۔

48۔ عطارد منزل پکھ میں آکر سونا و چاندی کے بھاؤ میں مندی لاتا ہے۔

49۔ عطارد منزل اشلیکھا میں تل، تیل، سرسوں، گڑ، چینی، مونگ اور مونگ پھلی میں تیزی لاتا ہے۔

50۔ شمس منزل پکھ میں آکر گیہوں، چاول، باجرہ، ہلدی، موم، تل، کھل بنولہ، گھی، گڑ، چینی اور شکر کی قیمتوں میں تیزی لاتا ہے۔



51۔ ستارہ شمس منزل اشلیکھا میں آنے سے گیہوں، چاول، چنے، گڑ، سونا، چاندی، تانبہ، روئی و بنولہ کی قیمت تیز ہوتی ہے۔

52۔ عطارد منزل اترا اپھارہ میں آنے سے چاول، چنے، اڑی، مونگ، مسور و چاول کی قیمت میں تیزی آتی ہے جبکہ روئی و چاندی کی قیمت کم ہوتی ہے۔

53۔ راہو (راس) برج حمل میں ہو اور کیتو برج میزان میں ہو کر ایک دوسرے سے نظر مقابلہ بنائیں تو کھل بنولہ، گھی، چنا اور ہر طرح کے اناجوں میں تیزی برقرار رکھتے ہیں۔

54۔ مشتری منزل مگھا کے چوتھے چرن میں آکر سونا و چاندی میں مندی کا رجحان پیدا کرتا ہے۔

55۔ ستارہ شمس و زہرہ کا قران برج سنبلہ میں ہو تو روئی، تل، تیل اور لال رنگ کی چیزوں میں تیزی آتی ہے جبکہ چاندی و شیئروں میں مندی ہو۔

56۔ زہرہ منزل ہست میں آنے سے سونا، چاندی، لوہا، روئی و شیئروں کے بھاؤ میں مندی لاتا ہے۔

57۔ شمس منزل ہست میں آنے سے گیہوں، چاول، چینی، گڑ، روئی، کپاس، لکڑی، کالی مرچ، ہلدی، تیل اور سرسوں وغیرہ میں تیزی کا ماحول ہوتا ہے۔

58۔ عطارد منزل اترا پھاگنی میں آنے سے مونگ، چنے، موٹھ، چاول، مسور وغیرہ مں تیزی آتی ہے جبکہ روئی میں مندی کا رجحان پیدا ہوتا ہے۔

59۔ زہرہ و کیتو برج میزان میں قران کرنے سے روئی، کپاس، پٹ سن کی قیمتوں میں پہلے تیزی آکر مندی ہوتی ہے جبکہ تل، تیل، سرسوں، چاول اور سورج مکھی میں تیزی آتی ہے۔

60۔ عطارد منزل چترا میں آکر گیہوں، چاول، چنے، چنے کی دال، اور مختلف اناجوں میں تیزی لاتا ہے جبکہ روئی و چاندی میں مندی کے بعد تیزی لاتا ہے۔

61۔ شمس منزل چترا میں آکر گیہوں، چنا، بادام، چاول، تل، سرسوں۔ کھل بنولہ، مونگ اور سونا چاندی کی قیمت میں تیزی لاتا ہے۔

62۔ شمس منزل سواتی میں آکر گڑ، شکر، چینی، روئی، سونا و چاندی کی قیمت میں تیزی کو برقرار رکھتا ہے۔

63۔ عطارد منزل انورادا میں آکر اناج کے بھاؤ میں تیزی لاتا ہے جبکہ سونا، چاندی اور روئی و کپاس کی قیمت میں مندی پیدا کرتا ہے۔

64۔ زہرہ منزل جیشٹھا میں آنے سے گیہوں، چنے، چاول اور مختلف تیلوں کی قیمت [illegible] اضافہ لاتا ہے۔

65۔ شمس اور کیتو (ذنب) کا قران ہونے سے تل، تیل، گیہوں، سرسوں و السی وغیرہ قیمتوں میں پہلے مندی کے بعد پھر تیزی لاتا ہے۔

66۔ زہرہ منزل پورباکھاڑہ میں آنے سے تیل، تل، سرسوں، السی، جوار، باجرہ کی قیمت میں مندی کا رجحان پیدا ہوتا ہے۔

67۔ شمس منزل جیشٹھا میں آکر گیہوں، جو، چنا، چاول، السی، سرسوں، گڑ، چینی، سونا چاندی وغیرہ دھاتوں میں تیزی لاتا ہے جبکہ روئی کی قیمت میں مندی کے بعد تیزی ہوتی [..]

68۔ زہرہ منزل اتراکھاڑہ میں آکر گڑ، شکر، السی، ارنڈی، سونا و چاندی کی قیمت میں مندی اور اناج کی قیمت میں تیزی لائے گا۔

69۔ ستارہ زہرہ و شمس برج قوس میں قران کریں تو سونا و چاندی، تانبہ، لوہا وغیرہ دھاتوں میں اور سوتی و ریشمی و اونی دھاگوں کی قیمت میں تیزی پیدا ہوتی ہے۔

70۔ ستارہ عطارد اور زہرہ منزل پورباکھاڑہ میں آنے سے مونگ، سونٹھ، تل، تیل، سرسوں [..] سونا و چاندی کے نرخوں میں مندی ہوتی ہے جبکہ کمل، بنولہ کی قیمت میں اضافہ ہوتا ہے۔

71۔ ستارہ راہو (راس) منزہ شرطین میں آئے تو گڑ، کھانڈ، سرسوں، سونا چاندی، تانبہ، لوہا، سٹیل، لکڑی اور کوئلہ کے نرخوں میں تیزی آتی ہے جبکہ روئی کی قیمت میں مندی کا رجحان پیدا ہوتا ہے۔

72۔ شمس منزل شرون میں داخل ہو کر گیہوں، جو، چاول، روئی، سوت، سونا و چاندی، گڑ، چینی، لونگ اور تیل کی قیمتوں میں تیزی لاتا ہے۔

73۔ عطارد منزل شرون میں داخل ہو کر گڑ، چینی، السی، چنا اور چاولوں کی قیمتوں میں تیزی برقرار رکھتا ہے۔

74۔ ستارہ مشتری کے رجعت میں آنے سے بازار کا رخ اچانک تبدیل ہو سکتا ہے گڑ، تیل، روئی، کپاس، چنے، گھی اور چاول کی قیمتوں میں مندی کا ماحول بنے گا جبکہ سونا چاندی و لوہا کی قیمتوں میں تیزی لائے گا۔

75۔ شمس منزل دھنشیٹھا میں آنے سے سونا چاندی، روئی، کپاس، چاول، سٹیل، گیہوں، جو



اور چنے کی قیمت میں مندی آتی ہے۔

76۔ زہرہ منزل دھنشیٹھا میں آنے سے مونگ، چاول، باجرہ، سونا، تانبہ اور روئی میں تیزی لاتا ہے۔

77۔ عطارد منزل شرون میں آئے تو گڑ، چینی، السی، چنا، چاول کی قیمت میں تیزی برقرار رہتی ہے۔

78۔ زہرہ منزل ست بکھا میں آئے تو گندم، گڑ، چینی، چاول، گھی، سرسوں، چاندی، سونا، روئی اور شیئرز میں تیزی لاتا ہے۔

79۔ عطارد منزل دھنشیٹھا میں آئے تو سونا چاندی، روئی، کپاس، سوت اور چاول و چینی میں تیزی لاتا ہے۔

80۔ ستارہ زہرہ منزل دھنشیٹھا میں آئے تو سونا چاندی میں مندی کا رجحان پیدا ہو جبکہ روئی، کپاس، چاول اور چینی میں تیزی کا رجحان ہوتا ہے۔

81۔ ستارہ زہرہ، عطارد اور شمس برج حوت میں اکٹھے ہوں تو چاندی، سرسوں، روئی اور السی میں مندی کے بعد تیزی آتی ہے۔

82۔ راہو (راس) برج حوت میں اور کیتو (ذنب) برج سنبلہ میں داخل ہوں تو تل، تیل، سونا چاندی میں کچھ مندی کا رجحان ہوتا ہے جبکہ گڑ، سویابین اور چینی میں تیزی پیدا ہوتی ہے

83۔ شمس اور زہرہ منزل ریوتی میں آنے سے السی، سرسوں، مونگ پھلی لہسن، چنے اور چاول میں تیزی آتی ہے جبکہ روئی۔ کپاس، چاندی گڑ اور چکر کی قیمتوں میں مندی کا رجحان ہوتا ہے۔

84۔ زہرہ منزل بھرنی (بطین) میں آنے سے تل، تیل، سرسوں، السی، گھی وغیرہ میں مندی کا رجحان رہتا ہے جبکہ گیہوں، چنے، مونگ، روئی اور چاندی میں تیزی پیدا ہوتی ہے۔

85۔ ستارہ زہرہ مغرب سے طلوع ہونے سے دودھ، کپڑے، سونا چاندی تل اور شیئرز میں تیزی آتی ہے جبکہ گھی، شکر میں مندی ہوتی ہے۔

86۔ مریخ منزل ست بکھا میں آنے سے گندم، چنے، لال مرچ، سونا چاندی، روئی میں پہلے مندی ہو کر دوپہر کے بعد تیزی پیدا کرتا ہے۔

87۔ عطارد منزل شرطین میں آکر شمس کے ساتھ قران بنائے تو روئی، کپاس، چاندی کی

قیمت میں مندی آتی ہے جبکہ سونا، دودھ کی قیمت میں تیزی کا رجحان ... تا ہے۔

88۔ زہرہ منزل دبران میں آنے سے گھی، تیل، السی، سونا چا... سرسوں کی قیمت
مندی آتی ہے۔

89۔ شمس منزل دبران میں آنے سے چاندی و روئی میں مندی کا رجحان پیدا ہوتا ہے
گیہوں، چاول، سرسوں، السی، سورج مکھی، گڑ و شکر کی قیمت میں تیزی آتی ہے۔

90۔ ستارہ مریخ اور مشتری کی آپس میں نظر مقابلہ ہو تو چاندی کی قیمت میں مندی ر
ہے جبکہ روئی، سونا، لکڑی، لوہا، تیل اور تانبہ کی قیمت میں تیزی آتی ہے۔

91۔ زہرہ منزل آردرا میں آنے سے گندم، چنے اور جوار میں مندی آتی ہے جبکہ گڑ،
کھل اور بنولہ میں تیزی کا رجحان پیدا ہوتا ہے۔

92۔ عطارد منزل مرگشرا میں آنے سے روئی کی قیمت میں پہلے مندی پھر تیزی آتی ہے
جبکہ چاندی کی قیمت میں کمی واقع ہوتی ہے اور گیہوں، تل، گڑ، سرسوں، چاول کی قیمت میں
تیزی واقع ہوتی ہے۔

93۔ عطارد منزل آردرا میں آکر گندم، تل اور مونگ کی قیمت کم کرتا ہے۔

94۔ راہو (راس) منزل ریوتی میں آئے تو تیل، تل، سرسوں وغیرہ کی قیمت میں اتار
چڑھاو پیدا کرتا ہے۔

95۔ عطارد منزل چترا میں داخل ہونے سے روئی، مونگ، سونا چاندی، لوہا، سٹیل وغیرہ کے
نرخوں میں تیزی آتی ہے۔

96۔ زہرہ منزل انورادا میں آنے سے السی، سرسوں، کھانڈ، چاول کی قیمت میں مندی کا
رجحان رہتا ہے۔

97۔ عطارد منزل سواتی میں آنے سے روئی اور مختلف شیئرز کی قیمت میں مندی کا رجحان
پیدا ہوتا ہے۔

98۔ ستارہ شمس، عطارد اور مشتری کا اجتماع برج میزان میں ہو تو روئی، تل، تیل، چاندی کی
قیمت میں معمولی مندی کے بعد تیزی آتی ہے جبکہ گندم، چنے، سونا، تانبہ کی قیمت تیز ہوتی ہے۔

99۔ عطارد منزل جیشٹھا میں آنے سے گھی، گڑ، چاول، مونگ، تل، سرسوں، سویابین کی
قیمت میں تیزی پیدا ہوتی ہے۔



100۔ مریخ منزل بھرنی میں آنے سے گندم، جو، چنے، چاول، کھل، گرم مسالے، سونا
چاندی، لوہا وغیرہ دھاتوں کی قیمت زیادہ ہوتی ہے۔

101۔ ستارہ مشتری منزل سواتی کے چوتھے چرن میں داخل ہونے سے سرسوں، السی اور
تیل کی قیمت میں تیزی آتی ہے۔

102۔ ستارہ شمس و زہرہ کا قران برج حمل میں ہو تو گیہوں، مونگ، چنے، بنولہ اور اناج
میں غیر یقینی حالات کے بعد تیزی کا رجحان پیدا ہوتا ہے جبکہ سٹیل، تانبہ، لوہا، تیل اور سونا
چاندی کی قیمت میں تیزی کا ماحول پیدا ہوتا ہے۔

# کھیلوں میں ہار جیت معلوم کرنا

اگر دو اشخاص، دو ٹیموں کے درمیان، بیماری وصحت کے درمیان، میاں بیوی کے درمیان یا ایک
میں ہار جیت کا معلوم کرنا ہو کہ کون جیتے گا اور کون ہارے گا تو ابجد قمری سے دونوں فریق
کے ناموں کے اعداد نکال کر علیحدہ علیحدہ 9 پر تقسیم کریں اگر دونوں کے باقی اعداد طاق یعنی
1-3-5-7 وغیرہ رہیں تو جسکے اعداد کم ہوں گئے وہ فاتح ہوگا اگر دونوں کے اعداد جفت
ہوں تو صلح یا ڈرا یا برابر ہوگا اگر ایک کے طاق اور دوسرے کے جفت ہوں تو جن کے اعداد
زیادہ ہوں گے وہ غالب آئے گا اگر دونوں کے اعداد برابر ہوں تو جو عمر میں چھوٹا ہوگا وہ
غالب آئے گا۔

| حاصل اعداد | 1-5 | 1-8 | 1-7 | 1-6 | 1-4 | 1-3 | 1-2 | 1-1 | 1-9 |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| غالب | 1 | 8 | 1 | 6 | 4 | 1 | 2 | طالب | 1 |
| حاصل اعداد | 2-9 | 2-8 | 2-7 | 2-6 | 2-5 | 2-4 | 2-3 | 2-2 | 6-6 |
| غالب | 2 | 2 | 7 | 2 | 5 | 2 | 3 | طالب | طالب |
| حاصل اعداد | 3-9 | 3-8 | 3-7 | 3-6 | 3-5 | 3-4 | 3 3 | 6-8 | 6-7 |
| غالب | 3 | 8 | 3 | 6 | 3 | 4 | طالب | 6 | 7 |
| حاصل اعداد | 4-9 | 4-8 | 4-7 | 4-6 | 4-5 | 7-8 | 7-7 | 7-7 | 6-9 |
| غالب | 9 | 4 | 7 | 4 | 5 | طالب | 8 | طالب | 9 |
| حاصل اعداد | 5-9 | 5-8 | 5-7 | 5-6 | 5-5 | 9-9 | 8-9 | 8-8 | 7-9 |
| غالب | 5 | 8 | 5 | 6 | طالب | طالب | 9 | طالب | 7 |

## ابجد قمری

| ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط | ی | ک | ل | م | ن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 20 | 30 | 40 | 50 |
| س | ع | ف | ص | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
| 60 | 70 | 80 | 90 | 100 | 200 | 300 | 400 | 500 | 600 | 700 | 800 | 900 | 1000 |



# گھوڑا دوڑ میں ہار جیت

علم نجوم میں گھوڑا دوڑ میں ہار جیت معلوم کرنے کے کئی قوانین اور قاعدے موجود ہیں جن کے ذریعے جیتنے والے گھوڑے کے متعلق آسانی کے ساتھ معلوم کیا جا سکتا۔ ان میں سے چند آسان قوانین درج ذیل ہیں۔

## کلیہ نمبر 1:

1۔ سب سے پہلے جس دن ریس ہونی ہے اس کا عدد معلوم کریں۔

2۔ جس دن ریس ہوتی ہے اس دن کا طلوع وغروب کا وقت معلوم کریں۔

3۔ طلوع وغروب کے درمیانی وقت کے کل منٹ بنائیں اب ان منٹوں کو کل گھوڑوں کی تعداد پر تقسیم کریں یہ عدد کبیر حاصل ہوں گئے۔

4۔ اب عدد کبیر کو گھوڑوں کی تعداد پر تقسیم کر کے عدد وسط حاصل کریں۔

5۔ اب تمام دن کے عدد وسط نکال کر پہلی ساعت کو دن سے متعلقہ عدد دیکر سلسلہ وار باقی ساعتوں کو عدد دیتے جائیں اور جمع کرتے ہیں۔

**مثال:** فرض کریں 20 اکتوبر کو صبح 10 بجکر 35 منٹ پر ریس ہونی ہے ہمیں جیتنے والے گھوڑے کا نمبر معلوم کرنا ہے اس کے لیے سب سے پہلے دیکھا تو مطلوبہ تاریخ کو دن جمعرات ہے اور اس دن سورج کا طلوع صبح 6 بجکر 46 منٹ اور غروب کا وقت 5 بجکر 43 منٹ ہے اس لیے سورج کے طلوع تا غروب کے وقت کو جمع کیا تو کل وقت 10 گھنٹے 57 منٹ بنے اب ان تمام کے منٹ بنائے تو کل منٹ 657 حاصل ہوئے اب ان حاصل منٹ کو گھوڑوں کی کل تعداد جو کہ 9 ہے پر تقسیم کیا تو حاصل قسمت 73 حاصل ہوئے اب ان کو دوبارہ پھر گھوڑوں کی کل تعداد 9 پر تقسیم کریں تو حاصل قسمت 8 حاصل ہوئے اب آپ صبح طلوع کے وقت میں 8-8 منٹ جمع کرتے جائیں اور پہلا عدد وہ لیں گئے جو دن کا عدد ہوگا ہمارے مطلوبہ دن جمعرات کا عدد تین ہے لہذا ہم تین سے شروع کریں گئے اور مطلوبہ وقت یعنی 10 بجکر 35 منٹ پر عدد 4 حاصل ہوا ہے یعنی 4 نمبر کا گھوڑا جیت جائے گا۔

صبح 10 بجکر 30 منٹ سے لیکر 10 بجکر 38 منٹ تک عدد نمبر 4 حاصل ہوا ہے یعنی اس نمبر کا گھوڑا جیتے گا۔

## دنوں کے اعداد

| دن | ستارہ | مطلوبہ عدد | مدت | عدد بدل |
|---|---|---|---|---|
| اتوار | شمس | 1 | 21مارچ تا23 ستمبر | 8 |
| اتوار | شمس | 4 | 24 ستمبر تا20 مارچ | 4 |
| پیر | قمر | 2 | چڑھتے چاند کا عدد | 4 |
| پیر | قمر | 7 | اترتے چاند کا عدد | 4 |
| منگل | مریخ | 9 | | 5 |
| بدھ | عطارد | 5 | | 9 |
| جمعرات | مشتری | 3 | | 6 |
| جمعہ | زہرہ | 6 | | 3 |
| ہفتہ | زحل | 8 | | 4-1 |

**کلیہ نمبر 2:**

1۔ جیتنے والے گھوڑے کے بارے میں جاننے کیلئے ساعات کے ذریعے بھی بہت مدد ملتی ہے۔ سب سے پہلے جس دن ریس ہونی ہے اس دن کا ستارہ معلوم کریں۔

2۔ مطلوبہ دن کا طلوع وغروب معلوم کریں۔

3۔ طلوع تا غروب تک وقت کے گھنٹے منٹ حاصل کر کے کل کے منٹ بنائیں اب ان حاصل منٹ کو 12 پر تقسیم کریں باقی حاصل منٹ ایک ساعت کے ہوں گے ان کو مطلوبہ دن کے طلوع میں جمع کرتے جائیں اس وقت تک کہ جب ریس ہونی ہے مطلوبہ وقت پر جس ستارہ کی ساعت ہوگی اس ستارے کے مطلوبہ عدد والا گھوڑا جیت جائے گا ایک مثال کے ذریعے مزید وضاحت کرتا ہوں۔

**مثال:** فرض کریں بروز منگل دوپہر 12 بجکر 15 منٹ پر ایک ریس شروع ہونی ہے تو مطلوبہ وقت کی ساعت معلوم کرنے کیلئے طریقہ کار یہ ہوگا۔ مطلوبہ دن طلوع کا وقت 6 بجکر 30 منٹ



اور غروب کا وقت 5 بجکر 30 منٹ ہے تو طلوع تا غروب تک کل گیارہ گھنٹے بنے ان کے منٹ بنائے تو 660 منٹ حاصل ہوئے اب ان کو 12 پر تقسیم کریں گے تو ہمیں 55 منٹ فی ساعت حاصل ہوئے اب ان 55 منٹ کو طلوع کے وقت میں جمع کرتے جائیں گے تو مطلوبہ وقت ریس یعنی 12 بجکر 15 منٹ پر ہمیں ساعت مشتری حاصل ہوئی مشتری کا عدد 3 ہے یعنی اس وقت کی ریس میں 3 نمبر کا گھوڑا جیت جائے گا۔

# ساعات کا نقشہ

## دن کی ساعت (طلوع تا غروب)

| نمبر شمار | اتوار | پیر | منگل | بدھ | جمعرات | جمعہ | ہفتہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | شمس | قمر | مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل |
| 2 | زہرہ | زحل | شمس | قمر | مریخ | عطارد | مشتری |
| 3 | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل | شمس | قمر | مریخ |
| 4 | قمر | مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل | شمس |
| 5 | زحل | شمس | قمر | مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ |
| 6 | مشتری | زہرہ | زحل | شمس | قمر | مریخ | عطارد |
| 7 | مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل | شمس | قمر |
| 8 | شمس | قمر | مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل |
| 9 | زہرہ | زحل | شمس | قمر | مریخ | عطارد | مشتری |
| 10 | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل | شمس | قمر | مریخ |
| 11 | قمر | مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل | شمس |
| 12 | زحل | شمس | قمر | مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ |

## رات کی ساعت (غروب تا طلوع)

| نمبر شمار | اتوار | پیر | منگل | بدھ | جمعرات | جمعہ | ہفتہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | مشتری | زہرہ | زحل | شمس | قمر | مریخ | عطارد |
| 2 | مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل | شمس | قمر |
| 3 | شمس | قمر | مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل |
| 4 | زہرہ | زحل | شمس | قمر | مریخ | عطارد | مشتری |
| 5 | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل | شمس | قمر | مریخ |
| 6 | قمر | مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل | شمس |
| 7 | زحل | شمس | قمر | مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ |
| 8 | مشتری | زہرہ | زحل | شمس | قمر | مریخ | عطارد |
| 9 | مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل | شمس | قمر |
| 10 | شمس | قمر | مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل |
| 11 | زہرہ | زحل | شمس | قمر | مریخ | عطارد | مشتری |
| 12 | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل | شمس | قمر | مریخ |

**کلیہ نمبر3:**

جیتنے والے گھوڑے کے بارے میں جاننے کا ایک طریقہ یہ ہے کہ ریس میں دوڑنے وا
گھوڑوں کے نام کی ایک فہرست شائع ہوتی ہے اس میں تمام تفصیل ہوتی ہے آپ نے تما
گھوڑوں کے نام ابجد قمری سے معلوم کرنے ہیں۔ پھر ان تمام کے اعداد کو آپس میں جمع کرلیں۔

2۔ مطلوبہ دن کے ستارے کے عدد بھی نکال کر اس میں جمع کریں

3۔ مطلوبہ ساعت کے ستارے کے عدد بھی جمع کریں۔

اب ان تمام اعداد کو کل دوڑنے والے گھوڑوں پر تقسیم کریں جو باقی بچے گا اس نمبر کا گھوڑا
نمبر پر آئے گا اب حاصل قسمت کو باقی بچے ہوئے گھوڑوں پر تقسیم کریں جو باقی بچے گا
دوسرے نمبر پر آئے گا اسی طرح آپ اول، دوم اور سوم نمبر پر آنے والے گھوڑوں کے نمبر



معلوم کرلیں۔

**مثال:** مثلاً ریس میں دوڑنے والے کل گھوڑوں کی تعداد بارہ ہے اور تمام گھوڑوں کے اعداد ابجد قمری سے معلوم کیے تو فرض کیا وہ ہمیں کل 2548 حاصل ہوئے۔ اب دن بروز بدھ ہے اور بدھ کا ستارہ عطارد ہے اور عطارد کے اعداد 248 حاصل ہوئے۔ اب مطلوبہ ساعت کا ستارہ قمر ہے اس کے اعداد 340 حاصل ہوئے ان تمام کو جمع کیا تو کل اعداد 3136 حاصل ہوئے اب ان کو گھوڑوں کی کل تعداد 12 پر تقسیم کیا تو حاصل قسمت 261 اور باقی 4 بچے یعنی مطلوبہ وقت پر ہونے والی ریس میں پہلے نمبر پر 4 نمبر کا گھوڑا آئے گا اب دوبارہ حاصل قسمت 261 کو باقی بچے 11 گھوڑوں پر تقسیم کیا تو حاصل قسمت 23 اور باقی 8 یعنی دوسرے نمبر پر 8 نمبر والا گھوڑا آئے گا اب حاصل قسمت 23 کو باقی بچے گھوڑوں یعنی 10 پر تقسیم کیا تو باقی 3 بچے یعنی تیسرے نمبر پر 3 نمبر والا گھوڑا آئے گا۔

**کلیہ نمبر4:** گھوڑے دوڑ کی ریس جیتنے کا ایک اہم کلیہ یہ ہے کہ آپ مطلوبہ دن کی مطلوبہ وقت ریس کی ساعت نکالیں پھر اس ساعت کو گھوڑوں کی کل تعداد پر تقسیم کرلیں ساعت کا پہلا نمبر مطلوبہ ساعت کے ستارے کا دینا ہے پھر عین اس وقت کا عدد لیں کہ جس وقت ریس شروع ہونی ہے اس عدد والا گھوڑا لازمی جیت جائے گا۔

**مثال:** مثلاً مطلوبہ ساعت مشتری کی ہے اور ایک ساعت کا وقت 60 منٹ ہے اور گھوڑوں کی کل تعداد 12 ہے تو 60 کو 12 پر تقسیم کرنے سے 5 منٹ حاصل ہوئے آپ مطلوبہ ساعت کے وقت میں 5,5 منٹ جمع کرتے جائیں اور پہلا نمبر ساعت مشتری کے لحاظ سے دیں گے اسی طرح آگے بڑھاتے جائیں گے۔

**کلیہ نمبر5:** مطلوبہ دن کے طلوع و غروب کے کل وقت کو جمع کر کے 12 پر تقسیم کر کے ساعت معلوم کریں۔

2. پھر مطلوبہ ساعت کے وقت کو 12 پر تقسیم کر کے عدد وسیط معلوم کریں۔

3. پھر دوڑنے والے ہر گھوڑے کے اعداد ابجد قمری سے نکال کر علیحدہ علیحدہ لکھیں۔

**اصول:** مطلوبہ ساعت کا عدد اور مطلوبہ ساعت کے عدد وسیط کا عدد جمع کریں اب اس م
ہر گھوڑے کے اعداد علیحدہ علیحدہ جمع کریں گے جس کے عدد جمع کرنے سے حاصل 6 ہو گا وہ
گھوڑا جیتے گا۔

**کلیہ نمبر 6:** جس وقت ریس ہونی ہے عین اس وقت کا زائچہ بنائیں طالع وقت جو برج ہو
گا اس برج کے متعلقہ رنگ والا گھوڑا جیت جائے گا۔

2۔ مطلوبہ وقت کے وقتی زائچہ میں جو ستارہ باقوت ہو کر طالع یا خانہ پانچ میں بیٹھا ہو گا اس
ستارہ کے عدد والا گھوڑا ریس جیتے گا۔

3۔ وقتی زائچہ میں جو ستارہ سعد ہو کر خانہ طالع یا خانہ پنجم کو دیکھے گا اس ستارہ سے متعلقہ عدد کا
رنگ والا گھوڑا جیتے گا۔

4۔ بوقت ریس قمر جس ستارے کے نہ بیرہ میں ہو گا اس ستارہ سے متعلقہ گھوڑا جیت جائے گا۔

## بروج کی رنگت

| بروج | متعلقہ رنگ |
|---|---|
| حمل | سرخ، سفید |
| ثور | سفیدی مائل پیلا، زرد |
| جوزا | سفیدی مائل سرخ، زرد |
| سرطان | سنہرا، سرخ، سبز، پیلا، سیاہ |
| اسد | نیلگون مائل سیاہ، پیلا، سبز، سرخ |
| سنبلہ | قرمزی، سیاہ، زرد |
| میزان | بھورا، آسمانی، سبز، سیاہ |
| عقرب | آسمانی، ہلکا سبز، سرخ، سیاہ |
| قوس | آسمانی، ہلکا نیلگون، زرد |



| | |
|---|---|
| جدی | زردی مائل بھورا، آسمانی، زرد، سیاہ |
| دلو | آسمانی، بنفشی، نیلا، سیاہ |
| حوت | سفید، سرخ، سفیدی مائل زرد |

## ستاروں کی رنگت

| کواکب | رنگ |
|---|---|
| شمس | نارنجی، سنہری، چمکیلا |
| قمر | سفید، زرد، براؤن، خاکی |
| مریخ | سرخ، تیز سرخ، چیری، گلناری |
| عطارد | گلابی، ہلکا سرخ، گہرے |
| مشتری | زرد، بنفشی، ہلکا نیلا، گہرا نیلا، زردی مائل |
| زہرہ | بھورا، سبزی مائل نیلا، گندمی |
| زحل | گہرا براؤن، سرخی مائل سیاہ، چاکلیٹی، سیاہ |

# پیدائشی زائچہ میں ستاروں کے یوگ

پیدائشی زائچہ میں بعض اوقات دو، تین یا چار ستارے ایک جگہ اکٹھے ہوتے ہیں جن کو یوگ کہا جاتا ہے ان کے اثرات مختلف ہوتے ہیں جن کی تفصیل بیان کی جاتی ہے۔

**تمام کواکب منقلب بروج میں ہوں تو:** اگر کسی شخص کے زائچہ پیدائش کے اندر تمام کواکب منقلب بروج میں موجود ہوں تو ایسا شخص دیس پردیس میں گھومنے پھرنے والا ہوتا ہے تمام عمر سفر میں گزار دیتا ہے بڑی چال وحکمت عملی سے کام کرنے والا ہوتا ہے سخت مزاج اور اپنے ارادے کا مضبوط ہوتا ہے دوسروں سے اپنی بات منوانا جانتا ہے۔

**تمام کواکب ثابت بروج میں ہوں تو:** زائچہ کے اندر تمام کواکب ثابت بروج میں موجود ہوں تو ایسا شخص نیک خصلت اور شریف الطبع ہوتا ہے ہر شخص کا خیر خواہ اور غم خوار ہوتا ہے نیک خیالات کا مالک اور مذہب کا پابند ہوتا ہے اچھے چال چلن کا مالک اور بہادر شخص ہوتا ہے۔

**تمام کواکب ذوجسدین بروج میں ہوں تو:** زائچہ میں تمام کواکب ذوجسدین بروج میں ہونے سے مولود بہت خوشحال اور دولت مند ہوتا ہے اولاد اور زوجہ کا سکھ ملتا ہے تمام عمر خوشحالی میں گزرتی ہے۔

**کیندر یا تکون میں کواکب:** زائچہ کے اندر کیندر یا تکون کے گھروں میں چار یا چار سے زیادہ کواکب موجود ہوں تو یہ سنیاسی یوگ بنتا ہے ایسا شخص فقیر ہوتا ہے تمام عمر فقیرانہ زندگی بسر کرتا ہے۔

**سعد کواکب کیندر میں ہوں تو:** تو ایسا شخص بہت دولت مند، فیاض، سخی، رحم دل اور خوشحال ہوتا ہے اگر چاروں کیندروں میں سعد کواکب بیٹھے ہوں تو زمین، جائیداد اور ملک



املاک کا مالک ہوتا ہے۔

**سعد کواکب کیندر میں نہ ہوں تو:** ایسا شخص بڑا منحوس، تنگ حال، مریض اور پریشان حال زندگی بسر کرتا ہے تمام عمر فکر مندی میں گزار دیتا ہے ہر کام میں رکاوٹ رہتی ہے کوئی کام صحیح طور پر انجام نہیں ہو پاتا۔

**کیندر خالی ہوں تو:** اگر زائچہ میں خانہ کیندر خالی ہوں تو مال و دولت اکٹھی کرنے میں بہت تیز وطرار ہوتا ہے چالاک، عقلمند اور نہایت ذہن ہوتا ہے مال و دولت اور اولاد کا سکھ ملتا ہے ہر کام میں کامیابی حاصل ہوتی ہے۔

**سعد کواکب خانہ 5 اور 9 میں ہوں تو:** ایسا شخص بڑا عقلمند، دانا، ہوشیار اور حکومت کرنے والا ہوتا ہے اور تمام عمر آسودہ حال اور خوش حال زندگی بسر کرتا ہے۔

**خانہ اول تا سوم تمام کواکب ہوں تو:** اگر زائچہ پیدائش میں خانہ اول سے لیکر خانہ سوم تک تمام کواکب قابض ہوں اور باقی تمام گھر خالی ہوں تو ایسا شخص بڑا عالم وفاضل سخی، فیاضی، دولت مند آسودہ حال اور نہایت مذہبی آدمی ہوتا ہے ایسے شخص کے خیالات بہت نیک ہوتے ہیں تمام عمر عبادت وریاضت میں گزار دیتا ہے۔

**خانہ سوم تا خانہ ہفتم تمام کواکب ہوں تو:** اگر تمام کواکب خانہ سوم سے لیکر خانہ ہفتم تک موجود ہوں اور باقی گھر خالی ہوں تو ایسا شخص بہت شجاع و دولت مند ہوتا ہے تمام عمر دولت سے عیش کرتا ہے مگر کوئی نہ کوئی بیماری اس کو ہر وقت لاحق رہتی ہے۔

**خانہ چار تا ششم تمام کواکب ہوں تو:** خانہ چہارم سے لیکر خانہ ششم تک تمام کواکب موجود ہوں تو ایسا شخص صاحب آرام وراحت، اقبال مند اور بہت دولت مند ہوتا ہے تمام عمر عیش وعشرت میں گزار دیتا ہے مگر کبھی کبھی بیماری لاحق ہو جایا کرے گی۔

**خانہ ہفتم تا نہم تمام کواکب ہوں تو:** خانہ ہفتم تا خانہ نہم تک تمام کواکب موجود ہوں تو ایسا شخص بڑا فسادی، جھگڑالو اور فتنہ باز ہوتا ہے مال و دولت کو بے دریغ ضائع کرنے والا، دکھی اور پریشان حال رہنے والا ہوتا ہے تمام عمر مفلسی اور غربت میں گزار دے۔

**خانہ دہم تا بارہ تمام کواکب موجود ہوں تو:** تمام کواکب خانہ دہم سے لیکر خانہ تک موجود ہوں تو بدنصیب اور کم ظرف ہوتا ہے تمام عمر فکر و پریشانی میں گزار دیتا ہے دولت کا نقصان کرنے والا ہوتا ہے اولاد کا سکھ نصیب نہ ہو دشمنوں کا خوف طاری رہے۔

**خانہ اول تا ہفتم تمام کواکب ہوں تو:** تمام کواکب خانہ اول تا خانہ ہفتم تک ہوں تو ایسا شخص بڑا لالچی، خودغرض، پراگندہ خیالات کا مالک ہوتا ہے معمولی آمدن پر اوقات کرنے والا ہوگا۔

**خانہ ہفتم تا اول تمام کواکب ہوں تو:** ایسے شخص کی ابتدائی زندگی اچھی گزرتی مگر درمیانی عمر میں بہت دکھ اور تکلیفیں برداشت کرنی پڑتی ہیں آخری عمر میں جا کر پھر زندگی قدرے بہتر ہو جاتی ہے۔

**خانہ چہارم تا دہم تمام کواکب ہوں تو:** تمام کواکب خانہ چہارم سے لیکر خانہ دہم تک موجود ہوں تو ایسا شخص برے کاموں سے رغبت رکھنے والا انتہائی پسند اور مطلبی شخص ہوتا ہے چور ڈاکو ہوتا ہے۔

**خانہ دہم تا چہارم تمام کواکب ہوں تو:** ایسا شخص اپنی زندگی کے درمیانی سالوں میں بڑی تکلیف و پریشان اٹھاتا ہے جبکہ ابتدائی اور آخری عمر میں ہر طرح کا آرام و سکھ پاتا ہے۔

**گنج یوگ:** ستارہ قمر و زحل بروج 1-8-10-12 کے مالک کے ہمراہ نحس ہو کر خانہ نہم میں قابض ہوں تو ایسا آدمی گنجا ہوتا ہے۔

2۔ مشتری برج خانہ 4-8-10 کا ہو کر طالع میں قابض ہو تو گنجا ہوتا ہے۔

3۔ قمر برج 4-5-6-8-9 کا مالک ہو کر طالع میں مریخ سے نظر رکھتا ہو تو ایسا شخص گنجا ہوتا ہے۔

**زوجہ مریض ملے:** مالک ہفتم کا کوکب قابض خانہ 6-8-12 میں ہو تو زوجہ مریض ملے گی یا شادی کے بعد ہمیشہ مریض رہے گی لیکن اگر اپنے گھر کا یا شرف یافتہ ہو کر قابض ہو تو تندرست رہے گی۔



**شادیاں:** زائچہ کے خانہ ہفتم میں مریخ ہو اور طالع میں ستارہ قمر موجود ہو تو ایسے آدمی کی دو ہوتی ہیں۔

**پھوڑے کے نشانات:** مالک خانہ ششم نحس کوکب ہو اور مالک ہشتم قابض طالع میں طالع میں ہو تو ایسے شخص کے جسم پر پھوڑنے وغیرہ کے نشانات بہت ہوتے ہیں۔

**ایک سے زیادہ شادیاں:** ستارہ زہرہ نحس کواکب کے درمیان موجود ہو یا نحس کواکب کے ساتھ ہو یا نحس کوکب زہرہ کو دیکھتا ہو تو ایک سے زیادہ شادیوں کا یوگ بنتا ہے۔

2۔ مالک طالع خانہ ششم میں ہو تو ایک سے زیادہ شادیاں ہوں۔

3۔ خانہ دوم کا مالک خانہ ششم میں موجود ہو۔

4۔ خانہ ہفتم میں نحس کواکب موجود ہوں۔

5۔ ستارہ عطارد زحل کے ساتھ ہو یا قمر کے ساتھ خانہ ہفتم میں ہو یا قمر راہو اور زحل کے ساتھ خانہ ہفتم میں ہوا۔

6۔ خانہ ہشتم کا مالک طالع میں یا ہفتم میں موجود ہوں۔

7۔ خانہ دوم میں نحس کوکب موجود ہوں اور مالک خانہ دوم اس کو پوری نظر سے دیکھتا ہو۔

8۔ مالک 1-2-6 کے مالکان ستارہ نحس کے ساتھ خانہ ہفتم میں ہوں تو ایک سے زیادہ شادیاں ہوں

9۔ ستارہ شمس خانہ ہفتم میں ہوں اور مالک ہفتم اس کو دیکھتا ہوں۔

10۔ مریخ خانہ ہفتم میں ہوں اور ہفتم کا مالک اس کو دیکھتا ہو۔

11۔ مریخ خانہ ہفتم میں ہو اور ہفتم کا مالک اس کو دیکھتا ہو۔

12۔ قمر زحل ساتھ ملکر خانہ ہفتم میں قابض ہو تو ایسی عورت ایک سے زیادہ شادیاں کرے

13۔ خانہ ہفتم زوجدین ہو اور اس میں زہرہ ہمراہ نحس کے قابض ہو تو ایک سے زیادہ کرے

14۔ صاحب اثنا عشریہ اپنے دوست کے گھر میں ہو یا شرف یافتہ ہو تو بہت سے زوجہ اور دولت ہو۔

15۔ ستارہ قمر اگر مشتری کے نہ بہرہ میں ہو تو دولت مند اور صاحب اولاد اور کثیر
احباب ہوں۔

**والدین کیلئے منحوس وقت:** پیدائشی زائچہ کا طالع سالانہ زائچہ میں خانہ ہشتم میں ہو اور مقا
بھی ہشتم میں ہو تو اس سال والدین کیلئے بہت منحوس سال ہوتا ہے ان کی موت بھی وا
سکتی ہے۔

**اسلحہ سے موت:** زائچہ پیدائش کے خانہ اول میں مریخ ہو اور ستارہ شمس و زحل کی اس
نظر کامل ہو تو ایسے شخص کی موت اسلحہ سے واقع ہوتی ہے۔

**مرض جذام:** زائچہ کے خانہ اول میں مریخ ہو خانہ ہشتم میں شمس اور خانہ چہارم میں زحل
ایسا شخص کوڑھی ہوتا ہے۔

**خودکشی:** زائچہ کیخانہ اول میں راس ہو خانہ ششم میں قمر ہو اور اس گھر پر نحس کواکب کی
تو خودکشی کی موت آتی ہے۔

**امراض مخصوصہ:** طالع میں شمس اور خانہ ہفتم میں مریخ ہو تو سرعت احتلام اور جریان کا
لاحق ہوتا ہے۔

**گونگا:** طالع برج حمل یا جدی ہو اور اس میں ستارہ قمر واقع ہو تو گونگا ہو۔

**عامل ہو:** زائچہ میں ستارہ قمر اور شمس اکٹھے ہوں تو ایسا شخص عامل ہوتا ہے۔

**خرابی خون کے امراض:** طالع برج اسد 25 درجہ یا دلو کے 25 برج حمل و میزان
21 درجہ کے قرب وجوار میں پیدائش ہو تو خون کے امراض لاحق ہوں جسم پر پھوڑے
نکلتے ہیں اس صورت میں زہرہ کسی نحس ستارہ سے ضرور نظر بد کا شکار ہوتا ہے۔

**مرض نسیان:** عطارد پر مشتری کی نظر بد ہو تو مرض نسیان لاحق ہوتا ہے یا پھر عطارد
کے برج قوس میں ہو اور اس پر نپ چون کی نظر بد ہو تو ضرور ہوتا ہے۔

**مرض مرگی:** طالع برج منقلب کے 15 درجہ کے قریب ہو اور اس پر مریخ کی نظر بد
کوئی نحس ستارہ طالع سے مقارن ہو۔



**مفلسی و غربت:** مالک خانہ دوم مشتری ساتھ ملکر خانہ 12-8-6 میں قابض ہو تو ایسا شخص
مفلس و نادار ہوتا ہے۔

**زائد آمدنی:** خانہ پنجم میں سعد کواکب ہوں اور سعد کواکب کے سعد نظرات خانہ پنجم پر ہوں تو
لاٹری کے ذریعے اضافی آمدنی ہوتی ہے۔

**قسمت اولاد:** خانہ پنجم کا حاکم حالتِ صعود میں خانہ گیارہ میں ہو اور سعد نظرات رکھتا ہو اور ہم
مزاج برج میں موجود ہو تو اولاد زندگی کا عروج حاصل کرے گی اعلیٰ قسمت کی مالک ہوگی۔

**طول قسمت یوگ:** ستارہ زہرہ سعد ہو کر خانہ ہفتم میں قابض ہو تو شادی کے بعد قسمت چمکتی ہے۔

2۔ مالک اول اور سوم کوکب کے ساتھ ہوں اور سعد کواکب کے ساتھ سعد نظرات رکھتا ہو تو
بھائی وجہ سے مال و دولت حاصل ہوتا ہے یا اس کے ذریعے قسمت چمکتی ہے۔

**بدقسمت یوگ:** مالک خانہ دوم کمزور ہو کر ستارہ زہرہ کے ساتھ تعلق رکھتا ہو تو عورتوں کے
تعلق سے دولت کا نقصان کرنے والا ہوتا ہے زحل راہو یا کیتو کے ساتھ تعلق رکھتا ہو تو نیچ اور
رذیل لوگوں کے تعلق کی وجہ سے دولت کا نقصان اٹھاتا ہے۔ شمس سے تعلق ہو تو والد یا حکام
کے ذریعے۔ قمر سے والدہ، عورت یا فرزند کے ذریعے، مریخ سے بھائیوں اور مقدمات و
جھگڑوں کے ذریعے، عطارد سے دوستوں اور اہلِ قلم کے ذریعے، مشتری سے فرزندان اور عالم
و شریف لوگوں کے تعلق کی وجہ سے نقصان اٹھانا پڑے گا۔

**راج یوگ:** طالع کا مالک دسویں اور دسویں کا مالک طالع میں ہو تو راج یوگ ہوتا ہے۔

2) طالع سے نویں اور دسویں گھروں کے مالکان اگر نویں یا دسویں میں ہوں تو بھی راج
یوگ ہوتا ہے۔

3) خانہ تثلیث کا مالک خانہ اوتاد کے حاکم کے ساتھ خانہ اوتاد میں واقع ہوں تو راج یوگ
ہوتا ہے

**اقبال یوگ:** اگر خانہ تثلیث کا حاکم خانہ اوتاد کے حاکم کے ساتھ خانہ اوتاد میں ہو ہو تو اقبال
مندی یوگ ہوتا ہے۔

2) اگر زہرہ اور مشتری خانہ نویں میں یکجا پڑے ہوں اور خانہ نویں کا مالک خانہ ا
تثلیث میں ہو تو اقبال مندی یوگ ہوتا ہے ایسا شخص بڑا دولت مند ہوتا ہے۔

**پیدائشی یوگ:** باپ کے زائچہ پیدائش میں موجود جو برج دسویں خانہ میں ہے اگر وہ بچے
زائچہ پیدائش میں طالع میں ہو تو بیٹا باپ کے عادات و اطوار والا ہوتا ہے۔ اگر کوئی بچہ
کے زائچہ پیدائش کے چھٹے و آٹھویں برج میں پیدا ہو تو وہ ماں اور باپ کا دشمن ہوتا ہے
باپ کے نویں، گیارہویں یا دوسرے برج میں پیدا ہو تو باپ کا وفادار اور اس کے بس میں
ہے۔ باپ کے زائچہ میں طالع کے مالک سے نویں خانہ کا مالک قوی ہو اور کوئی سعد سیارہ
سے ناظر ہو تو بچہ باپ کے طالع ہوتا ہے

**روزگار یوگ:** خانہ اوتاد (۱،۴،۷،۱۰) میں جو ستارہ قوی ہو اس کے تعلق سے روزگار ملتا
اگر ستارہ شمس قوی ہو کر اوتاد میں ہو تو حکومت وقت کے متعلقہ کاموں سے روزگار مہیا
ہے اگر ستارہ قمر اوتاد میں قوی ہو تو امیروں، بیوپاریوں کے تعلق سے نیز کنواں، نہر اور
وغیرہ کے کاموں سے دولت ملتی ہے۔ اگر ستارہ مریخ یا راس اوتاد میں قوی ہوں تو مشینری
اسلحہ کا کاروبار اور کپڑے کے کاموں سے دولت میسر آتی ہے عطارد قوی ہو تو روزگار علم و
ہنر یا لکھنے پڑھنے کے کاموں میں فائدہ ہوتا ہے ستارہ مشتری اوتاد میں ہو تو حکومت، کار
،تجارت یا اعلی اور دماغی طاقت کے کاموں سے دولت ہاتھ آتی ہے. زہرہ اگر اوتاد میں
ناچ گانے، فلم انڈسٹری، یا سونا چاندی وغیرہ، جواہرات کے بیوپار سے دولت ملتی ہے۔
اوتاد میں ستارہ زحل قوی ہو کر پڑا ہو تو زمین و کھیتی باڑی یا نوکری کے ذریعہ دولت ملتی ہے۔

**زائچہ مرد کا ہے یا عورت کا:** اگر یہ معلوم کرنا ہو کہ یہ زائچہ مرد کا ہے یا عورت کا تو طالع
ہندسہ نیز شمس و راہو جس برج میں ہوں ان کا ہندسہ تینوں جمع کر کے ۳ پر تقسیم کریں باقی ایک
یا صفر سے مرد کا زائچہ ہے باقی 2 سے عورت کا زائچہ ہے مثلاً طالع برج دلو ہے اور ستارہ شمس
برج میزان اور راہو عقرب میں موجود ہے ان تینوں کو جمع کیا تو دلو کے 11 میزان کے 7
عقرب کے 8 ٹوٹل 26 حاصل ہونے ان کو 3 پر تقسیم کیا باقی 2 بچے اس سے معلوم ہوا کہ زائچہ



عورت کا ہے۔

2. زائچہ میں طاق برج میں ستارہ شمس اور مشتری موجود ہوں تو زائچہ مرد کا ہے اگر جفت
برج میں ستارہ قمر اور زہرہ ہوں تو عورت کا زائچہ سمجھنا چاہیے۔

3. زائچہ پیدائش کے طالع کا عدد اور تمام گھروں میں جن جن میں کواکب موجود ہوں جمع کر کے
3 پر تقسیم کریں باقی 1 یا 0 سے مرد کا زائچہ ہے جبکہ باقی 2 سے عورت کا زائچہ تصور کریں گے۔

**حادثہ کی موت:** زائچہ کے خانہ چہارم کا مالک خانہ ششم میں زحل کے ساتھ قابض ہو تو
گاڑی یا کسی بھی سواری کے ذریعے موت واقع ہوتی ہے۔

**موت:** ستارہ شمس و قمر خانہ 6 یا 8 میں ہوں یا پھر مریخ خانہ چہارم میں اور زحل خانہ دس
میں ہو تو کسی جانور کی وجہ سے موت واقع ہو۔

1. ستارہ شمس خانہ 10 میں مریخ خانہ 4 میں اور زحل 8 میں ہو تو پھر صاحب زائچہ کی موت
سانپ کے کاٹنے سے ہوتی ہے۔

2. زحل زائچہ میں مریخ کے گھر میں موجود ہو اور قمر خانہ 8 میں ہو تو ہتھیار سے موت واقع
ہوتی ہے۔

3. خانہ 4 کا مالک کیتو ساتھ ملکر خانہ 6 میں قابض ہو تو کسی لوہے کے ہتھیار یا اوزار سے
موت واقع ہوتی ہے۔

4. ستارہ قمر اور عطارد خانہ 6 یا 8 میں قابض ہوں تو زہر کی وجہ موت واقع ہو۔

5. ستارہ شمس و عطارد یا مریخ و راہو خانہ ہشتم میں قابض ہوں تو موت کی وجہ زہر' آگ یا
جانور ہوتا ہے۔

6. شمس و مریخ خانہ 8 میں قابض ہوں تو سر کی چوٹ کی وجہ سے موت ہو۔

7. عطارد اور زحل خانہ 8 میں قابض ہوں تو قید خانہ میں موت واقع ہو۔

8. مالک طالع و مالک ہشتم دونوں راہو یا کیتو کے ساتھ ملکر خانہ ششم میں قابض ہوں تو
چور یا ہتھیار کی ضرب سے موت واقع ہو۔

9۔ ستارہ مریخ و زہرہ خانہ ہشتم میں ہوں تو کسی مرض وغیرہ سے موت ہو۔

10۔ ستارہ مشتری سعد ہو کر خانہ 4-8-10-12 میں ہو یا خانہ 9 کا مالک سعد ستارہ اور سعد حالت میں ہو یا خانہ 9 کا مالک طالع میں ہو تو متبرک مقامات پر موت واقع ہوتی ہے۔

11۔ طالع برج منقلب ہو تو اپنے ملک میں موت واقع ہوتی ہے۔

12۔ طالع برج ثابت ہو تو غیر جگہ ورنہ راستہ میں یا اپنے گھر موت واقع ہو۔

13۔ طالع برج ذوجدین ہو تو غیر ملک میں یا سفر کے دوران موت واقع ہوگی۔

**علم وعقل:** زائچہ میں ستارہ قمر، شمس اور عطارد تینوں مضبوط ہوں یا باہم ایک دوسرے کو ناظر ہوں تو علم وعقل اور دانش کی نشانی ہے اگر تینوں بدحال یا طالع سے ساقط ہوں یا پھر آپس میں ساقط ہوں تو یہ جہالت کی دلیل ہے۔

## ستاروں کے ناقص گھر:

**قمر:** زائچہ پیدائش میں قمر خانہ 4-6-8-12 میں ہو تو برا اثر دینے والا ہوتا ہے۔

**مریخ:** زائچہ پیدائش میں مریخ خانہ 1-2-4-75-8-9-12 میں خانہ میں ہو یا زحل کے زیرنظر ہو یا پانچ برج میں ہو تو خراب اثر دینے والا مانا جاتا ہے۔

**عطارد:** زائچہ پیدائش میں خانہ 4-6-8-12 میں ہو تو نحس اور برے اثرات دیتا ہے۔

**مشتری:** زائچہ میں خانہ 4-6-8-12 میں ہو یا برج جدی میں ہو یا دشمن ستاروں کے زیرنظر ہو تو ناقص اثرات دیتا ہے۔

**زہرہ:** زائچہ میں خانہ 6-8-12 میں یا برج سنبلہ میں ہو یا مشتری وشمس کے زیرنظر ہو تو برا اثر دیتا ہے۔

**زحل:** خانہ 1-2-4-5-7-8-9-10 یا 12 میں ہو تو نحس اثرات دیتا ہے۔

**راس (راہو):** زائچہ میں خانہ 1-2-4-5-7-8-9-10-12 میں خراب اثر دیتا ہے۔

**کیتو (ذنب):** زائچہ میں خانہ 1-2-4-5-7-8-12 میں نحس اثرات ظاہر کرتا ہے۔



1۔ اس زائچہ کے مطابق جو یوگ بن رہا ہے اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ صاحب زائچہ کی شادی تو ہو جائے مگر عورت کا سکھ ختم ہوگا یعنی ہر وقت لڑائی جھگڑا رہے گا۔




2۔ اس زائچہ کے مطابق صاحب زائچہ کی اولاد ہو جائے گی مگر آپس میں ناچاکی رہے گی یعنی باپ اور اولاد میں ہمیشہ لڑائی جھگڑا رہا کرے گا بہت کم صلح صفائی رہا کرے گی۔




3۔ اس زائچہ میں طالع کا مالک خانہ دہم میں اور خانہ ہفتم کا مالک خانہ ششم میں موجود ہے دونوں میں نظر تثلیث موجود ہے جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ مرد وعورت دونوں میں شادی کے بعد بہت محبت واخلاص ہوگا اور تمام عمر آرام کے ساتھ گزرے گی۔




4۔ زائچہ میں طالع کا مالک اور خانہ پنجم کا مالک دونوں طالع میں موجود ہیں اور ستارہ قمر خانہ نہم میں بیٹھ کر طالع اور خانہ پنجم کو نظر تثلیث سے دیکھ رہا ہے جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ صاحب زائچہ کی اولاد ضرور ہوگی۔




5۔ زائچہ میں طالع کا مالک خانہ ہفتم میں ہے جبکہ خانہ ہفتم کا مالک خانہ چہارم میں ہے اور ان دونوں کی نظر تربیع ہے جو کہ نحس نظر ہوتی ہے اس سے معلوم ہو کر صاحب زائچہ کی ازدواجی زندگی اچھی بسر نہ ہوگی کوئی نہ کوئی جھگڑا ضرور ہوگا۔






6۔ زائچہ میں خانہ چہارم اور دہم کے مالکان ایک دوسرے کے گھروں میں موجود ہیں اور ان کی نظر مقابلہ بھی بن رہی ہے اس یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ صاحب زائچہ کی گھریلو زندگی میں پریشانیاں پیدا ہوں گی اور جائیداد کی معاملے میں تنازعات و رکاوٹیں حائل ہوتی رہیں گی۔




7۔ زائچہ پر نظر ڈالیں تو ساتویں گھر میں مشتری ہے اور گیارھویں گھر میں ستارہ قمر بیٹھا ہوا ہے ستارہ قمر اور مشتری کی نظر تثلیث ہے گیارہواں گھر امیدوں دوستوں سے منسوب ہے جبکہ قمر گھریلو زندگی اور مشتری مال و دولت سے منسوب ہے مطلب یہ ہوا کہ کسی دوست سے گھریلو ضرورت میں مالی امداد ملے گی۔




8۔ زائچہ میں ستارہ قمر اور زہرہ کی آپس میں نظر تسدیس ہے ستارہ قمر گھریلو زندگی اور زہرہ محبت وجذبات سے منسوب ہے لہٰذا اس سے یہ نتیجہ نکلا کے گھریلو زندگی میں محبت اور بہتری لائے گا۔




9۔ زائچہ ہذا میں ستارہ مریخ و مشتری کی آپس میں نظر مقابلہ ہے مشتری مال سے متعلق ہے جبکہ ستارہ مریخ خطرہ اور حادثہ سے منسوب کیا جاتا ہے اور نظر مقابلہ نحس نظر ہوتی ہے لہٰذا مال ودولت کے متعلق فتنہ وفساد اور جھگڑے کا خطرہ ہے۔






10۔ ستارہ قمر گھریلو زندگی سے نسبت رکھتا ہے جبکہ مشتری مال ودولت' صحت اور علم سے تعلق رکھتا ہے مطلب یہ وقت گھریلو یا علمی کاموں میں بہتری لائے گا۔




11۔ زائچہ میں ستارہ مشتری خانہ دوم میں قابض ہے دوسرے گھر میں برج قوس ہے او
مشتری زائچہ میں قوی ہے لہٰذا صاحب زائچہ کو تجارت میں نفع ہو بے حساب دولت حاصل ہو
ار مشتری یہاں کمزور ہوتا تو صاحب زائچہ بے حد مالی پریشانی میں مبتلا رہتا۔




12۔ خانہ دوم میں ستارہ مریخ و زحل موجود ہیں زحل یہاں ہبوط میں ہے اس لیے مولود کو نقصان مال اور تردد بسبب قرض دار کے تنگدستی اور افلاس پریشانی معاش رہے تجارت میں نقصان اٹھانا پڑے مال کے سبب عدالت تک جانا پڑے۔




**راج یوگ:** گیارھویں اور دسویں گھر کا مالک ستارہ نویں گھر کے مالک سے تعلق رکھتا ہو تو راج یوگ ہوتا ہے۔

2۔ ستارہ قمر پانچویں گھر میں ہو اور ترکوں میں مشتری ہو اور ستارہ شمس بھی ساتھ ہو اور دسویں گھر ۰ مریخ ہو تو راج یوگ ہوتا ہے۔



3۔ طالع کا مالک سعد ہو کر کیندر یا ترکون میں ہو تو بھی راج یوگ ہوتا ہے۔

4۔ مالک خانہ 10 اگر کسی ایک ترکون کے مالک سے تعلق رکھتا ہو تو راجہ یوگ ہوتا ہے۔

5۔ مالک خانہ 9 اور 10 اپنے اپنے گھروں میں قابض ہو تو راجہ یوگ ہے۔

6۔ مالک دہم اگر دونوں ترکون کے مالکان سے تعلق رکھے تو راجہ بلکہ مہاراجہ یوگ ہوتا ہے اس کا آغاز انہیں کواکب کے دور میں ہوتا ہے۔

7۔ مالک ترکون اگر صاحب طالع یا وتدالارض کے مالک سے تعلق ہو۔

8۔ صاحب طالع و دہم میں اتحاد حقیقی ہو تو راجہ یوگ ہوتا ہے۔

9۔ صاحب خانہ چہارم و دہم میں اتحاد حقیقی ہو تو راجہ یوگ ہوتا ہے۔

10۔ راج یوگ کرنے والے کواکب اگر مالک خانہ 8-12 ہوں یا ان کے مالکان سے تعلق رکھتے ہوں تو راج یوگ کا اثر زائل ہو جاتا ہے مگر خانہ آٹھ میں شمس و قمر ہو یا مالک آٹھ ہو یا صاحب طالع بھی ہوں تو اثر زائل نہیں ہوتا۔

**اثرات راج یوگ:** راج یوگ کرنے والے کواکب سے اگر کسی دوسرے کوکب کا بھی اتحاد ہو اور وہ کوکب سعد ہو تو راج یوگ کرنے والے کوکب کا دورہ اکبر ہو اور دوسرے کوکب سعد کا دورہ اوسط ہو تو راج یوگ شروع ہو جاتا ہے۔اور اگر وہ کوکب نحس ہو تو جب راج یوگ کرنے والے کوکب کا دورہ اوسط اور دوسرے نحس کوکب کا دورہ اکبر ہو گا تو پھر اثرات شروع ہوں گے۔

11۔ ستارہ راس یا ذنب خانہ 1-4-10 میں ہوں اور مالکان ترکون سے تعلق رکھے یا اگر ترکون میں ہوں اور مالکان ترکون خانہ 1-4-10 سے اتحاد کرے تو راجہ یوگ ہوتا ہے اور دورہ اکبر راس یا ذنب کا اور دورہ اوسط ستارہ تعلق رکھنے والے کا ہو گا تو اثر شروع ہو جائے گا۔

**خوش قسمت یوگ:** زائچہ پیدائش میں خانہ ہفتم میں زہرہ ہو اور سعد اور اچھی حالت میں ہو تو شادی کے بعد قسمت چمکتی ہے۔

2۔ مالک خانہ طالع اور سوم سعد کواکب کے ساتھ ہوں اور سعد کواکب کی سعد نظرات بھی رکھتے ہوں تو بھائیوں کی وجہ سے دولت میں اضافہ ہو گا۔

## عمر معلوم کرنے کے اصول و قواعد

علم نجوم میں عمر معلوم کرنے کے کئی قواعد موجود ہیں جن میں سے چند ایک حاضر خدمت

ہیں ملاحظہ ہوں۔

(1) صاحب طالع جب مالک خانہ آٹھ سے جس مقام پر قران، تربیع یا مقابلہ کرے گا اس درجہ کو مالک طالع سے شمار کریں، جتنے درجے دقیقے ہوں ان کو 5 پر تقسیم کریں اتنی عمر ہوگی۔

**مثال:** طالع برج ثور کا مالک زہرہ خانہ دوم میں 16 درجہ پر موجود ہے مالک خانہ آٹھ مشتری برج، سنبلہ خانہ پانچ میں 2 درجہ پر موجود ہے پس زہرہ و مشتری کے درمیان کوئی نظر نہیں بن سکتی اس لئے زہرہ اور مشتری کے درمیان 76 درجہ اور 22 دقیقے کا فرق ہے لہٰذا 76 درجات برابر ہیں 76 سال کے علاوہ 22 دقیقہ ہے لہٰذا 4 ماہ باقی 2 دقیقہ اور 40 ثانیہ کل 160 ثانیے ہوئے کل 16 دن ہوئے اس طرح کل مدت عمر 76 سال 4 ماہ اور 16 دن حاصل ہوتی ہے۔




(2) عمر کے 3 حصے ہیں اول ادنیٰ عمر یعنی اس کی تعداد 32 تک ہے دوم اوسط عمر اس کی مدت 33 تا 64 سال تک ہے سوم طویل عمر اس کی مدت 65 تا 96 سال تک ہوتی ہے۔

یہاں مدت معلوم کرنے کے تین طریقے درج ہیں جن میں کثرت ہو وہ عمر تصور کیں اگر تینوں مختلف ہوں تو طالع ولادت اور طالع صغیر (طالع جس برج کے نو بہرہ میں ہو) سے بموجب طریقہ سوم جو حصہ عمر نکلتا ہو وہ عمر تصور کریں۔

**اصول:** اگر قمر قابض طالع یا ہفتم ہو تو بموجب طریقہ دوم یعنی بذریعہ طالع اور برج قمری کے جو حصہ برآمد ہو وہی ٹھیک سمجھنا چاہیے۔

**طریقہ اول:** صاحب طالع و صاحب خانہ 8 دونوں برج ثابت میں قابض ہوں یا ان میں سے ایک برج منقلب میں دوسرے برج زوجسدین میں ہو تو عمر ادنیٰ تصور کریں۔



**(ب):** صاحب طالع اور صاحب خانہ 8 دونوں برج زوجسدین میں ہوں یا ایک برج منقلب میں دوسرا برج ثابت میں ہو تو عمر اوسط ہونے کی دلیل ہے۔

**(ج):** صاحب طالع اور صاحب خانہ 8 دونوں برج منقلب میں ہوں یا ایک برج ثابت میں اور دوسرا برج زوجسدین میں ہو تو عمر طویل تصور کریں۔

**طریقہ دوم:** برج قابض طالع اور خانہ مقبوضہ قابض قمر دونوں بروج منقلب ہوں یا ایک برج ثابت ہو اور دوسرا برج زوجسدین ہو تو طویل عمر کی دلیل ہے۔

**طریقہ سوم:** برج طالع ولادت اور برج طالع صغیر دونوں بروج ثابت ہوں یا ان میں سے ایک برج منقلب ہو اور دوسرا برج زوجسدین ہو تو عمر ادنیٰ تصور کریں۔

**(ب):** برج طالع ولادت اور برج طالع صغیر دونوں بروج زوجسدین ہوں یا ایک برج منقلب ہو اور دوسرا ثابت ہو تو عمر اوسط تصور کیں۔

**(ج):** برج طالع ولادت اور برج طالع صغیر دونوں بروج منقلب ہوں یا ایک برج ثابت ہو اور دوسرا برج زوجسدین ہو تو طویل عمر کے ہونے کی دلیل ہے۔

(برج طالع صغیر) (وقت طلوع آفتاب سے وقت پیدائش تک جتنے پورے پورے گھنٹے گزرے ہوں اتنے طالع جانیں اور اگر پیدائش طالع طاق ہو تو برج شمسی سے اگر جفت ہے تو برج طالع سے شمار کرو جس پر ختم ہو وہ طالع صغیر ہے)۔

**اہم اصول:** اگر عمر ادنیٰ نکلے تو ادوار زندگی کا تیسرا دور مہلک ہوتا ہے اگر عمر اوسط نکلے تو ادوار زندگی کا پانچواں دور مہلک ہوتا ہے اور اگر عمر طویل نکلے تو ادوار زندگی کا ساتواں دور مہلک ہوتا ہے اس دور میں موت واقع ہوتی ہے۔

(3) **طریقہ اول:** صاحب طالع کے درجات و دقیقہ جات وغیرہ جو گزر چکے ہیں ان کو 32 سے ضرب دیکر 30 سے تقسیم کریں خارج قسمت سال تصور کریں باقی ماندہ کو 12 سے ضرب دیکر 30 سے تقسیم کریں خارج قسمت ماہ سمجھیں اور باقی ماندہ کو دن تصور کرلیں۔

اسی طرح صاحب ہشتم کے درجات و دقیقہ جات وغیرہ جو گزر چکے ہیں ان کو بھی 32 سے

ضرب دیکر 30 سے تقسیم کریں خارج قسمت سال ہوں گے باقی کو 12 سے ضرب دیکر 30 سے تقسیم کریں خارج قسمت سال ہوں گے باقی کو 12 سے ضرب دیکر 30 پر تقسیم کریں خارج قسمت مہینے ہوں گے اور باقی ماندہ دن تصور کریں اب صاحب طالع اور صاحب ہشتم کے حاصل کردہ ماہ وسال کو آپس میں جمع کر کے نصف کر لیں۔

**طریقہ دوم:** برج طالع ولادت کے درجات اور برج طالع صغیر یعنی ہورا لگن کے درجات وغیرہ کو بھی اوپر کی طرح نکال کر جمع کر کے نصف کر لیں۔

**طریقہ سوم:** اسی طرح قمر کے درجات ودقیقہ ہائے گذشتہ سے اوپر کی طرح وقت نکالیں اس کے بعد برج طالع ولادت کے درجات سے بھی ماہ وسال حاصل کریں پھر ان دونوں کو بھی جمع کر کے نصف کر لیں۔

**اصول:**

(i) اگر ان تینوں طریقوں سے ایک جیسی مدت برآمد ہو تو عمر ادنٰی تصور کریں اور تینوں طریقوں سے نصف نصف کئے گئے ماہ وسال کو آپس میں جمع کر کے تہائی یعنی 3 پر تقسیم کریں حاصل تقسیم تعداد ادنٰی عمر کی تصور ہوگی۔

(ii) اگر 2 طریقوں سے عمر ادنٰی برآمد ہو یعنی 2 طریقے ایک جیسے حاصل ہوئے ان کو جمع کر کے مجموعہ کو نصف کر لیں۔

(iii) اگر تینوں طریقوں سے تین قسم کے علیحدہ علیحدہ جواب نکلیں تو صرف طالع ولادت و طالع صغیر سے جو نصف شدہ اعداد حاصل کئے ہیں وہی تعداد ادنٰی عمر کی جاننا چاہیے۔

**نوٹ:** عمر ادنٰی جو برآمد ہو اس میں 32 سال جمع کرنے سے اوسط عمر اور 64 سال جمع کرنے سے طویل عمر برآمد ہوگی۔ اوسط عمر میں 32 سال اور طویل عمر میں 64 سال تک موت کا خطرہ نہیں ہوتا اگر نحس کوکب کا دورہ آجائے تو موت نہیں ہوتی پریشانی اور بیماری کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔

4۔ عمر معلوم کرنے کا ایک سادہ سا قاعدہ یہ ہے کہ اپنا زائچہ پیدائش بنا کر دیکھیں کہ زائچہ کے کس کس گھر میں کواکب موجود ہیں جن جن گھروں میں ہو اس زائچہ کے ان ان گھروں



کے اعداد جمع کر لیں حاصل جمع کل مدت عمر ہوگی۔

6 4 10 20 3 5 14 8 20 10 2 6

5۔ عمر معلوم کرنے کا ایک اور قاعدہ یہ ہے کہ آپ کی جو موجودہ عمر ہو اس کو 80 میں سے نفی کر کے باقی کو دگنا کر کے 3 پر تقسیم کریں حاصل تقسیم باقی خارج قسمت عمر تصور کر لیں۔

6۔ بوقت پیدائش ستارہ قمر جس برج میں جس منزل میں ہو اس منزل کی گھڑی و پلوں کو جس قدر گزر چکے ہیں جمع کر لیں ان کو 120 سے ضرب دیکر 90 پر تقسیم کریں خارج قسمت سال ہوں گے باقی کو 12 سے ضرب دے کر 90 پر تقسیم کریں خارج قسمت مہینے ہوں گے باقی کو 30 سے ضرب دیکر 90 پر تقسیم کریں خارج قسمت مہینے ہوں گے باقی کو 30 سے ضرب دیکر 90 پر تقسیم کریں خارج قسمت گھڑیاں ہوں گی باقی کو 60 سے ضرب دیکر 90 پر تقسیم کریں خارج قسمت پل ہوں گے۔

## دلائل موت و کم عمری

1۔ زائچہ کے خانہ 6 یا 8 میں ستارہ قمر ہو اور اس کو نحس کواکب ناظر ہوں تو کم عمری کی دلیل ہوتی ہے۔

2۔ طالع میں زحل خانہ 8 میں قمر اور خانہ 3 میں مشتری ہو تو کم عمری کی دلیل ہے۔

3۔ قمر ہمراہ نحس کے خانہ 7 یا 10 میں ہو اور کسی سعد ستارہ کی نظر نہ ہو تو عمر کم ہو۔

4۔ بروز یکشنبہ بھرنی نچھتر (منزل بطین) میں ولادت ہو تو ایک سال کے اندر موت واقع ہو جائے۔

5۔ مالک خانہ 8 نحس ہو کر قابض خانہ 8 میں ہو ساتھ صاحب طالع قابض خانہ 8 ہو تو عمر کم ہو۔

6۔ مالک طالع ضعیف ہو اور مالک 8 اوتاد میں ہو تو عمر کم ہو۔

7۔ زحل اور مالک 10 نحس ستارہ سے مقارن ہو کر خانہ 8 میں ہو تو عمر کم ہو۔

8۔ سالانہ زائچہ کے طالع کا مالک اور آٹھویں گھر کا مالک ستارہ اور خانہ منتہا کا مالک ستارہ تینوں خانہ 4-8-12 میں ہوں تو اس سال موت کا امکان ہوتا ہے یا پھر بہت ہی سخت اور منحوس ترین سال ثابت ہوتا ہے۔

9۔ سالانہ زائچہ میں خانہ ہشتم کا مالک طالع میں اور طالع کا مالک ستارہ خانہ ششم میں ہو تو موت واقع ہوتی ہے۔





# زائچہ پیدائش میں اجتماع سیارگان کے اثرات

زائچہ پیدائش میں جب دو، تین، چار، پانچ یا چھے کواکب ایک ایک برج یا درجات پر اکٹھے ہوں تو ان کے ان قران کے مختلف اثرات ظہور پذیر ہوتے ہیں جن کا صاحب زائچہ کی زندگی میں بڑا عمل دخل ہوتا ہے اس کی مختصر تفصیل حاضر ہے۔

## دو ستاروں کا قران

**شمس و قمر:** اگر کسی شخص کے زائچہ میں ستارہ شمس اور قمر اکٹھے ہوں تو ایسا شخص عملیات کا جاننے والا ہوتا ہے۔ زوجہ سے بہت محبت رکھے مگر بدچلن اور بدمزاج ہو، مذہب کی پروانہ کرے گا عاشق مزاج، ذی فہم اور عدالتی کاموں میں حصہ لینے والا ہو، سیاست کا شوقین، دشمنوں پر غالب رہے، پردیس میں بہت رہے بڑا لالچی اور تیز فہم ہو، سحر وافسوں کا ماہر ہو لڑائی جھگڑے اور فساد کے کاموں میں رغبت بہت رکھنے والا ہوتا ہے۔

**شمس و مریخ:** گر زائچہ میں ستارہ شمس و مریخ اکٹھے ہوں تو ایسا شخص صاحب اقبال مند، ضعیف الرائے، جھوٹ بولنے والا ہوتا ہے اپنے قوت بازوں سے نام وشہرت پیدا کرے ہر کام میں جوش وولولہ دیکھائے لڑائی جھگڑے سے رغبت رکھنے والا ہوتا ہے۔

**شمس و عطارد:** ستارہ شمس وعطارج اکٹھے ہوں تو ایسا شخص ذی علم، دیانت دار، نامور اور اعلیٰ عقل وفہم کا مالک ہوتا ہے دوستوں سے محبت رکھے، نیک نام اور دولت مند ہوتا اعلیٰ ملازمت اختیار کرے۔

**شمس و مشتری:** شمس ومشتری کا قران ہو تو ذی علم، دیانت دار صاحب قدرومنزلت ہوتا ہے دوستوں وعزیزوں کے ساتھ محبت رکھے حکام اعلیٰ کے ساتھ تعلقات پیدا کرے۔ اعلیٰ عہدے پر فائز ہو۔

**شمس و زحل:** اگر زائچہ میں ستارہ شمس و زحل کا قران ہو تو ایسا شخص ادویات اور حکمت کا

ماہر ہوتا ہے ذی علم اور فہم وفراست میں یکتا ہو دیندار اور مذہب کا پابند ہوتا ہے مگر اولاد
زوجہ کا سکھ نصیب نہ ہو۔

**قمر ومریخ:** زائچہ پیدائش میں ستارہ قمر ومریخ کا قران ہوتو والدین کی نظروں میں حقیر
امراض چشم و بواسیر لاحق ہو ہمیشہ برے کاموں میں مصروف رہے عجلت پسند ہوگا مگر دولت
مند اور نامور ہو۔

**قمر وعطارد:** اپنی بات کا پکا ہو مختلف ممالک کی سیر کرنے والا ہوتا ہے کتاب کا مصنف
روزی روٹی آسانی کے ساتھ میسر آئے۔ غیر ممالک میں رہنا پسند کرے جوانی میں حسن پرست
اور عیاشی میں روپیہ صرف کرے بڑا دولت مند اور مالدار ہو عیش ونشاط اور عورتوں کی جت میں
خوش رہے۔ عزیزوں اور بھائیوں سے محبت رکھے۔ خوش رو اور ہوشیار ہو عورت کا مطیع ہوگا۔

**قمر ومشتری:** فیاض اور سخی ہوگا دیندار اور عزیز خلائق ہو اعلی حکومتی عہدے پر فائز ہو
سخاوت میں نام پیدا کرے اپنے خاندان کی پرورش کرنے والا ہو شریف النفس اور دل کا بھید
کسی سے ظاہر نہ کرے۔

**قمر وزہرہ:** عاشق مزاج' راگ رنگ کا شوقین ہو ناولوں' افسانوں کے لکھنے اور پڑھنے کا
شائق' دوسروں کا راز معلوم کرنے میں مہارت رکھے اوائل عمر میں کسی ناپاک مرض میں
تکلیف پائے تمام عمر عیش وآرام میں بسر ہو خوشبودار چیزوں سے محبت رکھے خوش لباس اور
خوش غذا ہو شاہ خرچ ہوتا ہے۔

**قمر وزحل:** کم درجہ یا بدعادات دوستوں سے نقصان اٹھائے' فسق وفجور کی عادات سے
اپنی جدی پشتی کے علاوہ اپنے بزرگوں کے نام کو بھی بدنام کرے دولت کو بداعمال اور عیاشی
میں ضائع کرے' تنگ دست' بدمزاج اور خودغرض ہو عورتوں کی محبت میں فریفتہ رہے بے
مروت اور ضعیف عقیدہ کا مالک ہو۔



**مریخ ومشتری:** ماہر علوم وفنون ہو شیریں سخن اور عاقل ہو بہادر اور بلند ہمت کا مالک ہو
کا سخت محنت کرنے سے بھی نہ گھبرائے

**مریخ وزہرہ:** کم عقل اور خودغرض ہو عورتوں کی وجہ سے لڑائی جھگڑا پیدا ہو قمار باز اور
برے کام کرنے والا ہوتا ہے۔

**مریخ وزحل:** فتنہ وفساد برپا کرنے والا ہوتا ہے سفلی علوم کا ماہر ہو خود بھی سفلی علوم میں
دلچسپی لے اور دوسروں کو بھی اس کی تعلیم دینے والا ہوتا ہے۔

**عطارد ومشتری:** رقص وسرود میں ماہر ہو حلیم الطبع اور ذی علم ہو اعلی عہدے پر فائز ہو
زندگی عیش وآرام سے بسر کرے گا۔

**عطارد وزہرہ:** مذہب کا پابند ہو بہت دولت مند اور سخی ہو خوش کلام اور شیرین سخن ہو
موسیقی کے علم میں ماہر ہوگا۔ تعمیرات کا کام جاننے والا ہوتا ہے۔

**عطارد وزحل:** کمزور بدن کا مالک ہو ناقص الرائے' فتنہ انگیز' مگر خوش کلام وہنرمند ہوتا ہے
باغات و جائیداد کی خرید وفروخت میں کافی مال ودولت حاصل کرے۔

**مشتری وزہرہ:** بہت دیندار اور مذہب کا پابند ہو طویل عمر ہو مقدس مقامات کی زیارت
اکثر وبیشتر زندگی میں کرتا رہے حج وعمرہ کی سعادت بھی نصیب ہو ذی علم اور اعلی عقل و
فراست کا مالک ہو۔

**مشتری وزحل:** ملازمت پیشہ اور شجاع ہو اعلی حکومتی عہدے پر فائز ہو سیاست میں نام
پیدا کرے نام برآور ہو عزت وشہرت حاصل ہو لیڈر ورہنما ہو۔

**زہرہ وزحل:** عیاش طبع اور عیش عشرت کا دلدادہ ہو جانوروں کی پرورش اور ان کی خرید
وفروخت میں بہت دلچسپی رکھنے والا ہوتا ہے۔

# تین ستاروں کا قران

زائچہ پیدائش میں جب تین ستارے ایک برج میں اکٹھے ہوتے ہیں تو ان کے کیا کیا اثر
صاحب زائچہ پر ظہور پذیر ہوتے ہیں حسب ذیل ہیں۔

**شمس، قمر، مریخ:** اگر کسی شخص کے زائچہ پیدائش کے اندر ستارہ شمس، قمر اور مریخ اکٹھے
برج میں ہوں اور ان کا قران ہو رہا ہو تو اس کے اثر سے صاحب زائچہ بہادر، شجاع اور جر
مند ہوتا ہے اپنی بات منوانا پسند کرتا ہے مختلف علوم سفلی و جادو میں دلچسپی رکھتا ہے اور ان
عمل کرتا ہے مگر اولاد کا سکھ کم نصیب ہو اور سر درد کی شکایت رہا کرے گی۔

**شمس، قمر، عطارد:** خوش رو، خوش شکل اور گفتگو کے ذریعے دوسروں کو قائل کرنے کا ماہر
ہے ذی علم اور صاحب حکمت ہو حکومت وقت سے تعلقات پیدا کرنے شاعر ہو۔

**شمس، قمر، مشتری:** علم و عقل میں یکتا ہو اعلیٰ دماغ پائے صاحب فراست و ادراک ہو مذ
کا بہت خیال رکھے حکومت وقت میں سے ہو اعلیٰ سرکاری ملازمت اختیار کرے عزت و شہ
حاصل کرے۔

**شمس، قمر، زہرہ:** دولت مند اور صاحب جائیداد ہو خوش رو اور خوش کلام ہو، اعلیٰ حکومتی عہ
حاصل کرے ہمیشہ اقبال مند رہے نامور و مشہور ہو۔

**شمس، قمر، زحل:** بے مروت، لالچی اور خود غرض ہو دین پر پابند نہ رہے مذہب سے لگاؤ برا
نام ہو مگر مال و دولت بہت حاصل کرے گا زمین و جائیداد کا مالک ہو۔

**شمس، مریخ، مشتری:** نامور و مشہور ہو ہمیشہ حق و سچ کا ساتھ دینے والا ہوتا ہے اعلیٰ سرکا
عہدے پر فائز ہو ہر کام میں کامیابی حاصل ہو شہرت بہت ہو گی۔

**شمس، مریخ، زہرہ:** خوب صورت اور خوش کلام ہو گا، مگر عیش و عزت کا بھی دلدادہ ہو اور سا
بے مروت اور خود غرض بھی ہوتا ہے۔

**شمس، مریخ، زحل:** منتشر خیالات کا مالک ہو کم علم اور بے وقوف ہو اپنی بات اور دا
قائم نہ رہنے والا ہوتا ہے عزیز و اقارب سے تعلقات خراب رکھے ہمیشہ بیمار اور مریض ر
فتنہ باز ہو۔

**شمس، مریخ، عطارد:** علم و عقل میں یکتا ہو مشہور معروف ہو مستقل مزاج اور باہمت ہو



ساتھ بے شرم بھی ہوتا ہے۔

**شمس، عطارد، مشتری:** بہت دولت مند ہو ذی علم اور فن سپہ گری خوب جانتا ہو اعلیٰ ملازمت
اختیار کرے البتہ آنکھوں کی بیماری لاحق ہو۔

**شمس، عطارد، زہرہ:** تمام عمر عیش و عشرت کیساتھ بسر کرے اپنے بڑوں اور بزرگوں کا تابعدار
ہو ہمیشہ خوشحال رہے البتہ زوجہ کی طرف سے دل افسردہ رہے۔

**شمس، عطارد، زحل:** تنہائی پسند اور کم گو ہو گا بدچلن اور بدکردار ہو بھائیوں سے علیحدگی اختیار
کرے دوست بہت کم ہوں عزیزوں سے تعلقات ختم کرے شکست اٹھانے والا ہو۔

**شمس، مشتری، زحل:** دولت مند اور صاحب جائیداد و املاک ہو اولاد اور زوجہ کے ساتھ
تعلقات بہت اچھے ہوں بہادر اور ہمت والا ہو حکومتی اعلیٰ عہدے پر فائز ہو ہر کام میں فتح
و کامیابی ہو گی۔

**قمر، مریخ، عطارد:** بدکردار اور بدچلن ہو گا تمام عمر محنت و مشقت سے گزر اوقات کرے
بھائیوں سے تعلقات خراب رکھے ذلیل طبیعت کا مالک ہو گا خود غرض اور مطلبی ہو۔

**قمر، مریخ، مشتری:** گھریلو زندگی اچھی بسر ہو زوجہ و اولاد کیساتھ اچھے تعلقات ہوں زوجہ خوش
رو ملے مال و دولت کافی ہو۔

**قمر، مریخ، زہرہ:** ہمیشہ سفر میں رہے سیر و تفریح کا شوقین ہو اکثر امراض میں گرفتار رہے بے
مروت و بدکردار ہو اولاد کم ہو گی۔

**قمر، مریخ، زحل:** برے اور گندے خیالات کا مالک ہو کھوٹے کام کرنے والا ہوتا ہے حاسد،
بے مروت اور لالچی ہو اپنی جائیداد و مال و دولت کا نقصان خود کرنے والا ہوتا ہے۔

**قمر، عطارد، مشتری:** صاحب اولاد، اقبال مند، دولت مند اور خوش شکل و خوش کلام ہو گفتگو
کرنے میں ماہر ہو گا اولاد نامور و مشہور پیدا ہو۔

**قمر، عطارد، زہرہ:** علم و حکمت میں یکتا ہو دولت مند اور صاحب جائیداد ہو ملازمت پیشہ ہو گا
علم حاصل کرنے کا شوقین ہو لالچی اور خود غرض بھی ہو چھوٹے کام کرتا ہو گا۔

**قمر، عطارد، زحل:** اعلیٰ حکومتی عہدے پر فائز ہو طویل القامت ہو بہت باتونی اور عاقل ہو گا
بہت عقلمندانہ و فہم و فراست کی باتیں کرنے والا ہو۔

**قمر، مشتری، زہرہ:** مذہب کا پابند اور دین دار ہو حج و عمرہ کی سعادت نصیب ہو مختلف علوم

وفنون کا جاننے والا ہوگا خود بھی دین دار ہو اور اولاد بھی دین دار پیدا ہو خوش رو خوش کلا...

**قمر، مشتری، زحل:** مختلف علوم وفنون کا ماہر ہو علم حاصل کرنے کا شوقین ہوگا ہمیشہ تن... وصحت مند رہے البتہ زوجہ جلد فوت ہو جائے۔

**قمر، زہرہ، زحل:** لکھنے پڑھنے کا شوقین ہو عالم ہو تحریر وتقریر کے فن میں بھی ماہر ہو ا... سے دوسروں پر چھاجایا کرے گا۔

**مریخ، عطارد، مشتری:** لکھنے پڑھنے سے تعلق رکھے شاعر ومصنف ہوگا گھریلو زندگی اچھی ہو کاروبار میں دن رات ترقی حاصل ہوگی۔

**مریخ، عطارد، زہرہ:** تیز مزاج اور پُر جوش ہوگا عاقل اور ذی حوصلہ ہو صحت خراب ر... وتقریر میں ماہر ہو۔

**مریخ، عطارد، زحل:** ہمیشہ سفر میں رہے سیر وسیاحت کا شوقین ہو صحت کے مسائل د... ہوں آنکھوں میں بیماری پیدا ہو۔

**مریخ، مشتری، زہرہ:** مال ودولت حاصل ہو حکومت وقت کے نظروں میں قدر ومنزلت ... ہو تمام عمر عیش وعشرت سے بسر ہو۔

**مریخ، مشتری، زحل:** عزت وشہرت میں اضافہ ہو نام آور ومشہور ہوگا حکومت وقت ... تعلقات استوار کرے دوست احباب بہت ہوں گے البتہ دولت زیادہ پیدا نہ کر سکے گا۔

**مریخ، زہرہ، زحل:** خود غرض اور بے مروت ہو اپنے فائدہ کے علاوہ کچھ نہ سوچے ... باکثرت ہوں ہمیشہ فکر مند اور پریشان حال رہے گھریلو زندگی میں بھی آرام نصیب نہ ہو لڑا... جھگڑے بکثرت ہوں۔

**عطارد، مشتری، زہرہ:** راست گو، خوش شکل اور خوش مزاج ہوگا دوسروں کا خیال رکھنے وا... ہوتا ہے طویل عمر ہو عزت وشہرت میں اضافہ ہو نامور ومشہور ہوگا۔ تمام عمر عیش وعشرت ... ساتھ بسر ہو عزیز واقارب کے ساتھ تعلقات اچھے رکھے۔

**عطارد، مشتری، زحل:** عقل مند، فہم وفراست میں یکتا، حلیم الطبع، دیندار اور صاحب آرا... وراحت ہو اعلیٰ عہدے پر فائز ہوگا۔

**عطارد، زہرہ، زحل:** بہت خوش بیان ومقرر ہو، عیاش طبع، جھوٹ بولنے والا اور ماہر علم وفنو... ہوگا غیر ملک میں کافی زندگی بسر کرے سیر وسیاحت کا پسند کرنے والا ہوتا ہے۔



**...تری، زہرہ، زحل:** عزت وشہرت حاصل ہو اعلیٰ حکومتی عہدہ حاصل کرے خاندان کا نام ...ان کرنے والا ہو نیک نام واقبال مند ہوگا۔

## چار ستاروں کا قران

زائچہ پیدائش میں جب چار ستارے ایک برج میں قران کرتے ہیں تو ان کے کیا کیا اثرات ظاہر ہوتے ہیں حسب ذیل ہیں۔

**شمس، قمر، مریخ، عطارد:** جب کسی شخص کے زائچہ پیدائش کے اندر ستارہ شمس، قمر، مریخ اور عطارد کا ایک برج کے اندر قران ہو رہا ہو تو ایسا شخص لکھنے پڑھنے کا کام کرنے والا ہوتا ہے بہت دولت مند اور صاحب حیثیت ہوتا ہے تحریر وتقریر کے فن میں ماہر ہو۔

**شمس، قمر، مریخ، مشتری:** ان چاروں ستاروں کے قران کی وجہ سے صاحب زائچہ کو عزت وشہرت حاصل ہو بہت خوش رو اور خوش اقبال ہوگا تندرست وتوانا رہے بہت ہوشیار اور تیز طرار ہوگا صاحب علم ہو۔

**شمس، قمر، مریخ، زہرہ:** دولت مند اور صاحب جائیداد واملاک ہوگا۔ تمام عمر عیش وعشرت میں بسر ہو صاحب اولاد ہو تحریر وتقریر کے فن میں ماہر ہوگا اعلیٰ ملازمت اختیار کرے۔

**شمس، قمر، مریخ، زحل:** مال ودولت کا نقصان کرنے والا ہوتا ہے شکل وصورت واجبی سی ہو بے وقوف وکم عقل ہو اپنی رائے کا اظہار نہ کرسکنے والا ہوتا ہے تمام عمر محنت ومشقت سے بسر کرے۔

**شمس، قمر، عطارد، مشتری:** دولت مند اور نامور ہوگا صحت اچھی ہو بہت کم بیماری دیکھے پتھر ...اہرہ کے کاموں سے دولت مند ہوگا۔

**شمس، قمر، عطارد، زہرہ:** خوش شکل وخوش رو ہوگا طویل القامت ہو اعلیٰ حکومتی عہدے پر فائز ہو ...وقت سے خاص تعلقات رکھے تحریر وتقریر میں ماہر ہو البتہ صحت کچھ متاثر رہا کرے گی۔

**شمس، قمر، عطارد، زحل:** تمام عمر مفلس ونادار رہے ہر وقت فکر مند اور پریشان حال رہے فقیرانہ زندگی بسر کرے گا ہر کام میں رکاوٹ و پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔

**شمس، قمر، مشتری، زہرہ:** صاحب عزت ومرتبہ ہو حکام وقت میں سے ہوگا بہت مال ودولت پیدا کرے خاندانی وراثت بھی حاصل ہوگی جانوروں کا پالنے والا ہو بہت صدقہ وخیرات

کرے گا۔

**شمس، قمر، مشتری، زحل:** بہت دولت مند اور صاحب حیثیت ہو گا عیاش طبع اور عیش و عشرت کا دلدادہ ہو دوسری عورت کی طرف رغبت رکھے مگر اولاد بہت کم ہو گی یا بالکل نہ ہو۔

**شمس، قمر، زہرہ، زحل:** بہت کم ہمت اور ڈرپوک ہو دوسرے کے حکم پر کام کرنے والا ہو گا نازک اندام اور لاغر بدن کا مالک ہو گا۔ زنانہ طبیعت کا مالک ہو بہت بزدل اور شکی طبیعت کا مالک ہوتا ہے۔

**شمس، مریخ، عطارد، مشتری:** عیش و عشرت کا شوقین مگر بہادر اور شجاع ہوتا ہے تحریر تقریر کا اور شاعرانہ طبیعت کا مالک ہو البتہ صحت کچھ متاثر رہا کرے گی اچھی ملازمت اختیار کرے

**شمس، مریخ، قمر، زہرہ:** مالی حالات درمیانے ہوں یعنی نا بہت اچھے اور نہ بہت خراب، طبع ہو گا بے حیا اور خودغرض ہو، طبیعت میں فتنہ بازی پیدا ہو جسمانی مرض لاحق ہو چوری عادت پیدا ہو جائے۔

**شمس، مریخ، عطارد، زحل:** بہت بہادر اور ہمت والا ہوتا ہے اپنے قوت بازو سے مال و دولت جمع کرے بہت تیز مزاج اور گرم طبیعت کا مالک ہو حکومت وقت میں اعلیٰ عہدہ حاصل کرے گا شاعرانہ طبیعت ہو گی۔

**شمس، مریخ، عطارد، زہرہ:** دوسروں کا خیر خواہ اور مددگار ہو گا نیک نیت اور راست گو صاحب قدر و منزلت کا مالک ہو گا دولت مند اور خوش رو ہو حکام وقت میں قدر پیدا ہو علوم و فنون کا ماہر ہو۔

شمس، مریخ، مشتری، زحل: اعلیٰ حکومتی عہدے پر فائز ہو گا دوسروں کی مدد کیلئے ہر وقت رہے خوش شکل اور نیک نیت ہو گا۔

**شمس، مریخ، زہرہ، زحل:** کم عقل اور بے وقوف ہو گا بہت دشمن ہوں گے دوسروں کی سے ہمیشہ گریز کرے محنت و مشقت سے وقت گزرے گا۔

**شمس، عطارد، مشتری، زہرہ:** بہت دولت مند اور صاحب حیثیت ہو گا علم و عقل کا مالک صحت اچھی رہے دوسروں کا خیر خواہ اور ہمدرد ہو گا۔

**شمس، عطارد، زہرہ، زحل:** خوش رو اور خوش حال ہو عیش کے ساتھ وقت بسر کرنے والا گا دوستوں اور عزیزوں کا آرام پائے نیک نیت اور صاف دل ہو تحریر و تقریر اور گفتگو



میں ماہر ہو گا۔

**شمس، عطارد، مشتری، زحل:** زنانہ عادات و اطوار کا مالک ہو گا بہت بھائی اور عزیزوں سے مخالفت رکھے فتنہ فساد برپا رکھے دوسروں کو غلط رائے دینے والا ہوتا ہے۔

**شمس، مشتری، زہرہ، زحل:** بہت لالچی اور حاسد ہو شاعرانہ طبیعت کا مالک ہو گا حکومت وقت میں اپنا نام پیدا کرے ہمیشہ خوش حال رہے۔

**قمر، مریخ، عطارد، مشتری:** مذہب کا پابند اور عالم دین ہو گا حکومت وقت میں اعلیٰ عہدے پر فائز ہو بہت عقل مند و ذہین ہو گا۔

**قمر، مریخ، عطارد، زہرہ:** حاسد اور فتنہ باز ہو بہن بھائی اور عزیزوں سے مخالفت رکھے غیر لوگوں سے تعلقات استوار کرنے والا ہو گا مطلب پرست ہو۔

**قمر، مریخ، مشتری، زہرہ:** بہت حوصلہ مند اور بہادر ہو گا دولت مند اور صاحب حیثیت ہو دوسروں کی مدد کو ہر وقت تیار رہے اولاد بھی عقل مند اور بہادر پیدا ہو گی البتہ صحت اکثر خراب رہا کرے گی۔

**قمر، مریخ، مشتری، زحل:** بہت دولت مند اور زمین و جائیداد کا مالک ہو گا اپنی بات کا پکا اور سچا ہو گا شجاع اور بہادر ہو ہمیشہ خوش حال رہے اونچا سنتا ہو گا دوسروں کا خیر خواہ ہو۔

**قمر، مریخ، زہرہ، زحل:** تلخ مزاج اور ناپسندیدہ گفتگو کرنے والا ہوتا ہے کثیف الطبع و لباس ہو ہر وقت گندہ رہے کرے اور ناپسندیدہ خیالات کا مالک ہو گا بہت کاٹ دار زبان کا مالک ہو نیکی بہت کم کرنے والا ہو گا۔

**عطارد، زحل، مشتری، زہرہ:** صاحب علم و عقل ہو بہت دولت مند اور صاحب حیثیت ہو گا ہمیشہ خوش حال رہے ہر کام میں مستعد اور پُرجوش ہو۔

**عطارد، قمر، مشتری، زہرہ:** بہت خوش مزاج اور خوش رو ہو گا دولت مند ہو ماں باپ سے راحت پائے گا البتہ خودغرض و لالچی بھی ہو گا۔

**عطارد، قمر، مشتری، زحل:** بہن بھائیوں کا محبوب ہو شاعرانہ طبیعت کا مالک ہوتا ہے عزت، نام اور دولت پیدا کرے حکومتی عہدے پر فائز ہو ہر کام میں راحت و آرام میسر آئے گا۔

**قمر، مشتری، زہرہ، زحل:** علم و عقل سے مالا مال ہو گا گریلو زندگی اچھی بسر ہو گی البتہ دولت زیادہ حاصل نہ کر سکے گا اور بہن بھائیوں کی تعداد بھی کم ہو گی دوسروں کی رائے کا احترام

کرنے والا ہوتا ہے۔

**مریخ، عطارد، مشتری، زہرہ:** دولت مند اور صاحب زمین و جائیداد ہو گا تندرستی حاصل ہو
مروت اور نامور ہو گا صاحب قدر و منزلت و عزت ہو۔

**مریخ، عطارد، مشتری، زحل:** دولت واجبی سی ہو گی البتہ سچا اور پاک وصاف رہے مذہب
پابند ہو شجاع و بہادر ہو گا۔

**مریخ، عطارد، زہرہ، زحل:** ہمیشہ تندرست و توانا رہے دوسروں کو مدد کیلئے ہر وقت تیار رہے
دوسروں کا خیر خواہ اور ہمدرد ہو گا مضبوط جسم کا مالک ہو شجاع اور مشہور ہو گا۔

**مریخ، مشتری، زہرہ، زحل:** ہر کام میں جلد باز اور عیاش طبیعت کا مالک ہو بہت مغرور اور خو
غرض ہو کسی کو خاطر میں نہ لائے اپنا مطلب پورا کرنے کیلئے کچھ بھی کر سکتا ہے۔

**عطارد، مشتری، زہرہ، زحل:** اپنی بات کا پکا اور سچا ہو بہت عاقل اور ذی علم ہو شہوت پرست
اور عیاش طبیعت کا مالک ہو گا۔

## پانچ ستاروں کا قران

زائچہ پیدائش میں جب پانچ ستارے ایک برج میں قران کرتے ہیں تو اسکے جو
اثرات ظاہر ہوتے ہیں وہ حسب ذیل ہیں:

**شمس، قمر، مریخ، عطارد، مشتری:** جس شخص کے زائچہ پیدائش میں پانچ ستاروں کا قران ہو تو
اس اثر سے مولود بہت فسادی اور مفلس رہے گا پریشان حال اور متفکر رہنے والا ہوتا ہے گھریلو
و ازدواجی زندگی اچھی بسر نہ ہو گی مال و دولت حاصل کرنے کی جدوجہد میں لگا رہے۔

**شمس، قمر، مریخ، عطارد، زہرہ:** اگر زائچہ پیدائش میں یہ پانچ کواکب حالتِ قران میں ہوں تو
اس کے اثر سے مولود دوسروں کا اطاعت گزار اور تابعداری میں زندگی بسر کرنے والا ہوتا ہے
بہت جھوٹ بولنے والا اور خود غرض ہوتا ہے اپنے مقاصد میں بہت کم کامیابی حاصل ہوتی ہے
ہر کام میں رکاوٹ آتی رہتی ہے۔

**شمس، قمر، مریخ، عطارد، زحل:** زوجہ و اولاد کے ساتھ لڑائی جھگڑا رہے قلیل العمر اور پریشان حال
رہنے والا ہو گھریلو زندگی اچھی بسر نہ کر سکے گا ہر کسی کے ساتھ زبردستی کرنے کی کوشش کرے۔

**شمس، قمر، مریخ، مشتری، زہرہ:** ہر وقت پریشان اور متفکر رہے تمام زندگی کوشش و جدوجہد



...س بسر ہو کم عقل و بے وقوف ہو۔

**شمس، قمر، مریخ، مشتری، زحل:** بہادر اور نڈر ہو دوسروں کو تکلیف دے کر خوش ہو بد باطن اور
حاسد ہو گا دوسروں کے مال کو ناجائز طور پر ضبط کرے غریبوں کا خیر خواہ اور ہمدرد بالکل نہ ہو۔

**شمس، قمر، مریخ، زہرہ، زحل:** بدچلن اور بد فطرت ہو عیش و عشرت کا دلدادہ ہو مال و دولت
حاصل کرنے کیلئے کسی بھی حد تک جا سکے بے قدر اور بے عزت زندگی بسر کرے دوسروں کے
مال پر اپنا حق جتانے والا ہوتا ہے۔

**شمس، قمر، عطارد، مشتری، زہرہ:** بہت مال و دولت حاصل کرے تمام عمر عیش و عشرت کے
ساتھ بسر ہو ہر کام میں کامیابی حاصل ہو دوسروں کا خیر خواہ اور ہمدرد ہو گا، بہت مشہور اور
صاحب اقبال ہو اعلیٰ ترین عہدے پر فائز ہو گا حکام وقت سے خاص تعلقات رکھے۔

**شمس، قمر، عطارد، مشتری، زحل:** مال و دولت کو خود ہی ضائع کرنے والا ہو گا بہت فضول خرچ
ہو اپنے علاوہ کسی کے بارے میں نہ سوچے دوسروں کا مال کھانے والا ہو عزیزوں اور رشتہ
داروں سے تکلیف اٹھانی پڑے گی۔ عیب جو، بدگو، بزدل ہو گا۔

**شمس، قمر، عطارد، زہرہ، زحل:** گھریلو اور ازدواجی خوشی حاصل نہ ہو مال و دولت کا نقصان کرنے
والا ہو تو تمام عمر اچھی بسر نہ ہو سکے گی مالی حالت بہتر کرنے کی جدوجہد میں لگا رہے گا۔

**شمس، قمر، مشتری، زہرہ، زحل:** نڈر اور بے باک ہو باہمت اور طاقتور ہو گا بہت باتونی اور
متلون المزاج ہو گھریلو زندگی بہت اچھی بسر ہو علم و عقل سے مالا مال ہو سفلی عملیات کا شوق
رکھنے والا ہوتا ہے۔

**شمس، مریخ، عطارد، مشتری، زہرہ:** بہت مالدار اور دولت مند ہو روز بروز دولت میں اضافہ
ہوتا جائے گا تمام عمر عیش و آرام سے بسر ہو اعلیٰ ملازمت اختیار کرے بہت خوش رو اور خوش
شکل ہو گا۔

**قمر، مریخ، زہرہ، عطارد، زحل:** ذی علم ہو بہت دولت مند اور نیک نام ہو لاعزیز خلائق ہو
بہت شہرت اور مقام و مرتبہ حاصل کرے گا۔

**شمس، مریخ، عطارد، مشتری، زہرہ:** ہمیشہ مفلس و نادار رہے تنگدستی اور محتاجی کی زندگی بسر
کرے ہر وقت افسردہ اور پریشان حال رہے گا بہت سست مزاج رہتا ہو صحت بھی اچھی نہ ہو گی۔

**شمس، مریخ، عطارد، زہرہ، زحل:** گھریلو ازدواجی زندگی اچھی بسر نہ ہو ہر وقت بیماریوں میں

گھرا رہے گھر یا ہر کو خیر آباد کہہ دینے والا ہو گا ہر وقت بے چین اور فکر مند رہے گا۔

**شمس، مریخ، مشتری، زہرہ، زحل:** علم وحکمت کا جاننے والا ہو گا بہت تیز طرار اور ہوشیار ... عزت وشہرت حاصل کرے۔

**قمر، مریخ، عطارد، مشتری، زحل:** بہت دین دار اور مذہبی ہو گا ہر وقت عبادت وریاضت میں لگا رہے بہت خوش حال زندگی بسر کرے اور اولاد بھی کثیر اور تابعدار و نیک خصلت ہو گی۔

**قمر، مریخ، مشتری، زہرہ، زحل:** مال ودولت کا خود نقصان کرنے والا ہو گا محتاجی اور مفلسی زندگی بسر کرے ہر وقت پراگندہ رہے کثیف خیالات کا مالک ہو گا بدقسمت کم عقل ہو گا۔

**قمر، مریخ، عطارد، زہرہ، زحل:** بہت مغرور اور حاسد ہو گا دوسروں کے معاملے میں بخیل اور خود غرض ہو دشمنوں کا خوف ہر وقت طاری رہے بے مروت اور تکلیف دہ زندگی بسر کرے۔

**قمر، مریخ، مشتری، زہرہ، زحل:** صاحب عشرت اور مال ودولت کا مالک ہو گا حکام وقت سے خاص تعلقات رکھے اور بہت اقتدار اور اعزاز حاصل کرے بہادر، نڈر اور بے باک ہو اعلیٰ ترین زندگی بسر کرے۔

**مریخ، عطارد، مشتری، زہرہ، زحل:** بہت کاہل الوجود اور سست ہو گا اعلیٰ عہدے پر فائز ہو لالچی اور خود غرض ہو۔

## چھ ستاروں کا قران

زائچہ پیدائش میں جب چھ ستارے ایک ہی برج میں حالت قران میں ہوں تو ان کے گہرے اثرات صاحب زائچہ پر ظہور پذیر ہوتے ہیں ان کی تفصیل حسب ذیل ہیں۔

**شمس، قمر، مریخ، عطارد، مشتری، زحل:** دوسروں کا خیر خواہ اور مددگار ہو بہت سخی اور مالدار ہو گا غریبوں کی مدد کرنے کیلئے ہر وقت تیار رہے گا خوش شکل اور خوش مزاج ہو ہر کام میں ہمیشہ فتح وکامرانی حاصل ہو گی۔

**شمس، قمر، مریخ، عطارد، زہرہ، زحل:** خوش رو اور خوش شکل ہو صاحب قدر اور بہت دیندار اور مذہبی ہو گا، بہادر، شجاع اور فتح مند ہو گا۔ عزت شہرت اور مقام ومرتبہ حاصل کرے گا۔

**شمس، قمر، مریخ، مشتری، زہرہ، زحل:** بہت پُر جوش اور ہمت والا ہو گا سیر وسیاحت کا شوقین ہو بہت غصہ ور اور تیز طبیعت کا مالک ہو گا خوش اور خوش شکل ہو گا۔ گھریلو وازدواجی زندگی



بہت اچھی بسر ہو گی۔

**شمس، قمر، عطارد، مشتری، زہرہ، زحل:** خوش رو اور خوش شکل ہو گا دوسروں کا خیر خواہ اور نیک بہت ہو البتہ ازدواجی زندگی اچھی بسر نہ ہو گی حکام وقت سے تعلق پیدا رکھے گا دولت بھی [illegible]امی سی ہو گی۔

**شمس، مریخ، عطارد، مشتری، زہرہ، زحل:** بہت دولت مند اور مال وجائیداد ہو غریبوں کا خیر خواہ اور ہمدرد ہو کثیر ازدواج ہوں گی۔ نیک نیت اور پاک وظاہر رہے حکام وقت سے خاص روابط رکھے تمام عمر عیش آرام کے ساتھ بسر کرے گا۔

**قمر، شمس، مریخ، عطارد، زہرہ، زحل:** بہت عیاش اور عیش وعشرت کا دلدادہ ہو گھر میں سکون حاصل نہ ہو گھر کو خیر باد کہہ دے گا مختلف امراض لاحق ہوں خود غرض اور طمع باز ہو گا۔

## سالانہ زائچہ بنانا

کسی بھی شخص کے سالانہ حالات زندگی معلوم کرنے کیلئے علم نجوم میں سالانہ زا
بنایا جاتا ہے جس سے کسی شخص کے سال بھر کے حالات با خوبی معلوم کیے جا سکتے ہیں سالا
زائچہ بنانا کے کئی طریقے ہیں جن میں سے ایک آسان طریقہ جدول کے ذریعے بیان کر
ہوں جس سے آپ آسانی کے ساتھ سالانہ زائچہ بنانا سیکھ جائیں گے۔

## سالانہ زائچہ بنانے کی جدول

| مطلوبہ سال | دن | گھنٹے | منٹ | سیکنڈ | مطلوبہ سال | دن | گھنٹے | منٹ | سیکنڈ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | 1 | 6 | 9 | 9 | 51 | 1 | 1 | 47 | 8 |
| 2 | 2 | 12 | 18 | 19 | 52 | 2 | 7 | 56 | 18 |
| 3 | 3 | 18 | 27 | 28 | 53 | 3 | 14 | 5 | 27 |
| 4 | 5 | 0 | 36 | 38 | 54 | 4 | 20 | 14 | 37 |
| 5 | 6 | 6 | 35 | 47 | 55 | 6 | 2 | 23 | 46 |
| 6 | 0 | 12 | 55 | 57 | 56 | 0 | 8 | 33 | 55 |
| 7 | 1 | 19 | 4 | 6 | 57 | 1 | 14 | 42 | 9 |
| 8 | 3 | 1 | 13 | 16 | 58 | 2 | 20 | 51 | 18 |
| 9 | 4 | 7 | 22 | 25 | 59 | 4 | 3 | 0 | 22 |
| 10 | 5 | 13 | 31 | 35 | 60 | 5 | 9 | 9 | 30 |
| 11 | 6 | 19 | 40 | 8 | 61 | 6 | 15 | 18 | 10 |



| مطلوبہ سال | دن | گھنٹے | منٹ | سیکنڈ | مطلوبہ سال | دن | گھنٹے | منٹ | سیکنڈ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 12 | 1 | 1 | 49 | 18 | 62 | 0 | 21 | 28 | 20 |
| 13 | 2 | 7 | 59 | 29 | 63 | 2 | 3 | 37 | 29 |
| 14 | 3 | 14 | 8 | 38 | 64 | 3 | 9 | 46 | 37 |
| 15 | 4 | 20 | 17 | 47 | 65 | 4 | 15 | 55 | 48 |
| 16 | 6 | 2 | 26 | 57 | 66 | 5 | 22 | 4 | 57 |
| 17 | 0 | 8 | 35 | 7 | 67 | 0 | 4 | 13 | 6 |
| 18 | 1 | 14 | 44 | 17 | 68 | 1 | 10 | 23 | 16 |
| 19 | 2 | 20 | 54 | 26 | 69 | 2 | 16 | 32 | 30 |
| 20 | 4 | 3 | 3 | 10 | 70 | 3 | 22 | 41 | 40 |
| 21 | 5 | 9 | 12 | 20 | 71 | 5 | 4 | 50 | 9 |
| 22 | 6 | 15 | 21 | 29 | 72 | 6 | 10 | 59 | 19 |
| 23 | 0 | 21 | 30 | 42 | 73 | 0 | 17 | 8 | 28 |
| 24 | 2 | 3 | 39 | 48 | 74 | 1 | 23 | 18 | 38 |
| 25 | 3 | 9 | 49 | 58 | 75 | 3 | 5 | 27 | 47 |
| 26 | 4 | 15 | 58 | 7 | 76 | 4 | 11 | 36 | 57 |
| 27 | 5 | 22 | 7 | 17 | 77 | 5 | 17 | 45 | 6 |
| 28 | 0 | 4 | 16 | 26 | 78 | 6 | 23 | 54 | 16 |
| 29 | 1 | 10 | 25 | 36 | 79 | 1 | 6 | 3 | 25 |
| 30 | 2 | 16 | 34 | 45 | 80 | 2 | 12 | 13 | 15 |
| 31 | 3 | 22 | 44 | 9 | 81 | 3 | 18 | 22 | 9 |
| 32 | 5 | 4 | 53 | 19 | 82 | 5 | 0 | 41 | 19 |
| 33 | 6 | 11 | 2 | 28 | 83 | 6 | 6 | 40 | 28 |
| 34 | 0 | 17 | 11 | 38 | 84 | 0 | 12 | 49 | 38 |

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | 58 | 18 | 1 | 85 | 47 | 20 | 23 | 1 | 35 |
| | 8 | 1 | 3 | 86 | 57 | 29 | 5 | 3 | 36 |
| | 17 | 7 | 4 | 87 | 6 | 49 | 11 | 4 | 37 |
| | 26 | 13 | 5 | 88 | 16 | 48 | 17 | 5 | 38 |
| | 35 | 19 | 6 | 89 | 25 | 57 | 23 | 6 | 39 |
| 0 | 44 | 1 | 1 | 90 | 20 | 6 | 6 | 1 | 40 |
| | 53 | 7 | 2 | 91 | 10 | 15 | 12 | 2 | 41 |
| 9 | 2 | 14 | 3 | 92 | 20 | 24 | 18 | 3 | 42 |
| 8 | 12 | 20 | 4 | 93 | 29 | 34 | 0 | 5 | 43 |
| 8 | 21 | 2 | 6 | 94 | 39 | 43 | 6 | 6 | 44 |
| 7 | 30 | 8 | 0 | 95 | 48 | 52 | 12 | 0 | 45 |
| 7 | 39 | 14 | 1 | 96 | 58 | 1 | 19 | 1 | 46 |
| 8 | 48 | 20 | 2 | 97 | 7 | 10 | 1 | 3 | 47 |
| 28 | 57 | 2 | 4 | 98 | 17 | 19 | 7 | 4 | 48 |
| 36 | | 9 | 5 | 99 | 29 | 29 | 13 | 5 | 49 |
| 2 | 16 | 15 | 6 | 100 | 55 | 38 | 19 | 6 | 50 |

## طریقہ استعمال:

اپنی تاریخ پیدائش اور مطلوبہ دن (مثلاً اتوار 1' پیر 2' منگل 3' بدھ 4' جمعرات 5' جمعہ
ہفتہ 7) اور مطلوبہ گھنٹے منٹ اور سیکنڈ لکھیں پھر اس میں جتنی عمر آپ کی گزر چکی ہے یعنی آپ
نے جس سال کے حالات معلوم کرنے ہیں جدول میں سے اس سال کے آگے کے دن
منٹ سیکنڈ اس میں جمع کر دیں پھر ان دونوں کو آپس میں جمع کریں حاصل جمع اس مطلوبہ
کہ جس کا زائچہ بنانا مقصود ہے اس کا وقت حاصل ہو گا کہ جس کا آپ زائچہ بنا کر
مطلوبہ سال کے حالات معلوم کر سکتے ہیں ایک مثال حاضر خدمت ہے۔



**مثال:** مثلاً کسی کی تاریخ پیدائش 12 اکتوبر 1974 بوقت صبح 7 بجکر 5 منٹ بروز ہفتہ راولپنڈی شہر کی ہے اور اس کے سن 2008 کے حالات معلوم کرنے ہیں تو مطلوبہ شخص کی 2008 تک 34 سال کی عمر کا زائچہ بنے گا ہم نے جدول میں 34 کے آگے دیکھا تو 0 دن 17 گھنٹے 11 منٹ اور 38 سیکنڈ لکھا ہوا پایا اس وقت کو پیدائش کے مطلوبہ وقت میں جمع کیا مثلاً:

پیدائشی وقت 34 سال کا فرق:

| سال | ماہ | تاریخ | دن | گھنٹے | منٹ |
|---|---|---|---|---|---|
| 1974 | 10 | 12 | 7 | 7 | 5 |
| 34 | 0 | 0 | 0 | 17 | 11 |
| 2008 | 10 | 12 | 1 | 00 | 16 |

2008 کا طالع وقت:

لہٰذا مطلوبہ شخص کا 2008 کا زائچہ 12 اکتوبر 2008 بروز اتوار رات 12 بجکر 16 منٹ پر بنے گا اور اس زائچہ سے اگلے سال یعنی 12 اکتوبر 2009 تک کے حالات زندگی معلوم کیے جا سکتے ہیں۔ اب ہم مطلوبہ وقت کا زائچہ بنا کر آسانی کے ساتھ حالات معلوم کر سکتے ہیں مثالی پیدائشی اور سالانہ زائچہ حاضر ہے۔

**پیدائشی زائچہ:** 12 اکتوبر 1974 بوقت صبح 7 بجکر 5 منٹ بروز ہفتہ راولپنڈی شہر کا یہ بنایا



## پیدائشی زائچہ میں ستاروں کی پوزیشن

| کواکب | بروج | درجات | منازل | مالک منزل | قدم | حالت |
|---|---|---|---|---|---|---|
| طالع | میزان | 29:6':20" | زبانہ | مشتری | 3 | |
| شمس | میزان | 18:22:14 | غفرا | راہو | 4 | مستقیم |
| قمر | سنبلہ | 1:55:5 | صرفہ | شمس | 2 | مستقیم |
| مریخ | میزان | 19:10:17 | غفرا | راہو | 4 | مستقیم |
| عطارد | عقرب | 10:26:57 | اکلیل | زحل | 3 | مستقیم |
| مشتری | حوت | 8:49:37 | موخر | زحل | 2 | رجعت |
| زہرہ | میزان | 11:50:28 | غفرا | راہو | 2 | مستقیم |
| زحل | سرطان | 18:33:15 | طرفہ | عطارد | 1 | مستقیم |
| راہو (راس) | قوس | 12:52:33 | شولہ | کیتو | 4 | رجعت |
| کیتو (ذنب) | جوزا | 12:52:33 | ہنعہ | راہو | 2 | رجعت |
| یورانیس | میزان | 27:31:21 | زبانہ | مشتری | 3 | مستقیم |
| نیپچون | قوس | 7:36:38 | شولہ | کیتو | 3 | مستقیم |
| پلوٹو | میزان | 7:8:57 | غفرا | راہو | 1 | مستقیم |

### سالانہ زائچہ 2008

سالانہ زائچہ 12 اکتوبر 2008 رات 12 بجکر 16 منٹ اور 40 سیکنڈ بروز اتوار راولپنڈی شہر کا یہ بنا اس زائچہ سے 12 اکتوبر 2009 تک کے حالات زندگی معلوم کیے جاسکیں گے۔






## سالانہ زائچہ میں ستاروں کی پوزیشن

| کواکب | بروج | درجات | منازل | مالک منزل | قدم | حالت |
|---|---|---|---|---|---|---|
| طالع | اسد | 3:55':8" | جبہہ | کیتو | 2 | - |
| شمس | میزان | 18:50 | غفرا | راہو | 4 | مستقیم |
| قمر | حوت | 9:42 | موخر | زحل | 2 | مستقیم |
| مریخ | عقرب | 5:10 | اکلیل | زحل | 1 | رجعت |
| عطارد | میزان | 9:2 | غفرا | راہو | 1 | مستقیم |
| مشتری | جدی | 14:17 | بلغ | قمر | 2 | مستقیم |
| زہرہ | عقرب | 21:32 | قلب | عطارد | 2 | مستقیم |
| زحل | سنبلہ | 16:30 | عوا | قمر | 2 | مستقیم |
| راہو (راس) | دلو | 15:15 | اخبیہ | راہو | 3 | رجعت |
| کیتو (ذنب) | اسد | 15:15 | - | زہرہ | 1 | رجعت |

| یورانیین | حوت | 19:35 | رشا | عطارد | 1 | رجع... |
|---|---|---|---|---|---|---|
| نیپچون | دلو | 21:36 | مقدم | مشتری | 1 | رجع... |
| پلوٹو | قوس | 28:46 | بلدہ | شمس | 1 | مستق... |

مقام منتہا۔ برج اسد

خانہ منتہا۔ خانہ طالع

مالک منتہا۔ ستارہ شمس



## سالانہ زائچہ میں ادوارِ سیارگان

سالانہ زائچہ بنانے کے بعد ستاروں کی مدت ادوار معلوم کیے جاتے ہیں سالانہ زائچہ کے ادوار معلوم کرنے کیلئے کئی طرح کے ادوار نکالے جاتے ہیں جن میں یوگنی دشا، بنشوتری دشا، اشٹوتری دشا اور مدھا دشا شامل ہیں ان سب میں جو عموماً سب سے زیادہ استعمال ہونے والے ادوار ہیں وہ بنشوتری دشا اور مدھا دشا کے ادوار ہیں۔ اس لیے میں ان کی ہی تفصیل بیان کروں گا باقی ادوار بہت کم استعمال ہوتے ہیں۔ مگر ان کی اپنی جگہ پر بہت اہمیت ہے۔



## مدت کواکب کی جدول

| مطلوبہ کواکب | مدت ادوار | مطلوبہ کواکب | مدت ادوار |
|---|---|---|---|
| شمس | 18 دن | زحل | ایک ماہ 27 دن |
| قمر | ایک ماہ | عطارد | ایک ماہ 21 دن |
| مریخ | 21 دن | ذنب (کیتو) | 21 دن |
| راہو (راس) | ایک ماہ 24 دن | زہرہ | 2 ماہ |
| مشتری | ایک ماہ 18 دن | | |

## ابتداء سیارگان دور معلوم کرنا

ابتدائے سیارگان یعنی سب سے پہلے کس کوکب سے مدت شروع ہوگی معلوم کرنے کیلئے طریقہ یہ ہے کہ جس منزل پیدائش میں قمر موجود ہو اس کا نمبر شمار کر کے عمر کے مطلوبہ سالوں میں جمع کر لیں حاصل جمع میں سے 2 عدد نفی کر کے بقایا کو 9 پر تقسیم کر دیں جو باقی بچے اس عدد کے کوکب سے مدت ادوار سیارگان شروع ہوگی آپ کی آسانی کیلئے منازل اور ان کی ترتیب بھی پیش کر رہا ہوں تا کہ آپ کو سالانہ زائچہ بنانے میں آسانی رہے۔

## ابتداء کواکب کی جدول

| بقایا عدد | ابتداء کوکب | بقایا عدد | ابتداء کوکب | بقایہ عدد | ابتداء کوکت |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | شمس | 4 | راہو (راس) | 7 | عطارد |
| 2 | قمر | 5 | مشتری | 8 | ذنب (کیتو) |
| 3 | مریخ | 6 | زحل | 9 | زہرہ |

## منازل کی ترتیب

| ترتیب | منازل | ترتیب | منازل | ترتیب | منازل | ترتیب | منازل |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | شرطین | 8 | نثرہ | 15 | غفرہ | 22 | زابع |

| 2 | بطین | 9 | طرفہ | 16 | زبانہ | 23 | بلع |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 3 | ثریا | 10 | جبہہ | 17 | اکلیل | 24 | سعود |
| 4 | دبران | 11 | زبرہ | 18 | قلب | 25 | اخبیہ |
| 5 | ہقعہ | 12 | صرفہ | 19 | شولہ | 26 | مقدم |
| 6 | ہنعہ | 13 | عوا | 20 | نعائم | 27 | موخر |
| 7 | ذراعہ | 14 | سماک | 21 | بلدہ | 28 | رشا |

## پاشوتری دشا PATYAYIM DASHA

| مطلوبہ کواکب | مدت ادوار | مطلوبہ کوکب | مدت ادوار |
|---|---|---|---|
| طالع | 66دن | مشتری | 78دن |
| مریخ | 21دن | زحل | 38دن |
| عطارد | 66دن | شمس | 40دن |
| قمر | 11دن | زہرہ | 46دن |

## مدھا یوگنی دشا (MADDA YAGINI DASHA)

| کواکب | مدت ادوار | کواکب | مدت ادوار |
|---|---|---|---|
| قمر | 10دن | عطارد | 51دن |
| شمس | 20دن | زحل | 61دن |
| مشتری | 30دن | زہرہ | 71دن |
| مریخ | 41دن | راہو | 81دن |

**مثال:** گذشتہ صفحات میں ۱۲ اکتوبر ۲۰۰۸ کا زائچہ موجود ہے اس کے ادوار نکالے تو یہ حاصل ہوئے۔

پیدائش زائچہ ۱۲ اکتوبر ۱۹۷۴ میں ستارہ قمر برج سنبلہ منزل صرفہ میں ہے جو شمار کرنے پر 12 ویں نمبر پر ہے ہم نے ۲۰۰۸ کا زائچہ بنانا ہے تو ۲۰۰۸ تک عمر کے ۳۴ سال گزر چکے



ہیں۔ 34+12=46-2=44/9 باقی حاصل 8 ہوئے 8 نمبر پر ستارہ کیتو موجود ہے پس ستاروں کا دور کیتو سے شروع ہوگا۔

| کواکب | ادوار | وقت | دن |
|---|---|---|---|
| کیتو | 12-10-2008 | 12am | اتوار |
| زہرہ | 24-10-2008 | 10pm | جمعہ |
| شمس | 24-12-2008 | 7pm | بدھ |
| قمر | 12-1-2009 | 1am | پیر |
| مریخ | 11-2-2009 | 12pm | بدھ |
| راہو | 4-3-2009 | 7pm | بدھ |
| مشتری | 28-5-2009 | 2pm | منگل |
| زحل | 16-6-2009 | 7am | منگل |
| عطارد | 13-8-2009 | 3am | جمعرات |
| کیتو | 3-10-2009 | 8pm | ہفتہ |

## پاشوتری دشا PATYAYINI DASHA

| کواکب | ادوار | مدت ادوار |
|---|---|---|
| طالع | 12-10-2008 | 66دن |
| مریخ | 17-12-2008 | 21دن |
| عطارد | 7-1-2009 | 66دن |
| قمر | 14-3-2009 | 11دن |
| مشتری | 25-3-2009 | 78دن |
| زحل | 11-6-2009 | 38دن |
| شمس | 19-7-2009 | 40دن |
| زہرہ | 28-8-2009 | 46دن |

## MUDDA YOGINI DASHA مدھایوگنی دشا

| کواکب | ادوار | مدت ادوار |
|---|---|---|
| قمر | 12-10-2008 | 10 |
| شمس | 22-10-2008 | 20 |
| مشتری | 11-11-2008 | 30 |
| مریخ | 11-12-2008 | 41 |
| عطارد | 21-1-2009 | 51 |
| زحل | 13-3-2009 | 61 |
| زہرہ | 13-5-2009 | 71 |
| راہو | 23-7-2009 | 81 |

## مقام منتہا معلوم کرنا

سالانہ زائچہ میں مقام منتہا ایک اہم مقام ہوتا ہے یعنی جس برج میں منتہا ہوگا زائچہ کے ا
وہ برج جس گھر کے اندر ہوگا اس گھر سے متعلقہ اثرات تمام سال رونما ہوتے ہیں۔

**طریقہ:** جس قدر عمر کے سال گزرے ہوں ان میں پیدائشی طالع کا جو ہندسہ شمار میں
اس کو جمع کر کے 12 پر تقسیم کریں جو باقی بچے وہ برج مقام منتہا ہوگا یہ دیکھیں کے سال
زائچہ میں وہ برج کس گھر میں آیا ہے۔ جس گھر میں موجود ہوگا تمام سال اس گھر کے متع
اثرات نمودار ہوتے رہیں گے۔

**مثال:** گذشتہ زائچہ پیدائش کا طالع برج میزان ہے جو کہ شمار میں نمبر 7 ہے ا
مطلوبہ سال ۳۴ کو جمع کریں۔ 34+7=12/41=باقی 5 حاصل ہوئے یعنی پانچواں بر
اسد ہے اب زائچہ میں دیکھیں کہ برج اسد کہاں ہے زائچہ میں برج اسد پہلے گھر میں مو
ہے اس لیے تمام سال پہلے گھر سے متعلق اثرات نمودار ہوتے رہیں گے زائچہ کے ہر گھر
منتہا کے اثرات مختلف رونما ہوتے ہیں جن کی تفصیل حسب ذیل ہے۔



## مقام منتہا کے 12 گھروں میں اثرات

**انہ اول میں:** اگر سالانہ زائچہ میں مقام منتہا پہلے گھر میں آئے تو روزگار میں ترقی' دنیاوی
کاموں میں فائدہ حکومت وقت سے عزت و مرتبہ' صحت' حسن و خوبصورتی میں اضافہ ہو' دشمن
مغلوب ہوں ہر طرح کا فائدہ آرام ملے قسمت کا ستارہ بلند ہو ہر کام میں آسانی پیدا ہو تجارت
میں ترقی کا باعث ہو علم و عقل میں اضافہ ہو۔

**وسرے گھر میں:** اگر مقام منتہا دوسرے گھر میں ہو تو مال و دولت میں اضافہ ہو دشمنوں کا
خاتمہ ہو کاروبار و تجارت میں نفع ملے' اولاد اور عورت کا سکھ ملے' طبیعت میں خوش خلقی پیدا ہو
اپنے خاندان کی پرورش کرے۔

**یسرے گھر میں:** منتہا تیسرے گھر میں ہو تو عزت و مرتبہ میں اضافہ ہو بھائیوں کے ساتھ
تعلقات اچھے ہوں' نزدیکی سفر میں کامیابی ملے نیک لوگوں میں عزت پائے حکومت وقت
سے آرام و فائدہ ملے دلی مرادیں پوری ہوں۔

**چوتھے گھر میں:** مختلف امراض لاحق ہوں عزیز و اقارب سے رنج ملے دشمنوں کا خوف رہے فکر
تشویش میں وقت گزرے عزت میں خلل آئے روزگار و تجارت میں نقصان ہو مالی حالت بہتر نہ
ہو مختلف مسائل کا شکار رہنا پڑے حکومت وقت سے خطرہ رہے اپنی عزت کا خود نقصان کرے۔

**پانچویں گھر میں:** علم و عقل میں اضافہ ہو اولاد کا سکھ ملے محبت میں کامیابی ہو خوش اقبال اور
بلند مرتبہ کا مالک ہو حاکم وقت سے عزت پائے نیک کاموں سے رغبت زیادہ ہو پرائز بانڈ
کے ذریعے اضافی دولت بھی مل سکتی ہے ہر کام میں کامیابی ہو۔

**چھٹے گھر میں:** مقام منتہا چھٹے گھر میں ہو تو مختلف امراض لاحق ہوں دشمنوں کا خوف رہے
جادو ٹونے کی وجہ سے پریشانی لاحق ہو عزت میں کمی واقع ہو نیکی کا بدلہ بدی میں ملے' لڑائی
جھگڑے کا خدشہ ہے۔ عزیز و اقارب یا دوستوں سے اختلاف ہو حکومت وقت سے رنجش پیدا
ہو ہر کام میں رکاوٹ اور التواء پڑے ہر وقت فکر مند اور اداس رہے۔

**ساتویں گھر میں:** مختلف امراض کا شکار ہو امیدوں میں ناکامی ملے مالی پریشانی کا سامنا
رہے زوجہ و شریک کاروبار سے لڑائی جھگڑا ہو عزیز و اقارب سے دشمنی پیدا ہو طبیعت میں رنج'
فکر اور اداسی کا غلبہ ہو لوگوں سے عداوت اور جھگڑے ہوں ازدواجی زندگی اچھی نہ ہو۔

**آٹھویں گھر میں:** مقام منتہا آٹھویں گھر میں ہو تو بیماری سے تکلیف اٹھانی پڑے
و دولت کی فکر رہے حاکم وقت سے عزت و مال کا خدشہ رہے فتنہ و فساد پیدا ہو امی
میں ناکامی کا سامنا کرنا پڑے طبیعت مایوسی اور فکر پیدا ہو مقدمات میں ناکامی ہو
نقصانات اٹھانے پڑیں۔

**نویں گھر میں:** عزیز و اقارب اور رشتہ داروں کے ساتھ تعلقات اچھے ہوں اور ان میں عز
و مرتبہ میں اضافہ ہو۔ مذہبی لگاؤ پیدا ہو غیر ملکی سفر کرنا پڑے مال و دولت میں کافی اضافہ ہو۔ ز
و اولاد اور دوستوں میں مقبولیت حاصل ہو۔ حج و عمرہ کی سعادت بھی نصیب ہو سکتی ہے۔ قانونی
روحانی معاملات میں کامیابی ملے صدقہ وخیرات اور نیک کاموں میں روپیہ زیادہ خرچ ہو۔

**دسویں گھر میں:** دسویں گھر میں منتہا ہو تو مال و دولت میں اضافہ ہو روزگار میں ترقی
اولاد سے خوشی حاصل ہو اور صاحب اولاد ہو' خرید و فروخت کے کاموں میں نفع حاصل ہو نیک
کاموں سے رغبت زیادہ ہو حکومت وقت سے فائدہ ملے' سفر کے ذریعے مالی فائدہ
دوستوں کا حلقہ وسیع ہو ہر کام میں فتح و کامیابی ملے۔

**گیارھویں گھر میں:** ہر کام میں کامیابی ہو دوستوں کا حلقہ وسیع ہو اور ان سے ہر طرح
فائدہ ہو اولاد کا سکھ ملے لاٹری و بانڈ کے ذریعے بھی اضافی دولت حاصل ہو سکتی ہے ہر کام
کرے فوراً کامیابی ہو عزیز و اقارب اور دوستوں میں عزت و مرتبہ حاصل ہو۔ روپیہ کثیر تعد
میں پیدا کرے سفر میں کامیابی ہو بگڑے کام فوراً حل ہوں حکومت وقت سے نفع پہنچے۔

**بارھویں گھر میں:** مال و دولت کا نقصان ہو فضول کاموں میں مال و دولت ضائع ہو آمد
م اور خرچ زیادہ ہو عزیز و اقارب اور دوستوں کے ذریعے تکلیف اٹھانی پڑے پرانی دشمنی بھ
پیدا ہو خفیہ دشمنوں کے ہاتھوں تنگ ہو جائے جو بھی کام کرے اس میں نقصان ہی ملے نیکی
بدلہ بدی پائے مختلف ذہنی و جسمانی امراض لاحق ہوں ہر وقت فکر مند و پریشان رہے دماغ
بالکل کام نہ کرے اچھے برے کی تمیز ختم ہو جائے۔

## خانہ منتہا میں قابض کواکب کے اثرات

زائچہ کے اندر جس گھر میں منتہا موجود ہو وہاں دیکھیں کہ اس گھر میں کون کون سے ستارے
موجود ہیں منتہا کے گھر میں جو ستارے موجود ہوں ان کے کیا اثرات مرتب ہوتے ہیں حسب



ہیں۔
جس گھر میں منتہا ہو اور اس گھر میں اگر ستارہ شمس موجود ہو تو اس سال حکومت وقت
خاص فائدہ ملے دشمنوں پر فاتح حاصل ہو روزگار و تجارت میں اضافہ ہو ملازمت میں ترقی
سیاست میں کامیابی ملے مقام و مرتبہ میں اضافہ ہو بے خوفی اور فراخ دلی پیدا ہو آمدن میں
مال اضافہ ہو اولاد نرینہ ہو عمر دراز ہو۔

مقام منتہا پر ستارہ قمر موجود ہو تو عزیز و اقارب میں عزت والا ہو امیدوں میں کامیابی
حاصل ہو گھریلو ازدواجی زندگی میں آرام میسر آئے ہر طرح کا آرام و فائدہ ملے حکومت
سے بھی فائدہ حاصل ہو زمین و جائیداد کے معاملات میں کامیابی ہو جو بھی کام کرے
کامیابی قدم چومے والدہ کی صحت بہتر ہو اور والدہ سے فائدہ ملے۔

روزگار میں کمی واقع ہو کاروبار و تجارت میں تنزلی ہو مال و دولت کا بھی نقصان ہو
امراض لاحق ہو سکتے ہیں لڑائی جھگڑے کی طرف توجہ زیادہ رہے بھائیوں اور عزیزیں
ساتھ اختلافات پیدا ہو سکتے ہیں خرابی خون کے امراض لاحق ہوں برے کاموں کی طرف
رہے مالی معاملات میں لڑائی جھگڑے ہوں۔

روزگار و تجارت میں اضافہ ہو مال و دولت کافی ملے پرائز بانڈ کے ذریعے بھی
مل سکتی ہے عورتوں کے ذریعے آرام و سکھ ملے ملازمت میں ترقی ہو بزرگوں کا فیض
حاصل ہو عزت مرتبہ میں اضافہ ہو امیدوں میں کامیابی ملے سفر بکثرت ہوں اور ان میں فائدہ
بھی ہو۔

مال و دولت میں اضافہ ہو علم و عقل زیادہ ہو امتحانات اور لکھنے پڑھنے کے کاموں
میں کامیابی ملے' عزیز و اقارب سے قربت زیادہ ہو نیک اور اچھے کاموں کی طرف توجہ زیادہ
رہے مالی حالت اچھی ہو مخفی علوم کے ساتھ رغبت زیادہ ہو اور کامیابی ملے۔

عورتوں کی طرف توجہ رہے جنسی ملاپ بھی زیادہ رکھے مگر مال و دولت بکثرت پیدا ہو
انعامی بانڈ اور لاٹری کے ذریعے بھی دولت میسر آ سکتی ہے مرض جریان لاحق ہو سکتا ہے احتیاط
کرنی چاہیے فضول خرچی بھی زیادہ ہو شادی یا منگنی کا امکان ہے۔

تمام سال امیدوں میں ناکامی ہو ہر کام میں رکاوٹ' پریشانی اور التواء پیدا ہو' جو بھی
کام کرے اس میں ناکامی کا سامنا کرنا پڑے ہر طرح کی تکلیف' فکر' بیماری اور مالی نقصان کا

سامنا رہے نیچ اور برے لوگوں کی سنگت زیادہ ہو روزگار میں کمی واقع ہو۔ ملازمت میں
ہو غلط کاموں کی طرف توجہ زیادہ ہو تنہائی پسند ہو۔

**راس:** سال کے شروع میں آرام وسکھ میسر آئے مگر آخر سال تکلیف' زحمت' پریشانی
مایوسی کا سامنا رہے۔

**ذنب:** سال کے آخر میں آرام وسکھ میسر آئے مگر شروع سال میں تکلیف' زحمت' پریشانی
مایوسی کا سامنا رہے۔

## سہم معلوم کرنا

سالانہ زائچہ میں سہم معلوم کرنے کے کئی طریقے ہیں اگر زائچہ سے سہم معلوم کرلیا جائے تو
کے سوالات کا جواب دینا نہایت آسان ہو جاتا ہے سہم کئی طرح کے ہوتے ہیں جن
خاص طور پر سہم الحاجت' سہم المال' سہم انعام' سہم السعادت' سہم الموت' سہم الشادی'
الاولاد' سہم الام' سہم الزوجہ' سہم التجارت' سہم العلم' سہم الامید' سہم الامراض وغیرہ وغیرہ تقریباً
سو کے قریب سہم نکالے جاسکتے ہیں زائچہ میں جس برج میں سہم واقع ہوگا جب اس برج
مالک کوکب کا دور آئے گا تو سہم سے منسوب واقع ظہور پذیر ہوگا اگر سہم کو دوسرا کوئی کوکب
ناظر ہے اور اس کوکب کا حاکم برج سہم سے کسی بھی قسم کا اتحاد ہے تو بڑے دور میں جب اس
کا چھوٹا دور آئے گا تو واقع ظہور پذیر ہوگا اس وقت مالک سہم برج وکوکب جتنا طاقتور ہو
اس واقع کی اتنی زیادہ امید ہوتی ہے۔

**اصول:** برج سہم سے حاکم سہم کو کم کردیں (اگر سہم کے درجات کم ہوں تو 360 جمع
کے پھر حاکم سہم کے کم کریں) باقی جو بچے اس کو حاکم سہم کے پورے درجات سے ضرب دیں
(پورے درجات سے مراد برج حمل سے شمار کریں وہاں تک جہاں ستارہ موجود ہے اس طرح
درجات حاصل ہوں گئے وہ پورے درجات ہوں گئے جو سالانہ زائچہ جہاں سے (جس دن
سے) شروع ہوا ہے وہاں سے شمار کریں جہاں پر ختم ہو وہ تاریخ مطلوبہ کام کے ہونے کی ہوگی

**سہم الاولاد:** اولاد ہونے کا وقت معلوم کرنے کیلئے سہم معلوم کرنے کا طریقہ یہ ہے
صاحب طالع اور صاحب خانہ 5 کے درجات کو جمع کریں اور طالع سے شمار کرتے جائیں
جہاں ختم ہو اس برج میں سہم الاولاد ہے اس برج میں جب مشتری آئے گا تو اولاد ہوگی۔



**طریقہ دوم:** زائچہ کے خانہ 5اور9 کے مالکان کے درجات کو جمع کریں اور طالع سے شمار
کریں جہاں ختم ہو اس برج میں جو ستارہ قابض ہوگا اس کے دور میں اور اگر اس برج میں
کوئی ستارہ قابض نہ ہوتو اس برج کو جو ستارہ ناظر ہوگا اس کے دور میں اولاد ہوگی۔

**تعداد اولاد:** ستارہ شمس وقمر وزہرہ کے درجات کو جمع کریں اور طالع سے شمار کریں مقام
ملعجا کے برج کے جتنے نو بہرہ گزر چکے ہوں گے اتنی ہی تعداد اولاد کی ہوگی۔

**طریقہ دوم:** زائچہ کے خانہ 4-5-10 کے قابضان کے درجات کو جمع کر کے 12 پر تقسیم
کریں خارج قسمت کو طالع سے شمار کریں جہاں پر ختم ہو اس برج کے جتنے نہ بہرہ گزرے
ہوں گے اتنی ہی تعداد اولاد کی ہوگی۔

**اولاد کی وفات کا زمانہ:** مالک خانہ 5اور مشتری اور قابض خانہ 5اور ناظر
خانہ 5 کے درجات کو جمع کر کے ۱۲ پر تقسیم کرو باقی خارج قسمت کو طالع سے شمار کرو جہاں ختم
ہو اس برج کے نہ بہرہ میں جب زحل آئے گا اس وقت موت واقع ہوگی۔

**سہم الحاجت:** مالک ساعت سے لیکر مالک طالع تک بروج درجہ و دقیقہ مکمل شمار کریں
اس میں طالع کے درجات بھی مکمل جمع کرلیں پھر طالع سے 30+30 درجات دیتے ہوئے
شمار کرتے جائیں جہاں ختم ہو وہاں سہم الحاجت ہوگی جس وقت کوئی سعد ستارہ سہم سے قران'
تثلیث' تسدیس یا مقابلہ کرے گا اس وقت مطلوبہ کام ہو جائے گا۔

**سہم المال:** سہم المال معلوم کرنے کیلئے زائچہ کے خانہ دوم کے مکمل درجات کو جمع کر کے
حاکم خانہ دوم میں سے نفی کریں' حاصل نفی میں طالع کے مکمل درجات کو جمع کر کے طالع سے
30+30 دیتے ہوئے شمار کرتے جائیں جہاں ختم ہوگا وہی سہم المال ہے۔

**سہم الانعام:** لاٹری و پرائز بانڈ کا انعام حاصل کرنے کیلئے سہم الانعام معلوم کیا جاتا ہے
اس کے معلوم کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ طالع کے مکمل درجات میں حاکم خانہ پانچ کے
درجات کو جمع کرلیں ان حاصلہ درجات میں سے پانچویں گھر کے درجات کو نفی کریں باقی
حاصل درجات کو طالع سے 30+30 دیتے ہوئے شمار کرتے جائیں جہاں ختم ہوگا وہی سہم
الانعام ہوگا۔

**سہم السعادت:** زائچہ سے سہم السعادت معلوم کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ زائچہ کے طالع
کے درجات میں قمر کے مکمل درجات کو جمع کرلیں پھر ان حاصلہ درجات میں سے شمس کے

درجات کونفی کر کے طالع سے 30+30 درجات کرتے ہوئے شمار کرتے جائیں جہاں ختم
گا وہی سہم السعادت ہے۔

**سہم الام (والدہ کی وفات):** سہم الام یعنی والدہ کی موت معلوم کرنے کیلئے
معلوم کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ شمس کے درجات سے قمر کے درجات کو نفی کریں باقی کو
سے شمار کرتے جائیں جہاں پر ختم ہو وہی سہم الام ہے اس برج میں جب بھی زحل آئے گا
اس برج سے پانچویں یا نویں گھر میں زحل آئے گا تو والدہ کی وفات ہوگی۔

**طریقہ دوم:** مالک ہشتم کے درجات سے شمس کے درجات نفی کر کے طالع سے شمار کریں
جہاں ختم ہو اس برج میں جب زحل آئے گا یا اس برج کے نہ بہرہ میں شمس آئے گا تو وفات
ہوگی۔

**سہم الشادی:** مالک طالع و مالک خانہ ہفتم کے درجات کو جمع کریں حاصل جمع کو طالع
سے شمار کریں جہاں ختم ہو اس برج میں جب مشتری آئے گا اس وقت شادی ہوگی۔

**طریقہ دوم:** صاحب طالع کے نہ بہرہ میں جو برج واقع ہو اس برج میں جب مشتری آئے
گا اس وقت شادی ہوگی۔

**طریقہ سوم:** مالک خانہ ہفتم جہاں قابض ہو اس برج کے نہ بہرہ میں جو برج ہو ان دونوں
برجوں سے جو قوی ہو اس برج سے پانچویں یا نویں برج میں جب مشتری آئے گا اس وقت
شادی ہوگی۔

**وفات زوجہ:** مالک ہفتم کے درجات سے صاحب طالع کے درجات نفی کریں طالع سے
شمار کرتے جائیں جو برج حاصل ہو اس برج سے پانچویں یا نویں گھر میں جب مشتری آئے گا
تب زوجہ فوت ہوگی۔ (نوٹ: بشرطیکہ عورت کے زائچہ میں بھی اس زمانہ میں کوکب مہلک
ستارہ کا دور طبعی ہو)۔

**سہم الاب (والد کی وفات):** والد کی وفات کا زمانہ معلوم کرنے کا طریقہ یہ ہے
کہ قمر کے درجات سے شمس کے درجات نفی کریں حاصلہ درجات کو طالع سے شمار کرتے
جائیں جہاں ختم ہوگا وہی سہم الاب ہے اس برج سے پانچویں برج میں جب زحل آئے گا تو
والد کی وفات ہوگی۔

بڑے بھائی کی وفات: ستارہ راس کے درجات سے مریخ کے درجات کو نفی کریں حاصل



درجات کو طالع سے شمار کرتے جائیں جہاں ختم ہو اس کا نہ بہرہ نکالیں اس نہ بہرہ کی راس پر
جب مشتری آئے گا تو بڑے بھائی کی موت واقع ہوگی۔

**چھوٹے بھائی کی وفات:** چھوٹے بھائی کی وفات کا زمانہ معلوم کرنے کیلئے مریخ کے
درجات گذشتہ سے راس کے درجات نفی کریں حاصل نفی کو طالع سے شمار کرتے جائیں جہاں
ختم ہو اس برج سے پانچویں یا نویں جب مشتری قمری زائچہ میں (گوجر مارگ کر کے) آئے
گا تو چھوٹے بھائی کی وفات ہوگی۔

**سہم الاخوان (چھوٹے بھائی کی پیدائش):** طالع ولادت اور پانچویں خانہ میں
قابض برج کے درجات کو باہم جمع کریں حاصل جمع کو قمری زائچہ کے طالع سے شمار کرتے
جائیں جس برج میں منتہا کرے اس میں جب مشتری (زائچہ قمری میں) آئے گا اس وقت
چھوٹا بھائی پیدا ہوگا۔

**سہم الموت:** طالع ولادت اگر مذکر یا طاق برج ہو تو برج حمل سے برج طالع ولادت
تک ترتیب سے شمار کریں اگر طالع ولادت مونث یا جفت ہو تو برج حوت سے طالع تک
الٹ کر کے شمار کریں بعد ازاں طالع صغیر (ہوراگن) اگر مذکر ہے تو حمل سے ہوراگن تک
ترتیب سے اور اگر طالع صغیر مونث ہے تو حوت سے ہوراگن تک الٹا شمار کریں اب برج
طالع اور ہوراگن ہم جنس یعنی دونوں مذکر یا دونوں مونث ہو تو دونوں کے شمار کو آپس میں نفی
کریں حاصل جمع کو طالع ولادت سے شمار کرتے جائیں جہاں ختم ہوگا وہ برج سہم الحیات
کہلائے گا اس خانہ سے پانچویں اور نویں گھر میں سہم الموت ہے۔ جس گھر کو نحس کواکب ناظر یا
قابض ہوں گے وہ سہم الموت کہلائے گا۔

**سہم الشہرت:** زائچہ سے سہم الشہرت و نیک نامی معلوم کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ پہلے
معلوم کریں کہ زائچہ میں سہم السعادت کس گھر میں ہے پس جس گھر میں سہم السعادت ہو اس
کے مکمل درجات میں طالع کے درجات کو جمع کریں اس حاصل جمع میں سے مشتری کے مکمل
درجات کو نفی کر کے بقایا درجات کو طالع سے 30+30 درجے دیتے ہوئے شمار کریں جس گھر
میں ختم ہو وہی سہم الشہرت و نیک نامی ہے۔

**سہم الامراض:** اگر کسی کی پیدائش دن کے وقت کی ہو تو حاکم طالع اور قمر کے مکمل

درجات کو جمع کر کے اس میں سے طالع کے درجات کو نفی کریں باقی درجات کو طالع
30+30 درجات دیتے ہوئے شمار کریں جہاں ختم ہو گا وہی سہم الامراض ہو گا اگر
پیدائش رات کے وقت کی ہے تو پھر حاکم ششم اور ستارہ قمر کے درجات جمع کر کے اس
سے طالع کے درجات کو نفی کر کے باقی کو طالع سے شمار کرتے جائیں جہاں ختم ہو گا وہ
الامراض ہو گا۔

**سہم عشق و محبت:** زائچہ سے سہم عشق و محبت معلوم کرنے کیلئے طالع کے مکمل درجات
میں زہرہ کے درجات کو جمع کریں حاصل جمع میں سے شمس کے درجات کو نفی کر کے طالع
30+30 درجات دیتے ہوئے شمار کرتے جائیں جہاں ختم ہو گا وہ سہم عشق و محبت ہو گا۔

**سہم اچانک ترقی:** طالع کے درجات میں شمس کے درجات کو جمع کریں حاصل جمع
سے زحل کے درجات کو نفی کریں (اگر زائچہ میں زحل غروب ہو تو مشتری کے درجات لیے جائیں
گے) حاصل کو طالع سے شمار کرتے جائیں گے جہاں ختم ہو گا وہی مطلوبہ سہم کا گھر ہے۔

**غیر ملکی سفر:** زائچہ سے غیر ملکی سفر کیلئے سہم معلوم کرنے کیلئے حاکم خانہ نہم کے درجات
میں طالع کے درجات کو جمع کریں حاصل جمع درجات میں سے خانہ نہم کے درجات نفی کر لیں
باقی درجات کو طالع سے شمار کرتے جائیں جہاں ختم ہو گا وہی غیر ملکی سفر کا خانہ سہم ہے۔

**تجارت:** تجارت سے متعلق سہم معلوم کرنے کیلئے عطارد کے درجات میں طالع کے
درجات جمع کریں حاصل جمع میں سے قمر کے درجات نفی کر کے بقایا جات کو طالع سے شمار
کرتے جائیں جہاں ختم ہو گا وہی سہم تجارت ہو گا۔

**ترقی و کامیابی:** زائچہ سے سہم ترقی و کامیابی معلوم کرنے کیلئے شمس کے درجات میں حاکم
شمس برج کے درجات کو جمع کریں حاصل جمع میں سے زحل کے درجات نفی کر دیں باقی کو
طالع سے شمار کرتے جائیں جہاں ختم ہو گا وہ سہم ترقی و کامیابی ہے یہ طریقہ دن کی پیدائش
والوں کیلئے ہے رات کی پیدائش والے قمر کے درجات میں حاکم قمری برج کے درجات جمع کر
کے زحل کے درجات نفی کریں گے۔ باقی کو طالع سے شمار کر کے جہاں ختم ہو گا وہ سہم ترقی
و کامیابی ہے۔



معلوم کرنے کیلئے جس کی پیدائش رات کے وقت کی ہے

**شادی:** زائچہ سے سہم الشادی معلوم کرنے کیلئے
خانہ ہفتم کیدرجات میں طالع کے درجات جمع کر کے زہرہ کے درجات نفی کریں بقایا درجات
کو طالع سے شمار کرتے جائیں جہاں ختم ہو گا وہی سہم شادی ہے دن کی پیدائش والوں کیلئے
زحل کے درجات میں طالع کے درجات جمع کر کے زہرہ کے درجات نفی کریں گے اور بقایا کو
طالع سے شمار کر کے سہم الشادی حاصل کریں گے۔

**علم و آگہی:** زائچہ سے سہم علم معلوم کرنے کیلئے شمس کے درجات میں طالع کے درجات کو
جمع کریں حاصل جمع میں سے قمر کے درجات نفی کر کے بقایا درجات کو طالع سے
30+30 درجات دیتے ہوئے شمار کریں جہاں ختم ہو گا وہ سہم علم و آگہی ہے۔

**حادثاتی موت:** سہم حادثاتی موت معلوم کرنے کیلئے طالع کے درجات میں مریخ کے
درجات کو جمع کریں حاصل جمع میں سے خانہ ہشتم کے درجات نفی کر دیں باقی درجات کو طالع
سے شمار کریں جہاں ختم ہو گا وہی سہم حادثاتی موت ہو گا۔

**سہم الموت:** زائچہ سے اگر سہم الموت معلوم کرنا ہو تو اس کا طریقہ یہ ہے کہ قمر کے
درجات میں طالع کے درجات کو جمع کریں حاصل جمع درجات میں سے خانہ ہشتم کے درجات
نفی کر دیں بقایا درجات کو طالع سے شمار کرتے جائیں جہاں ختم ہو گا وہی سہم الموت ہو گا۔

**جدائی و طلاق:** زائچہ کے ذریعہ سہم طلاق و جدائی معلوم کرنے کیلئے طالع کیدرجات میں
زہرہ کے درجات کو جمع کر کے اس میں سے خانہ ہفتم کے درجات کو نفی کر لیں حاصل نفی کو
طالع سے شمار کرتے جائیں جہاں ختم ہو گا وہی سہم جدائی و طلاق ہے۔

**مدت معلوم کرنا:** زائچہ سے سہم معلوم کرنے کے بعد اس کی مدت معلوم کرنے کا
طریقہ یہ ہے کہ برج سہم کے درجات میں سے حاکم سہم کے درجات کو نفی کریں حاصل نفی
درجات کو 365.25 سے تقسیم کر دیں حاصل تقسیم مطلوبہ دن ہوں گے کہ جتنے دنوں کے بعد
مطلوبہ کام نے پورا ہونا ہے۔ ان دنوں کو سالانہ زائچہ جس دن شروع ہوا ہے اس میں جمع کر
دیں تو وہ تاریخ نکل آئے گی کہ جس دن مطلوبہ کام حل ہو جائے گا اسی طرح آپ ہر سہم کی
مدت معلوم کر سکتے ہیں۔

**مثال:** یہ زائچہ 21 نومبر 2007 بوقت صبح ۱۰ بجکر ۸ منٹ راولپنڈی شہر کا بنا کر اس میں

سہم لگائے تو یہ بنے طالع وقت برج جدی 12:32:45 تھا۔




## سہم سے حالات زندگی معلوم کرنا

| نمبر شمار | نام سہم | عمل | نمبر شمار | نام سہم | عمل |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | شہرت | طالع + زہرہ ۔ پلوٹو | 2 | امید، خواہشات | طالع + مریخ ۔ [illegible] |
| 3 | قابلیت | حاکم طالع + طالع ۔ مریخ | 4 | عزت | شمس + قمر ۔ مشتری [illegible] |
| 5 | اعلیٰ تعلیم | طالع + خانہ نہم ۔ عطارد | 6 | والدین | طالع + زحل ۔ [illegible] |
| 7 | شادی (رات) | طالع + خانہ ہفتم ۔ زہرہ | 8 | شادی (دن) | طالع + زحل ۔ [illegible] |



| نمبر شمار | نام سہم | عمل | نمبر شمار | نام سہم | عمل |
|---|---|---|---|---|---|
| 9 | پیار کی شادی | طالع + مشتری ۔ زہرہ | 10 | صدمہ، خطرہ | طالع + عطارد ۔ زحل |
| 11 | زندگی کا خاتمہ | طالع + شمس ۔ مشتری | 12 | ترقی | طالع + شمس ۔ زحل |
| 13 | قتل | طالع + خانہ 12 ۔ نیپچون | 14 | بہن بھائی | طالع + مشتری ۔ زحل |
| 15 | ناگہانی حادثہ | طالع + یورانیس ۔ زحل | 16 | تجارت | طالع + مریخ ۔ شمس |
| 17 | آپریشن | طالع + زحل ۔ عطارد | 18 | نقصانات | طالع + نیپچون ۔ عطارد |
| 19 | درد، جلنا، تکلیف | طالع + مریخ ۔ زحل | 20 | جھوٹا پیار | طالع + نیپچون ۔ زہرہ |
| 21 | پیار | طالع + زہرہ ۔ شمس | 22 | عدالتی کاروائی | طالع + مشتری ۔ شمس |
| 23 | تعریف | طالع + مشتری ۔ شمس | 24 | گمشدہ جانور | طالع + مریخ ۔ شمس |
| 25 | گرفتاری | طالع + خانہ سوم ۔ عطارد | 26 | پراسرار چیزیں | طالع + نیپچون ۔ یورانیس |
| 27 | مقدمہ خارج کرنا | زحل + مشتری ۔ شمس | 28 | سزا دینا | طالع + شمس ۔ مریخ |
| 29 | بیماری | طالع + زحل ۔ نیپچون | 30 | لاٹری، جواء | طالع + خانہ پنجم ۔ مشتری |
| 31 | لاٹری، جواء | طالع + مشتری ۔ نیپچون | 32 | جدائی، علیحدگی | طالع + زحل ۔ یورانیس |
| 33 | اچانک ترقی | طالع + مشتری ۔ یورانیس | 34 | آپریشن | طالع + زحل ۔ مریخ |
| 35 | ہوائی سفر | طالع + خانہ نہم ۔ یورانیس | 36 | زمینی سفر | طالع + خانہ نہم ۔ حاکم نہم |
| 37 | بحری سفر | طالع + 105 ۔ زحل | 38 | خزانہ | طالع + زہرہ ۔ عطارد |
| 39 | اباواجداد | طالع + مریخ ۔ زحل | 40 | موت | خانہ ہشتم + زحل ۔ قمر |
| 41 | خوش قسمتی | طالع + قمر ۔ شمس | 42 | علاج شروع کرنا | طالع + مشتری ۔ شمس |
| 43 | جوتش، نجوم | طالع + عطارد ۔ یورانیس | 44 | مرد کی حالت | طالع + مشتری ۔ مریخ |
| 45 | عورت کی حالت | طالع + زہرہ ۔ قمر | 46 | والدین کی موت | طالع + مشتری ۔ زحل |
| 47 | موت کی جگہ | مریخ + زحل ۔ وتد السماء | 48 | طلاق | طالع + زہرہ ۔ خانہ ہفتم |
| 49 | قانونی معاملات | خانہ سوم + خانہ نہم ۔ زہرہ | 50 | عاشق، محبوب | مریخ + زہرہ ۔ خانہ پنجم |

| نمبر | موضوع | فارمولا | نمبر | موضوع | فارمولا |
|---|---|---|---|---|---|
| 51 | شادی کی تقریب | خانہ نہم + خانہ سوم ۔ زہرہ | 52 | وراثت | طالع + قمر ۔ زحل |
| 53 | والدہ | طالع + قمر ۔ زہرہ | 54 | تعریف | زہرہ + مریخ ۔ نیپچون |
| 55 | کھیل | طالع + زہرہ ۔ مریخ | 56 | عصمت دری | مریخ + پلوٹو ۔ زہرہ |
| 57 | سیکس | طالع + پلوٹو ۔ زہرہ | 58 | جان، روح | خانہ چہارم + قمر ۔ شمس |
| 59 | سانس دوم | طالع + شمس ۔ قمر | 60 | دھوکہ، فریب | طالع + نیپچون ۔ عطارد |
| 61 | کفایت شعاری | طالع + زحل ۔ زہرہ | 62 | خودکشی | طالع + خانہ ہشتم ۔ نیپچون |
| 63 | خودکشی | طالع + نیپچون ۔ خانہ ہشتم | 64 | تبدیل کرنا | طالع + پلوٹو ۔ یورانیس |
| 65 | بے وفائی | طالع + نیپچون ۔ یورانیس | 66 | صدمہ | مریخ + یورانیس ۔ زحل |
| 67 | رنڈوا | طالع + 189:48 ۔ نیپچون | 68 | انتقام لینا | طالع + شمس ۔ مریخ |
| 69 | گرفتاری، نظر بندی | طالع + شمس ۔ نیپچون | 70 | ملازم، نوکر | طالع + قمر ۔ عطارد |
| 71 | قسمت | طالع + قمر ۔ مشتری | 72 | قرض، ادھار | طالع + عطارد ۔ زحل |
| 73 | دماغ، ادراک | طالع + زہرہ ۔ شمس | 74 | وفاداری | طالع + زہرہ ۔ زحل |
| 75 | عیاری، مکاری | طالع + زہرہ ۔ نیپچون | 76 | جنگ شروع کرنا | طالع + مریخ ۔ قمر |
| 77 | ہنرمندی | طالع + مریخ ۔ قمر | 78 | ظاہری ٹپ ٹاپ | طالع + شمس ۔ مشتری |
| 79 | زراعت | طالع + زحل ۔ زہرہ | 80 | پولیس، آرمی | طالع + زحل ۔ مریخ |
| 81 | آرٹ | طالع + عطارد ۔ زہرہ | 82 | خفیہ قتل | طالع + خانہ 12 ۔ نیپچون |
| 83 | بھروسہ کرنا | طالع + مشتری ۔ عطارد | 84 | خوبصورتی | طالع + زہرہ ۔ شمس |
| 85 | زندہ بہن بھائیوں کی تعداد | طالع + زحل ۔ عطارد | 86 | مردہ بہن بھائیوں کی تعداد | طالع + 70 ۔ شمس |



| نمبر | موضوع | فارمولا | نمبر | موضوع | فارمولا |
|---|---|---|---|---|---|
| 87 | بہن بھائی | طالع + مشتری ۔ زحل | 88 | گرفتاری کا خطرہ | طالع + خانہ سوم ۔ عطارد |
| 89 | وطن سے دوری | طالع + یورانیس ۔ زحل | 90 | تبدیلیاں | طالع + یورانیس ۔ زحل |
| 91 | اولاد | طالع + زحل ۔ مشتری | 92 | اولاد کی تعداد | طالع + مشتری ۔ مریخ |
| 93 | لڑکے | طالع + مشتری ۔ قمر | 94 | لڑکے | طالع + قمر ۔ مشتری |
| 95 | لڑکیاں | طالع + زہرہ ۔ قمر | 96 | رشوت | طالع + نیپچون ۔ زہرہ |
| 97 | بدنصیبی، آفت، موت | طالع + خانہ ہشتم ۔ قمر | 98 | مایوسی | طالع + مریخ ۔ نیپچون |
| 99 | بحث، مناظرہ | طالع + عطارد ۔ مریخ | 100 | علم غیب، پیشنگوئی | طالع + نیپچون ۔ عطارد |
| 101 | حادثاتی موت | طالع + مریخ ۔ خانہ ہشتم | 102 | قبضہ | طالع + قمر ۔ زحل |
| 103 | طبعی موت | طالع + قمر ۔ خانہ ہشتم | 104 | امراض خبیثہ | طالع + زحل ۔ مریخ |
| 105 | بہت خراب سال | طالع + خانہ ہشتم ۔ زحل | 106 | استاد (دن) | شمس + قمر ۔ مشتری |
| 107 | استاد (رات) | طالع + شمس ۔ قمر | 108 | قرار حمل (دن) | طالع + عطارد ۔ مشتری |
| 109 | قرار حمل (رات) | طالع + مشتری ۔ عطارد | 110 | قرار حمل (رات) | طالع + مشتری ۔ عطارد |
| 111 | مشہور شخصیت سے ملاقات (دن) | طالع + شمس ۔ سہم السعادت | 112 | مشہور شخصیت سے ملاقات رات | طالع + سہم السعادت ۔ شمس |
| 113 | سہم السعادت | طالع + قمر ۔ زحل | 114 | مخالفین | طالع + مریخ ۔ زحل |
| 115 | دعوت، ضیافت | طالع + یورانیس ۔ مشتری | 116 | مذہب، ایمان | طالع + عطارد ۔ قمر |
| 117 | کوئی چیز کھو دینا | قمر + خانہ چہارم ۔ طالع | 118 | محافظ، ہمزاد، روح | طالع + شمس ۔ نیپچون |
| 119 | تحریری سوال جواب | طالع + مشتری ۔ مریخ | 120 | تعاون کرنا | خانہ ہفتم + قمر ۔ شمس |
| 121 | ترقی دینا | طالع + مشتری ۔ شمس | 122 | آغاز کرنا | طالع + شمس ۔ مریخ |

| 123 | روحانی ترقی | طالع + نیپچون ۔ یورانیس | 124 | حکمران | طالع + قمر ۔ مر[illegible] |
|---|---|---|---|---|---|
| 125 | علم، دانش، تجربہ | طالع + قمر ۔ عطارد | 126 | مزدور | طالع + زحل ۔ [illegible] |
| 127 | ریس میں جیتنے کی قابلیت | طالع + قمر ۔ پلوٹو | 128 | قانونی جواز | خانہ نہم + خانہ سوم[illegible] |
| 129 | نااتفاقی | طالع + مشتری ۔ مریخ | 130 | دوسرا جسم | طالع + زحل ۔ [illegible] |
| 131 | اچھی قسمت | طالع + قمر ۔ مشتری | 132 | مرد کی شادی | طالع + زہرہ ۔ [illegible] |
| 133 | مرد کی شادی | طالع + زہرہ ۔ شمس | 134 | عورت کی شادی | طالع + زحل ۔ [illegible] |
| 135 | عورت کی شادی | طالع + مریخ ۔ قمر | 136 | شادی کا وقت | طالع + قمر ۔ شمس |
| 137 | شادی کیسی رہے گی | طالع + زہرہ ۔ زحل | 138 | یاداشت، حافظہ | طالع + مریخ ۔ قمر |
| 139 | کاروباری حالت | طالع + زہرہ ۔ عطارد | 140 | قابلیت، شعور | طالع + مریخ ۔ عطارد |
| 141 | معجزہ، کرامت | طالع + پلوٹو ۔ شمس | 142 | غلط فہمی | طالع + مریخ ۔ قمر |
| 143 | شرم، حیا، حجاب | طالع + عطارد ۔ قمر | 144 | قتل کی جگہ | طالع + مریخ ۔ زحل |
| 145 | جادلہ خیال | طالع + مریخ ۔ مشتری | 146 | مزاحمت، رکاوٹ | طالع + نیپچون ۔ زحل |
| 147 | پراسرار چیزیں | طالع + نیپچون ۔ یورانیس | 148 | میڈیکل ٹریٹمینٹ | طالع + مشتری ۔ شمس |
| 149 | جلاوطنی | طالع + یورانیس ۔ شمس | 150 | امن، سکون | طالع + زہرہ ۔ شمس |
| 151 | حصول جائیداد کا وقت | طالع + مشتری ۔ شمس | 152 | قسمت ساتھ چھوڑ دے | طالع + عطارد ۔ مریخ |
| 153 | معاوضہ | طالع + شمس ۔ مریخ | 154 | فضول خرچی | طالع + یورانیس ۔ زہرہ |
| 155 | عورت کی پاکدامنی | طالع + مریخ ۔ قمر | 156 | بے عصمت عورت | طالع + مریخ ۔ قمر |



| 157 | تصدیق کرنا | طالع + مشتری ۔ شمس | 158 | اسکی دینا | زحل + مشتری ۔ شمس |
|---|---|---|---|---|---|
| 159 | مادیت، دنیا طلبی | طالع + زہرہ ۔ سہم السعادت | 160 | انکشاف، وحی، الہام | طالع + قمر ۔ نیپچون |
| 161 | رسومات | خانہ نہم + خانہ سوم ۔ زہرہ | 162 | حفاظت | طالع + زہرہ ۔ عطارد |
| 163 | ذاتی نقصان | طالع + نیپچون ۔ شمس | 164 | شہوت، سیکس | طالع + پلوٹو ۔ زہرہ |
| 165 | جنسی کشش | طالع + خانہ پنجم ۔ حاکم پنجم | 166 | کسی چیز کو تبدیل کرنا | طالع + پلوٹو ۔ یورانیس |
| 167 | بزدلی | طالع + زحل ۔ نیپچون | 168 | سفر کیسا رہے گا | طالع + عطارد ۔ قمر |
| 169 | دھوکہ دینا (مرد) | طالع + زہرہ ۔ شمس | 170 | دھوکہ دینا (عورت | طالع + مریخ ۔ قمر |
| 171 | غیر معمولی واقعہ | طالع + یورانیس ۔ قمر | 172 | قسمت آزمائی | طالع + عطارد ۔ زہرہ |
| 173 | بدلہ لینا | طالع + زحل ۔ پلوٹو | 174 | سرپرائیز | طالع + مریخ ۔ یورانیس |
| 175 | کام کا وقت | طالع + مشتری ۔ زحل | 176 | اچھائی | طالع + مریخ ۔ زحل |
| 177 | بری عادت | طالع + نیپچون ۔ پلوٹو | 178 | ہم پیشہ، ہم ذات | طالع + زحل ۔ مشتری |
| 179 | حسد | طالع + نیپچون ۔ مشتری | 180 | حادثہ | طالع + زحل ۔ مریخ |
| 181 | تنظیم | طالع + پلوٹو ۔ مریخ | 182 | ظلم کرنا | طالع + یورانیس ۔ زحل |
| 183 | رسوائی، ذلت | طالع + شمس ۔ نیپچون | 184 | دوسروں پر انحصار | طالع + نیپچون ۔ قمر |
| 185 | دباؤ ڈالنا | طالع + نیپچون ۔ مریخ | 186 | قدرتی آفت | طالع + پلوٹو ۔ مریخ |
| 187 | طاقت | مریخ + پلوٹو ۔ یورانیس | 188 | حق ملکیت | طالع + قمر ۔ مریخ |
| 189 | اظہار خیال | طالع + عطارد ۔ پلوٹو | 190 | بے وفائی | طالع + نیپچون ۔ شمس |
| 191 | صاحب بصیرت | طالع + مریخ ۔ عطارد | 192 | زندگی (دن) | طالع + مشتری ۔ زحل |
| 193 | زندگی (رات) | طالع + قمر ۔ قمر | 194 | بے تعلقی تنہائی | طالع + عطارد ۔ زحل |

| 195 | شکل وصورت | طالع + قمر۔عطارد | 196 | قوت حیوانی | طالع + عطارد۔شمس |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| 197 | معاشرتی مقام | وتد السماء + قمر۔شمس | 198 | عظیم تباہی | طالع + یورانیس۔شمس |
| 199 | کھیل ،اسپورٹ | طالع + زہرہ۔مریخ | 200 | عزیز و اقارب | طالع + قمر۔عطارد |
| 201 | ناموافقت | طالع + مشتری۔مریخ | 202 | امراض (دن) | طالع۔قمر + حاکم طالع |
| 203 | امراض (رات) | طالع۔قمر + حاکم ششم | 204 | بیماری و کمزوری | طالع + مریخ۔زحل |
| 205 | مہلک حادثات (رات) | طالع + زحل۔مشتری | 206 | مہلک حادثات (دن) | طالع + مشتری۔زحل |
| 207 | پرچون تجارت | طالع + عطارد۔شمس | 208 | علاج شروع کرنا | طالع + مشتری۔شمس |
| 209 | دوست | طالع + قمر۔یورانیس | 210 | رسم ورواج | طالع + مشتری۔شمس |
| 211 | ڈرامہ تیار کرنا | طالع + قمر۔یورانیس | 212 | بوڑھے والدین | طالع + زحل۔خانہ دوم |
| 213 | آغاز کرنا ،ابتدائی کاروائی | طالع + شمس۔مریخ | 214 | زراعت میں قسمت | طالع + زحل۔زہرہ |
| 215 | امید | طالع + عطارد۔مشتری | 216 | والد | طالع + شمس۔زحل |
| 217 | والدہ | طالع + زہرہ۔قمر | 218 | دشمن | طالع + زحل۔مریخ |
| 219 | خفیہ دشمن | طالع + خانہ 12۔حاکم 12 | 220 | بحث ودلیل | طالع + مریخ۔عطارد |

# سالانہ زائچہ میں ادوار سیارگان کے اثرات

## ستارہ شمس کے 12 گھروں میں اثرات

سالانہ زائچہ میں جس ستارہ کا دور ہو اس کو زائچہ میں دیکھیں کے کس گھر میں موجود ہے جس گھر میں ہو اس کے مطابق اس کے اثرات معلوم کر لیں۔

**طالع میں:** سالانہ زائچہ میں اگر ستارہ شمس زائچہ کے پہلے گھر یعنی طالع کے اندر موجود ہو تو اس کے اثر سے امراض صفراوی سے جسم کو تکلیف پہنچے آمدن کم اور خرچ زیادہ ہو طبیعت میں فکر وتشویش پیدا ہو عزیز و اقارب سے رنج و تکلیف ہو امراض چشم اور سر درد کی شکایت پیدا ہو طبیعت



میں تیزی، غصہ اور جوش پیدا ہو جسم میں گرمی کی شکایت پیدا ہو سفر کی طرف طبیعت مائل رہے۔

**دوسرے گھر میں:** سالانہ زائچہ میں اگر ستارہ شمس دوسرے گھر کے اندر موجود ہو تو رشتہ داروں سے الگ ہونا پڑے گا۔ مال و دولت کا نقصان ہو اور اگر ستارہ شمس سعد کوکب کے ساتھ حالت قران میں ہو تو دولت کا فائدہ حاصل ہوتا ہے۔) حاکم وقت سے تکلیف اٹھانی پڑے آمدن کم اور خرچ زیادہ ہو عورت کا مطیع و فرمانبردار ہو عزیز و اقارب سے عناد پیدا ہو غرور، تکبر، اور حسد نمایاں ہو۔

**تیسرے گھر میں:** دشمنوں پر فتح حاصل ہو حکومت وقت سے فائدہ حاصل ہو بہن بھائیوں اور نزدیکی سفر سے فائدہ ہو ہر کام میں کامیابی حاصل ہو عزت و مرتبہ میں اضافہ ہو مال و دولت میں اضافہ ہو۔

**چوتھے گھر میں:** جسمانی صحت متاثر ہو والدہ کیلئے اچھا وقت ثابت نہ ہوگا آمدن کم اور خرچ زیادہ ہو زمین و جائیداد کے معاملات میں نقصان اٹھانا پڑے گا باغات و فصل خراب ہو۔ دشمنوں کا خوف رہے انجام بد حاصل ہو لڑائی جھگڑا بکثرت ہو۔

**پانچویں گھر میں:** اولاد کی وجہ سے پریشانی اٹھانی پڑے اولاد کسی موذی مرض میں گرفتار ہو کسی قریبی دوست یا عزیز سے رنجش پیدا ہو مالی نقصان اٹھانا پڑے کاروبار خسارے میں رہے۔

**چھٹے گھر میں:** دشمنوں پر فتح حاصل ہو حاکم وقت سے فائدہ حاصل ہو کاروبار میں ترقی ملے مال و دولت میں اضافہ ہو جسمانی صحت اچھی ہو مرض میں افاقہ حاصل ہو ملازمین اور ماتحت افراد کے ذریعے فائدہ حاصل ہوگا۔

**ساتویں گھر میں:** سر اور آنکھوں میں درد کی شکایت پیدا ہو سفر میں نقصان اٹھانا پڑے، بواسیر کی شکایت بھی ہو جائے زوجہ کسی بیماری میں مبتلا ہو فکر وتشویش زیادہ ہو دنیاوی تفکرات میں حیران رہے شریک کاروبار سے فضول لڑائی جھگڑا ہو۔

**آٹھویں گھر میں:** رشتہ داروں کو تکلیف ہو اچانک کوئی ڈر و خوف کی بات ہو جائے کسی رشتہ دار کی طرف سے دل کو افسوس ہو پیٹ اور آنکھوں میں درد کی شکایت پیدا ہو چوری کا خدشہ رہے کاروباری نقصان اٹھانا پڑے سفر بکثرت ہوں۔

**نویں گھر میں:** سفر کی طرف توجہ زیادہ رہے عزیز و اقارب سے لڑائی جھگڑا اور طبیعت میں فکر مندی پیدا ہو آمدنی کم اور خرچ زیادہ رہے بُرے اور پراگندہ خیالات میں مبتلا رہے بہن

بھائیوں کو درد کی شکایت رہے۔

**دسویں گھر میں:** عزت و مرتبہ میں اضافہ ہو حکومت وقت سے تعلقات میں اضافہ کاروبار میں ترقی اور دشمنوں پر غالب رہے علم و عقل میں اضافہ ہو مذہب سے لگاؤ پیدا ہو عبادت و ریاضت میں توجہ زیادہ رکھے ہر کام میں کامیابی حاصل ہو۔

**گیارہویں گھر میں:** کاروبار میں ترقی ہو مال و دولت میں اضافہ ہو عزیز و رشتہ داروں اور قریبی پرانے دوستوں کے ذریعے فائدہ حاصل ہو دشمنوں پر فتح ہو مگر اولاد کیلئے تکلیف کا وقت ثابت ہو گا منگنی یا شادی ہو حکومت وقت سے کثیر فائدہ حاصل ہو۔

**بارہویں گھر میں:** دل میں اداسی اور تشویش پیدا ہو سر، آنکھ، پیٹ یا پاؤں میں تکلیف پیدا ہو دوست بھی دشمن بن جائیں۔ لڑائی جھگڑے میں زیادہ وقت گزرے اور اسی کام میں مال و دولت کا نقصان اٹھانا پڑے گا آمدن کم اور خرچ زیادہ ہو طبیعت میں سست روی اور فکر مندی رہے نیکی کا بدلہ بدی میں ملے۔

## ستارہ قمر کے 12 گھروں میں اثرات

**طالع میں:** مال و دولت میں اضافہ ہو گھریلو و ازدواجی زندگی میں خوشی و مسرت حاصل ہو گی عزیزوں اور دوستوں سے سکھ ملے جسمانی صحت بہتر ہو نیک کاموں کی طرف توجہ زیادہ رہے اگر حالت نحس ہو تو تمام حالات برعکس ہوں۔

**دوسرے گھر میں:** عزیزوں و رشتہ داروں میں عزت ہو دوستوں سے فائدہ پہنچے حکومت وقت سے مالی فائدہ حاصل ہو جسمانی آرام ملے خرید و فروخت میں نفع ہو دشمن مغلوب ہوں ہر کام میں ترقی و کامیابی ملے سفید اجناس کی تجارت سے منافع اٹھائے البتہ آنکھوں میں بیماری پیدا ہونے کا امکان ہے۔

**تیسرے گھر میں:** ہر طرف کا فائدہ و آرام ملے خوشی و مسرت حاصل ہو نزدیکی سفر میں مالی فائدہ ہو بہن بھائیوں سے تعلقات اچھے ہوں اور ان سے سکھ و آرام ملے عزت و آبرو میں ترقی ہو۔ اپنی عقل و تدبیروں سے اپنے دلی ارادوں میں کامیابی حاصل کرے۔

**چوتھے گھر میں:** زراعت و کھیتی باڑی کے کاموں میں نفع ہو زمین و جائیداد کے معاملات میں فائدہ ہو گھریلو و ازدواجی زندگی میں بہتری پیدا ہو دشمنوں پر فتح حاصل ہو گی۔ عزیزوں



اور دوستوں کے ملاپ سے خوشی حاصل ہو ہر طرح کی خوشی حاصل ہو۔

**پانچویں گھر میں:** علم و عقل میں اضافہ ہو اولاد کا سکھ حاصل ہو نکاح یا منگنی ہو ازدواجی زندگی اچھی گزرے گی دوستوں کے ذریعے مالی فائدہ حاصل ہو کاروبار و تجارت سے نفع حاصل ہو اولاد میں لڑکی کی پیدائش متوقع ہے حکومت وقت سے فائدہ پہنچے۔

**چھٹے گھر میں:** حکومت وقت سے تکلیف اٹھانی پڑے اپنے پرائے دشمن بن جائیں فکر و تشویش میں اضافہ ہو جسمانی صحت متاثر ہو کھانسی و بلغم کی شکایت پیدا ہو عزیز و اقارب سے لڑائی جھگڑا ہو ملازمین اور ماتحت افراد کہنا نہ مانیں۔

**ساتویں گھر میں:** گھریلو و ازدواجی آرام میسر آئے کاروبار میں ترقی ہو مال و دولت میں اضافہ ہو نیک کاموں کی طرف توجہ زیادہ رہے ہر کام میں ترقی و کامیابی ملے جس کام میں ہاتھ ڈالے کامیابی ہو سفید چیزوں سے رغبت زیادہ رکھے۔

**آٹھویں گھر میں:** مال و دولت کا نقصان اٹھانا پڑے گا عزت و مرتبہ میں کمی واقع ہو ہر کام میں رکاوٹ و التواء پیدا ہو جو بھی کام کرے اس میں مایوسی کا سامنا کرنا پڑے گا بخار، قے، پیٹ اور آنکھوں کے امراض لاحق ہوں مذہب سے دوری اختیار کرے فکر و تشویش میں اضافہ ہو۔

**نویں گھر میں:** دشمنوں پر فتح حاصل ہو غیر ملکی سفر درپیش ہو اور اس میں نفع حاصل ہو مذہب سے لگاؤ پیدا ہو نیک اعمال سرزد ہوں دوستوں اور عزیز و اقارب سے آرام ملے۔ مال و دولت میں اضافہ ہو ہر کام میں کامیابی ملے صحت اچھی رہے بیماری سے نجات حاصل ہو عیش و عشرت کے ساتھ وقت بسر ہو گا۔

**دسویں گھر میں:** حکومت وقت سے فائدہ حاصل ہو کاروبار و تجارت میں نفع و ترقی حاصل ہو نیک کاموں کی طرف توجہ رہے عزت و مرتبہ میں اضافہ ہو حکومت وقت کی نظروں میں عزت پائے۔ جسم ہر بیماری سے محفوظ رہے عیش و عشرت کے ساتھ وقت بسر ہو ہر طرح سے زر و مال کا فائدہ حاصل ہو گا۔

**گیارہویں گھر میں:** دشمنوں پر فتح حاصل ہو امیدوں میں کامیابی ملے دشمن بھی دوست بن جائیں گے، حکومت وقت سے فائدہ پہنچے۔ عزت و مرتبہ میں اضافہ ہو نیک اور صالح اولاد پیدا ہو سفید چیزوں کی تجارت سے نفع کثیر حاصل ہو گا۔

**بارہویں گھر میں:** سر درد اور آنکھوں کے امراض لاحق ہوں گے دشمنوں کا خوف پیدا ہو آمدن

کم اور خرچ زیادہ ہو گا لڑائی جھگڑے بکثرت ہوں طبیعت میں سستی اور بے چینی پیدا ہو مرض میں مبتلا ہونا پڑے گا۔

# ستارہ مریخ کے 12 گھروں میں اثرات

**طالع میں:** حکومت وقت سے تکلیف اٹھانی پڑے گی گھریلو وازدوجی زندگی میں بے چینی لڑائی جھگڑا پیدا ہو اولاد کی طرف سے رنج اور تکلیف اٹھائے خونی امراض لاحق ہوں خصوصاً سردرد کی شکایت پیدا ہو مال ودولت کا نقصان اٹھانا پڑے گا۔

**دوسرے گھر میں:** مال ودولت کا نقصان اٹھانا پڑے گا سردرد کی شکایت پیدا ہو مقروض و تنگ دست ہونا پڑے تند مزاج اور طبیعت میں اداسی اور بے چینی پیدا ہو آمدن کم اور اخراجات زیادہ ہوں گے عزت ومرتبہ میں کمی واقع ہو

**تیسرے گھر میں:** ہر کام میں فتح وکامیابی حاصل ہو بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات بہتر ہوں عزت ومرتبہ میں اضافہ ہو گا حکومت وقت سے تعلقات میں اضافہ ہو اولاد کا سکھ ملے قریبی سفر سے مالی فائدہ حاصل ہو گا۔

**چوتھے گھر میں:** عزیز واقارب اور رشتہ داروں سے رنج وتکلیف پہنچے گی زمین وجائیداد کے معاملات میں لڑائی جھگڑا پیدا ہو گھریلو وازدواجی زندگی اچھی بسر نہ ہو نیکی کا بدلہ بدی پائے طبیعت میں فکر اور اداسی چھائی رہے آمدن کم اور خرچ زیادہ رہے دشمنوں کا خوف طاری رہے بلکہ دوست بھی دشمن بن جائیں سفر درپیش ہو۔

**پانچویں گھر میں:** اولاد اور زوجہ کی طرف سے رنج اور تکلیف پہنچے بھائیوں سے دشمنی پیدا ہو عزیزوں اور دوستوں کے ساتھ بگاڑ ہو علم وعقل میں کمی واقع ہو دشمنوں پر فتح ملے پیٹ کے امراض لاحق ہو سکتے ہیں جسم میں کوئی مرض پیدا ہو۔

**چھٹے گھر میں:** دشمنوں پر فتح یابی ہو مرض سے شفا ملے جسمانی صحت اچھی ہو علم وعقل میں اضافہ ہو حکومت وقت سے عزت ومرتبہ میں اضافہ ہو مال ودولت حاصل ہو ملازمین اور ماتحت افراد سے فائدہ حاصل ہو گا غیر ملکی سفر درپیش ہو اور اس میں فائدہ حاصل ہو گا دوستوں اور عزیزوں سے تعلقات بہتر ہوں ہر طرح کی خوشی وآرام میسر آئے۔ کاروبار وتجارت میں کثیر نفع حاصل ہو گا۔



**ساتویں گھر میں:** زوجہ کو کوئی مرض لاحق ہو ازدواجی زندگی اچھی نہ گزرے اولاد کی خوشی بھی کم میسر آئے دشمنوں کا خوف طاری رہے عقل زائل ہو کاروبار وشریک زندگی سے اختلافات پیدا ہوں دوسروں کے معاملات میں دخل اندازی برداشت نہ ہو حکومت وقت سے تکلیف اٹھانی پڑے گی۔

**آٹھویں گھر میں:** دوستوں وعزیزوں کے ساتھ تعلقات خراب ہوں گے اور کھوٹے کاموں کی طرف توجہ زیادہ رہے مختلف خونی اور صفراوی امراض لاحق ہوں جس کام کو کرے ناکامی کا سامنا کرے قوت برداشت بالکل ختم ہو جائے آمدن کم اور خرچ زیادہ ہو مطلبی اور احسان فراموش دوست ملیں۔

**نویں گھر میں:** غیر ملکی سفر درپیش آئے اور اس سفر میں بہت مشکلات کا سامنا کرنا پڑے گا عزت وآبرو کا نقصان ہو آمدن کم اور خرچ زیادہ کرنا پڑے گا علم وعقل میں کمی واقع ہو جو کام کرے اس میں نقصان کا خدشہ رہے گا۔

**دسویں گھر میں:** عزت ومرتبہ میں اضافہ ہو حکومت وقت سے تعلقات میں اضافہ ہو گا نیک اور اچھے کاموں کی طرف رغبت پیدا ہو ہر کام میں نصرت وفتح حاصل ہو دشمن مغلوب ہوں اولاد اور زوجہ کا سکھ حاصل ہوں دوسروں کے ساتھ ہمدردی کا جذبہ پیدا ہو کاروبار وتجارت میں ترقی ہو۔

**گیارھویں گھر میں:** عزت ومرتبہ میں اضافہ ہو دوستوں کے ذریعے مالی نفع حاصل ہو اولاد اور زوجہ کا سکھ ملے گھریلو وازدواجی زندگی میں مسرت وآرام میسر آئے ہر کام مکمل ہو تجارت میں ترقی ہو دشمنوں پر فتح ملے بلند اقبال ہو۔

**بارھویں گھر میں:** فضول خرچی زیادہ ہو مالی نقصان اٹھانا پڑے گا دشمن بہت ہوں لڑائی جھگڑے میں وقت زیادہ بسر ہو جسم پر کوئی چوٹ یا زخم ضرور لگے کسی عورت کی وجہ سے تکلیف اٹھانی پڑے دشمنوں کی طرف سے کیے گئے تعویزات کے زیر اثر رہے۔

## ستارہ عطارد کے 12 گھروں میں اثرات

**طالع میں:** اگر سالانہ زائچہ میں ستارہ عطارد زائچہ کے پہلے گھر یعنی طالع میں ہو تو اس کے سے علم وعقل میں اضافہ ہو تعلیمی شعبوں میں ترقی ملے امتحانات وغیرہ میں کامیابی ہو ودولت میں اضافہ ہو عورت کا آرام وسکھ ملے دوستوں کے ذریعے مالی فائدہ حاصل ہو جو کرے اس میں کامیابی حاصل ہو صحت اچھی رہے دوسروں سے اپنی عقل مندی کے زور اپنے کام کروائے۔

**دوسرے گھر میں:** عزت ومرتبہ میں اضافہ ہو خاندان کی پرورش کرنے والا ہو گا صاحب روزگار ہو روپیہ پیسہ کی آمدن میں اضافہ ہو اولاد اور زوجہ کا سکھ ملے ہر طرح کا آرام میسر آئے صحت وتندرستی میں اضافہ ہو گا کاروبار وتجارت میں ترقی ہو مالی حالت اچھی ہو۔

**تیسرے گھر میں:** صحت وتندرستی حاصل ہو بیماری سے شفاء حاصل ہو تجارت میں اضافہ ہو نزدیکی سفر کے ذریعے مالی فائدہ حاصل ہو بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات اچھے ہوں دشمن بھی مہربان اور دوست بن جائیں۔

**چوتھے گھر میں:** ہر طرح کا عیش وآرام میسر آئے گھریلو وازدواجی زندگی میں خوشیاں وآرام ملے دوستوں سے ملاپ ہو زمین' جائیداد کے معاملات میں نفع کثیر حاصل ہو ہر کام میں فتح حاصل ہو گی ,اولاد نرینہ پیدا ہو دشمن مغلوب ہوں زراعت وکھیتی باڑی میں اضافہ ہو۔

**پانچویں گھر میں:** عزیزوں اور دوستوں اور اولاد کی طرف سے سکھ ملے اضافی دولت کا حصول ممکن ہو ہر طرح کی خوشی وآرام میسر آئے جو بھی کام کریں اس میں فتح نصیب ہو طبیعت میں خوشی اور مسرت پیدا ہو نیک نیتی میں اضافہ ہو جاہ حشمت زیادہ ہو۔

**چھٹے گھر میں:** ہر وقت دشمنوں کا خوف طاری رہے دماغی اور ذہنی امراض لاحق ہوں زوجہ کے ذریعے تکلیف ملے دشمن زیادہ ہوں بلکہ دوست بھی دشمن بن جائیں علم وعقل میں کمی واقع ہو عقل زائل ہو لڑائی جھگڑے میں وقت بسر ہو کوئی بیماری لاحق ہو گی۔

**ساتویں گھر میں:** زوجہ کا سکھ ملے کاروبار وتجارت میں ترقی ملے شریک کار اور شریک کاروبار کے ساتھ تعلقات بہتر ہوں جانوروں کی خرید وفروخت سے نفع حاصل ہو مذہبی امور سے لگاؤ پیدا ہو طبیعت میں خوش دلی پیدا ہو گی سفر سے فائدہ ہو روزگار وتجارت میں اضافہ ہو ہر طرح



کے دینی اور دنیاوی معاملات میں کامیابی حاصل ہو گی نیک لوگوں کی محبت اختیار کرے۔

**آٹھویں گھر میں:** فعل بد کا عادی ہو غیر ممالک کا سفر درپیش ہو' حرامی' لالچی اور حاسد ہو مختلف امراض لاحق ہوں آنکھوں کی تکلیف پیدا ہو۔ عورت کا مطیع وفرمانبردار ہو گا مگر علم وہنر میں ترقی پائے دشمن مغلوب ہوں حکومت معاملات میں کامیابی حاصل ہو گی۔

**نویں گھر میں:** اولاد کا سکھ ملے نیک اور مقدس مقامات کی زیارت نصیب ہو غیر ممالک کا سفر درپیش ہو حج وعمرہ کی سعادت ملے عزت ومرتبہ میں اضافہ ہو تجارت وکاروبار میں ترقی ملے علم وعقل میں اضافہ ہو لوگوں کی نظر میں قدر ومنزلت زیادہ ہو دلی امیدیں پوری ہوں مال ودولت میں اضافہ ہو گا تعلیمی معاملات میں کامیابی ملے اعلیٰ تعلیم کیلئے بیرون ملک سفر کرنا پڑے گا۔

**دسویں گھر میں:** عزت ومرتبہ میں اضافہ ہو حکومت وقت سے تعلقات میں اضافہ ہو تجارت وملازمت میں ترقی ملے صحت وتندرستی میں اضافہ ہو ہر کام میں فتح وکامیابی حاصل ہو اولاد کی طرف سے ترقی ہو گی مال ودولت میں اضافہ ہو گا۔ یہ وقت عیش وعشرت کے ساتھ بسر ہو تمام امیدیں پوری ہوں۔

**گیارھویں گھر میں:** علم وعقل میں اضافہ ہو دوستوں کے ذریعے امیدوں میں کامیابی حاصل ہو تجارت وکاروبار میں ترقی ملے اولاد کا سکھ نصیب ہو لاٹری وپرائز بانڈ کے ذریعے اضافی دولت کا حصول ممکن ہو ہر کام میں فتح وکامیابی حاصل ہو دشمنوں پر فتح ملے دنیاوی تفکرات سے نجات ملے جسمانی صحت بہتر ہو بیماری سے شفا ملے تجارت اور سفر میں فائدہ کثیر ہو۔

**بارھویں گھر میں:** دشمنوں کا خوف طاری رہے علم وعقل میں کمی واقع ہو غیر معمولی خرچ میں اضافہ ہو عقل زائل ہو دماغی امراض لاحق ہو آنکھوں اور کانوں کی بیماری ہو سکتی ہے تنگ حال اور تنگ دستی میں وقت بسر ہو لڑائی جھگڑے بکثرت ہو ہر کام میں رکاوٹ اور پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا دوست بھی دشمن بن جائیں۔

## ستارہ زہرہ کے 12 گھروں میں اثرات

**طالع میں:** سالانہ زائچہ میں ستارہ زہرہ زائچہ کے پہلے گھر یعنی طالع میں موجود ہو تو عزت ومرتبہ میں اضافہ ہو مال ودولت زیادہ ہو حکومت وقت سے نفع کثیر حاصل ہو دنیاوی معاملات میں کامیابی حاصل ہو ہو کام بخیر وخوبی حل ہو محبت کے جذبات پیدا ہوں پرائی اور دیرینہ دشمنی

دوستی میں بدل جائے عزت و مرتبہ میں اضافہ ہو اولاد اور زوجہ کا سکھ ملے۔

**دوسرے گھر میں:** مال و دولت میں اضافہ ہو ہر کام میں کامیابی حاصل ہو عورتوں سے
کاروبار میں ترقی ملے اولاد کا سکھ ہو کاروبار تجارت میں ترقی ہو عزیزوں اور دوستوں
تعلقات اچھے ہوں عیش و عشرت کے ساتھ وقت بسر ہو عورتوں کی طرف طبعیت مائل ر…
خواہشات پوری ہوں۔

**تیسرے گھر میں:** بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات اچھے ہو اور ان سے مالی فائدہ حاص…
جسمانی خوبصورتی میں اضافہ ہو نزدیکی سفر کے ذریعے نفع پہنچے ہر امید و خواہش پوری
کسی ناگہانی صدمہ کی خبر آئے۔

**چوتھے گھر میں:** صحت و تندرستی حاصل ہو بیماری سے نجات حاصل ہو ہر طرح کا آرا…
سکھ میسر آئے زراعت و کھیتی باڑی کے کاموں میں کثیر منافع حاصل ہو عزیزوں اور دو…
سے آرام ملے ہر طرح کی بے فکری اور آرام ملے امیدوں میں کامیابی ہو۔

**پانچویں گھر میں:** مال و دولت میں اضافہ ہو لاٹری و پرائز بانڈ میں روپیہ پیسہ لگانے ک…
بہترین وقت ہے ضرور کثیر نفع حاصل ہوگا۔ ہر امید پوری ہو اولاد و زوجہ کا سکھ میسر آئے…
عقل میں اضافہ ہو دنیاوی عیش و عشرت میں وقت بسر ہو دوستوں اور عزیزوں کے سا…
تعلقات اچھے ہوں دشمنوں پر فتح ملے دشمن کوئی بھی نہ رہے۔

**چھٹے گھر میں:** ہر وقت دشمنوں کا خوف چھایا رہے مختلف امراض میں گرفتار رہے سر درد…
پیٹ کے امراض لاحق ہوں ہر وقت لوگوں کیساتھ لڑائی جھگڑے میں وقت بسر ہو آمدن کم…
خرچ زیادہ ہو بلکہ مقروض ہونا پڑے گا نیکی کا بدلہ بدی پائے ہر طرح سے رنج و تکلیف اور…
میں لگا رہے جھوٹ بکثرت بولے۔

**ساتویں گھر میں:** اولاد اور عورت کا سکھ ملے کاروبار و تجارت میں ترقی ہو ازدواجی زندگی م…
خوشی و مسرت حاصل ہو ہر کام پورا ہو دشمنوں پر فتح ملے گھریلو زندگی میں خوشی و مسرت حا…
ہو منگنی و شادی سرانجام پائے اولاد نرینہ پیدا ہو۔ خواہش نفسانی میں اضافہ ہو۔

**آٹھویں گھر میں:** غیر ممالک کا سفر درپیش ہو بہت مشکلات و پریشانیوں کے ساتھ گزر بسر…
دولت کا نقصان اٹھانا پڑے ہر کام میں رکاوٹ کا سامنا ہو طبعیت میں ہر وقت غصہ، ملال…
فکر مندی چھائی رہے دوسروں کی بات ذرہ برابر اچھی نہ لگے کوئی نہ کوئی بیماری ضرور لگی…



**نویں گھر میں:** غیر ممالک کا سفر کرنا پڑے اور اس میں بہت مالی فائدہ حاصل ہو مذہب سے
لگاؤ پیدا ہو عزیز و اقارب اور رشتہ داروں کے ساتھ تعلقات اچھے ہوں خوشی و مسرت حاصل
ہو ہر کام میں کامیابی کا سامنا کرنا پڑے حج و عمرہ کی سعادت نصیب ہو مال و دولت میں
اضافہ ہو جسمانی صحت اچھی رہے۔

**دسویں گھر میں:** حکومت وقت سے فائدہ حاصل ہو تجارت و کاروبار میں ترقی ملے عزت و
مرتبہ میں اضافہ ہو ہر کام میں فتح و کامرانی ہو دشمنوں پر فتح یاب ہو دوستوں کا حلقہ وسیع ہو مال و
دولت میں اضافہ ہو زراعت و کھیتی باڑی کے کاموں سے کثیر نفع حاصل ہوگا اولاد کی ترقی ہو۔

**گیارہویں گھر میں:** علم و عقل میں اضافہ ہو دوستوں کے ذریعے مالی فائدہ حاصل ہو اولاد
کی پیدائش ہو ہر کام میں کامیابی حاصل ہو عیش و عشرت کے ساتھ وقت بسر ہو صحت و تندرستی
میں اضافہ ہو۔

**بارہویں گھر میں:** فضول خرچی زیادہ ہو آمدن میں کمی واقع ہو مختلف امراض لاحق ہو عیش و
عشرت میں روپیہ پیسہ برباد ہو ست الوجود ہو اور دوستوں سے عداوت پیدا ہو مرض جریان
بخار، کھانسی اور قے کی شکایات پیدا ہوں مختلف سفر درپیش ہوں بہت سخت سال ثابت ہوگا۔

## ستارہ مشتری کے 12 گھروں میں اثرات

**طالع میں:** کاروبار و تجارت کے ذریعے مالی فائدہ ہو ہر کام میں فتح و کامرانی نصیب ہو
جس کام کا ارادہ ہو اُس میں کامیابی ملے دنیاوی آرام میسر آئے عیش و عشرت کے ساتھ وقت
بسر ہو جسمانی صحت اچھی ہو تمام طرح کے امراض سے شفاء ملے حکومت وقت سے عزت و
مرتبہ میں اضافہ ہو گھریلو و ازدواجی زندگی میں آرام و سکون میسر آئے عزیز و اقارب اور رشتہ
داروں کے ساتھ تعلقات میں اضافہ ہو۔

**دوسرے گھر میں:** مال و دولت میں اضافہ ہو غیر متوقع طور پر مالی امداد ملے دشمن تابع ہوں
نیک اور ہمدرد لوگوں سے ملاقات ہو تجارت و ملازمت میں ترقی ملے جانوروں کی خرید و
فروخت میں نفع حاصل ہو۔

**تیسرے گھر میں:** عزیزوں اور رشتہ داروں کے ساتھ تعلقات اچھے ہوں اور ان سے
ملاقات ہو گھریلو اور ازدواجی خوشی حاصل ہو نزدیکی سفر کے ذریعے مالی فائدہ حاصل ہو بہن

بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں اضافہ ہو ہر کام میں کامیابی حاصل ہو رُکے ہوئے تمام… میں کامیابی حاصل ہو کوئی خوشی کی خبر ملے۔

**چوتھے گھر میں:** گھریلو آرام میسر آئے زمین و جائیداد اور پراپرٹی کے معاملات میں مالی… حاصل ہو گا خرید و فروخت کے ذریعے نفع حاصل ہو زراعت و فصل عمدہ ہو جو بھی کام… کریں اُس میں نفع ہی نفع حاصل ہو عورت و اولاد کا اولاد کا سکھ ملے آمدن میں اضافہ… ملازمت میں ترقی ملے عزت و مرتبہ میں اضافہ ہو۔

**پانچویں گھر میں:** اولاد سے فائدہ ملے علم و عقل میں اضافہ ہو دشمنوں پر فتح ملے ہر طرح… آرام میسر آئے عیش و عشرت کے ساتھ وقت بسر ہو لاٹری و پرائز بانڈ کے ذریعے مالی… پہنچے عزت و مرتبہ میں اضافہ ہو عیش و عشرت سے وقت بسر ہو حاضر جواب اور علم… جاننے والا ہو۔

**چھٹے گھر میں:** دشمنوں کا خوف طاری رہے ہر وقت بیماری میں مبتلا رہے زوجہ بھی بیمار ہو… کے ساتھ عداوت پیدا ہو آمدن کم اور خرچ زیادہ ہو بلکہ مقروض ہو جائے ملازمین و ما… افراد دھوکہ سے نقصان پہنچائیں گے۔ نیکی کا بدلہ بدی پائے دوست بھی دشمن ہو جائے۔

**ساتویں گھر میں:** دشمنوں سے صلح ہو جائے مال و دولت میں اضافہ ہو زوجہ کو آرام… عزت میں اضافہ ہو شریک کاروبار کے ذریعے مالی فائدہ حاصل ہو تجارت و کاروبار میں تر… حاصل ہو گی۔

**آٹھویں گھر میں:** مختلف امراض لاحق ہوں دشمنوں کا خوف طاری رہے زوجہ بھی بیمار… ازدواجی زندگی میں تلخی پیدا ہو بنے بنائے کام بگڑنے لگیں۔ عقل میں کمی واقع ہو ہر طرح… تکلیف اور پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ نیکی کا بدلہ بدی پائے۔ مالی نقصانات ہوں دوستو… کے ساتھ تعلقات خراب ہوں مختلف امراض مثلاً بخار، قے، کھانسی لاحق ہوں۔

**نویں گھر میں:** غیر ممالک کا سفر در پیش ہو حج و عمرہ کی سعادت نصیب ہو مذہب کا پابند… عیش و عشرت کے ساتھ وقت بسر ہو نیک اور اچھے اعمال سرزد ہوں ہر کام میں کامیابی… تجارت و کاروبار میں ترقی ہو علم و عقل میں اضافہ ہو روحانی علوم سیکھنے کا شوق پیدا ہو۔

**دسویں گھر میں:** صاحب مال و دولت اور زمین و جائیداد ہو۔ حکومت وقت میں اعلیٰ عہدہ… پر فائز ہو گا سیاست میں کامیابی حاصل ہو ہر طرح کا آرام و سکون میسر آئے عزت و مرتبہ میں…



اضافہ ہو جسمانی صحت میں اضافہ ہو گا زمین و جائیداد کی خرید و فروخت سے کثیر نفع حاصل ہو۔

**گیارھویں گھر میں:** دوستوں کے ذریعے نفع حاصل ہو امیدوں میں کامیابی ملے اولاد پیدا ہو اولاد کی ترقی ہو دشمن پر فتح نصیب ہو عزت و آبرو کی ترقی سرانجام پائے دوستوں کا حلقہ وسیع ہو مالی حالات بہت اچھے ہوں

**بارھویں گھر میں:** دوستوں و عزیزوں کے ساتھ تعلقات خراب ہوں ہر وقت فکر و تشویش میں مبتلا رہے مالی نقصانات کا سامنا کرنا پڑے گا آمدن کم اور خرچ زیادہ ہو سفر در پیش رہے فعل بد سرزد ہوں ظالم لوگوں کی صحبت اختیار کرے دوسروں کے تابع رہنا پڑے اس سال بیماری بہت لگے گی آنکھوں اور بدن میں کوئی تکلیف پیدا ہو۔

## ستارہ زحل کے 12 گھروں میں اثرات

**طالع میں:** طبیعت میں بے استقلالی اور کاہلی نمایاں ہو ہر کام میں جلد بازی اختیار کرے دشمنوں کا خوف طاری رہے امیدوں میں ناکامی کا سامنا کرنا پڑے ہر کام میں رکاوٹ اور پریشانیوں کا سامنا ہو اولاد کو بھی کسی بیماری کا شکار ہونا پڑے عزیزوں اور رشتہ داروں کے ساتھ تعلقات خراب ہوں ہر طرح سے نقصان، فکر اور الجھن کا سامنا رہے بخار و کھانسی کے علاوہ سینہ کے درد کا مرض لاحق ہو۔

**دوسرے گھر میں:** مال و دولت کا نقصان ہو آمدن کم اور اخراجات زیادہ ہو فضول خرچی کرنی پڑے اولاد کو بیماری لاحق ہو آرام و سکون میسر نہ آئے گزر اوقات مشکل کے ساتھ ہو مالی مشکلات کا سامنا رہے۔ طبیعت میں غصہ کا عنصر غالب رہے دشمن بہت ہو مالی معاملات کی وجہ سے لڑائی جھگڑے ہوں منہ، آنکھوں کے علاوہ کھانسی کا مرض بہت تنگ کرے گا۔

**تیسرے گھر میں:** عزیز و اقارب اور رشتہ داروں کے ساتھ تعلقات خراب ہوں مگر دشمنوں پر فتح حاصل ہو ہر کام سے بے فکری حاصل ہو مال و دولت بکثرت حاصل ہو دلی مرادیں پوری ہونے میں رکاوٹ کا سامنا کرنا پڑے گا بھائیوں کے ساتھ تعلقات خراب ہوں عزت و مرتبہ میں اضافہ ہو نزدیکی اور قریبی سفر میں مالی فائدہ ہو۔

**چوتھے گھر میں:** سفر زیادہ کرنے پڑیں بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات خراب ہوں گھریلو زندگی میں لڑائی جھگڑے پیدا ہوں زمین و جائیداد اور پراپرٹی کے معاملات میں اختلاف ہوں

اور ان میں مالی نقصان ہو والدہ کی صحت بسر ہو عزت میں کمی واقع ہوگی ہر کام میں فکر وتش
میں وقت بسر ہو عزت میں کمی واقع ہوگی ہر کام رکاوٹ و پریشانی کا سامنا رہے آنکھوں
پیٹ کے امراض لاحق ہوں۔

**پانچویں گھر میں:** اولاد کی فکر رہے اولاد کی طرف سے پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے حکو
وقت سے اختلافات پیدا ہوں زوجہ کا سکھ نہ ملے مال و دولت کا نقصان ہو ہر مالی معاملے
رکاوٹ کا سامنا کرنا پڑے گا مذہب سے دلچسپی باقی نہ رہے ہر وقت غصہ اور پریشانی چھ
رہے فضول کاموں پر روپیہ خرچ ہو پرائز بانڈ کے ذریعے مالی نقصان اٹھانا پڑے گا۔
میں کمی واقع ہو۔

**چھٹے گھر میں:** عزت و مرتبہ میں اضافہ ہو حکومت وقت سے تعلقات اچھے ہوں ہر کام
کامیابی کا سامنا رہے غلہ اور زیورات کے کاروبار میں فائدہ حاصل ہو بیماری سے شفا
دشمنوں پر فتح حاصل ہو عزت و مرتبہ میں اضافہ ہو اولاد اور زوجہ کا سکھ ملے ملازمین اور ماتح
افراد کی وجہ سے مالی فائدہ حاصل ہو صحت اچھی رہے۔

**ساتویں گھر میں:** زوجہ کو کوئی بیماری لاحق ہو سفر میں نقصان اٹھانا پڑے گا بادی امراض لا
ہو کاروبار و تجارت میں مالی نقصان ہو عزیز و اقارب سے رنج و تکلیف پہنچے دشمنوں کا خو
طاری رہے ہر کام میں رکاوٹ کا سامنا کرنا پڑے فکر و پریشانی میں یہ وقت بسر ہو۔

**آٹھویں گھر میں:** موت کے برابر تکلیف ملے بخار اور قے کی بیماری لاحق ہو ما
نقصانات ہوں حکومت وقت سے تکلیف ملے دشمنوں کا خوف چھایا رہے عزیز و اقارب
تعلقات خراب ہوں فکر و تشویش میں وقت بسر ہو خطرناک بیماری کا شکار ہونا پڑے۔

**نویں گھر میں:** مذہب سے دوری اختیار کرے غیر ممالک کے سفر میں مالی نقصان اٹھا
عقل زائل ہو تعلیمی معاملات میں ناکامی کا سامنا کرنا پڑے گا اولاد، زوجہ اور عزیزوں کو تکلیف
دے نیچ لوگوں کے ساتھ تعلقات استوار رکھے آمدن کم اور خرچ زیادہ رہے بھائی کو کوئی مرض
لاحق ہو۔

**دسویں گھر میں:** زراعت اور زمین و جائیداد کے معاملات میں نقصان کا امکان ہے عزت
مرتبہ میں کمی واقع ہو حکومت وقت سے تعلقات خراب ہوں لوگوں سے لڑائی و جھگڑے ہو
مالی نقصان کا سامنا کرنا پڑے۔



**گیارھویں گھر میں:** مال و دولت کا فائدہ حاصل ہو دشمن مغلوب ہوں بیماری سے صحت پائے ہر طرح کا آرام و سکون میسر آئے سونے کے کاروبار میں نفع حاصل ہو عزت و مرتبہ میں اضافہ ہو البتہ اولاد کو کچھ تکلیف ہو۔

**بارھویں گھر میں:** دوستوں و عزیزوں کے ساتھ تعلقات خراب ہوں حکومت وقت سے نقصان اٹھانا پڑے گا سفر پیش آئیں۔ امیدوں میں ناکامی کا سامنا رہے فکر و تشویش سے وقت بسر ہو مال و دولت فضول کاموں میں خرچ ہو سر درد اور آنکھوں میں درد کی شکایت پیدا ہو۔

## ستارہ راس (راہو) 12 گھروں میں اثرات

**طالع میں:** ستارہ راس سالانہ زائچہ کے خانہ اول میں قابض ہو تو اس کے دور میں دشمنوں کا خوف پیدا ہو جہاں جائے وہاں ناکامی کا سامنا کرنا پڑے ہر وقت فکر و پریشانی میں مبتلا رہے۔ سر درد کی شکایت ہو آمدن کم اور خرچ زیادہ ہو بد مزاج اور منحوس بناتا ہے لڑائی جھگڑے میں وقت بسر ہو عورتوں کی طرف رغبت زیادہ رکھے اولاد اور زوجہ کی فکر لاحق ہو۔

**دوسرے گھر میں:** لوگوں کا خوف و ڈر پیدا ہو مالی نقصان کا سامنا کرنا پڑے آمدن کم اور خرچ زیادہ ہو ہر کام میں پریشانی اور رکاوٹ کا سامنا کرنا پڑے دشمن زیادہ ہوں مختلف امراض لاحق ہوں سر درد اور آنکھوں کی تکلیف پیدا ہو۔

**تیسرے گھر میں:** دشمن مغلوب ہوں عزت و مرتبہ میں اضافہ ہو بھائیوں کے ساتھ تعلقات بہتر ہوں عزیز و اقارب سے میل جول پیدا ہو حکومت وقت سے فائدہ حاصل ہو گھوڑے وغیرہ سواری کا سکھ و آرام میسر آئے ہر طرح کا آرام میسر آئے۔

**چوتھے گھر میں:** عزت و مرتبہ میں کمی واقع ہو فکر و تشویش لاحق ہو مختلف موذی امراض میں مبتلا ہونا پڑے گا عزیز و اقارب کے ساتھ فتنہ و فساد پیدا ہو کسی ناگہانی صدمہ کی خبر سے تکلیف پہنچے گی۔ علم و عقل میں کمی واقع ہو غیر ملکی سفر پر جانا پڑے اور اس میں بہت پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا کھانسی اور بادی امراض لاحق ہوں۔

**پانچویں گھر میں:** علم و عقل میں کمی واقع ہو اولاد کو کوئی تکلیف پہنچے غیر ممالک کا سفر درپیش ہو فکر و پریشانی کا سامنا کرنا پڑے مفلس و نادار ہو فضول خرچی بہت کرے فضول کاموں پر مال و دولت صرف کرے کاہلی اور سستی پیدا ہو اولاد کا آرام کم ملے زوجہ سے لڑائی جھگڑا ہر

جس کام کو شروع کرے اس میں نفع کم ہو۔

**چھٹے گھر میں:** دشمنوں پر فتح پائے حکومت وقت سے فائدہ ملے اعلیٰ عہدے پر فائز ہو خرید فروخت کے ذریعے کثیر نفع حاصل ہو مال و دولت میں اضافہ ہو عیش و عشرت کے ساتھ بسر ہو۔

**ساتویں گھر میں:** مختلف امراض میں مبتلا ہو عورت کو بھی تکلیف ہو سفر میں نقصان اٹھانا پڑے لڑائی جھگڑے میں وقت بسر ہو ہر طرح سے نقصان اٹھانا پڑے گا موذی امراض سوزاک بھی لاحق ہوسکتا ہے کمر اور رانوں میں درد کی شکایت پیدا ہو۔

**آٹھویں گھر میں:** موت کے برابر تکلیف اٹھانی پڑے دشمنوں کا خوف پیدا ہو حکومت وقت سے تعلقات خراب ہوں مختلف امراض میں مبتلا ہونا پڑے گا دوست بھی دشمنی پر اتر آئیں اولاد زوجہ کو تکلیف اور پریشانی کا سامنا کرنا پڑے مالی مشکلات کا سامنا رہے کھانسی، بدہضمی اور پیٹ کے امراض لاحق ہوں۔

**نویں گھر میں:** دشمنوں پر فتح نہ ملے نیک اور مذہبی کاموں سے کنارہ کشی اختیار کرے لوگوں سے لڑائی جھگڑا پیدا ہو نیکی کا بدلہ بدی پائے جو کام کرے اس میں ناکامی کا سامنا کرنا پڑے طبعیت میں مایوسی اور فکر و تشویش پیدا ہو جسمانی صحت خراب ہو۔

**دسویں گھر میں:** خرید و فروخت میں نقصان اٹھائے حکومت وقت سے تعلقات خراب ہو کسی مقدمے میں گرفتار ہونا پڑے ملازمت و کاروبار میں تنزلی ہو برے کاموں کی طرف رغبت پیدا ہو دوست بھی دشمنی پر آمادہ ہو جائیں جسم میں کوئی مرض پیدا ہو۔

**گیارھویں گھر میں:** نیچ لوگوں سے فائدہ حاصل ہو صحت بہتر ہو اولاد اور عورت کا سکھ ملے مال و دولت میں اضافہ ہو عزت و مرتبہ میں اضافہ ہو زمین و جائیداد کی خرید و فروخت سے کافی منافع حاصل ہوگا دوستوں سے تعلقات بہتر ہوں گے۔

**بارھویں گھر میں:** دشمنوں کا خوف چھایا رہے چھوٹی عمر میں موت واقع ہو مختلف امراض لاحق ہوں سر و کان میں درد کی شکایت پیدا ہو زوجہ سے تعلقات خراب ہوں بہن بھائیوں کے ساتھ ناراضگی پیدا ہو فکر و پریشانی میں وقت بسر ہو تجارت میں نقصان اٹھانا پڑے گا سفر میں بھی تکلیف ہو۔



# ستارہ ذنب (کیتو) کے 12 گھروں میں اثرات

**طالع میں:** ستارہ ذنب سالانہ زائچہ میں برج طالع یعنی خانہ اول میں موجود ہو تو بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات خراب ہوں دشمنوں کا خوف طاری رہے عورت اور اولاد کی طرف سے متفکر رہے آگ کا خوف پیدا ہو کسی موذی مرض میں مبتلا ہو مال و دولت کا نقصان ہو فکر و تشویش میں وقت بسر ہوگا۔

**دوسرے گھر میں:** علم و عقل میں کمی واقع ہو دوستوں اور عزیزوں کے ساتھ تعلقات میں بگاڑ پیدا ہو مالی حالت خراب ہو مفلسی اور ناداری میں وقت بسر ہو کھرے اور کھوٹے کی پہچان ختم ہو جائے آمدن کم اور خرچ زیادہ ہو ناجائز فعل کی طرف رغبت زیادہ ہو۔

**تیسرے گھر میں:** مال و دولت میں اضافہ ہو عزت، مرتبہ اور شہرت میں اضافہ ہو جو بھی کام کرے اس میں کامیابی حاصل ہو دشمن کو کسی مرض کی تکلیف ہو اور کسی عزیز یا دوست سے رنج پہنچے۔

**چوتھے گھر میں:** دوستوں اور عزیزوں سے رنج اور تکلیف پہنچے کسی مرض میں مبتلا ہوں طبعیت میں تیزی اور غصہ پیدا ہو اپنے قوت بازو سے دولت پیدا کرے ہر کام میں فتح و کامیابی حاصل ہو زمین و جائیداد کے معاملات کے ذریعے کافی مال و دولت پیدا کرے۔

**پانچویں گھر میں:** تیز مزاج اور غصہ ور ہو کسی کی بات برداشت نہ ہو اولاد کو کسی تکلیف کا سامنا کرنا پڑے نیک کاموں کی طرف رغبت نہ ہو عقل میں کمی واقع ہو کسی ناگہانی خبر کی وجہ سے صدمہ ملے نیچ اور برے لوگوں کی محبت اختیار کرے برے اور ناجائز کاموں پر مال و دولت خرچ کرے۔

**چھٹے گھر میں:** دشمنوں پر فتح حاصل ہو عزت و مرتبہ میں اضافہ ہو بیماری سے شفاء ملے صحت اچھی اور بہتر ہو ہر کام میں کامیابی حاصل ہو زمین و جائیداد کے معاملات میں مالی فائدہ حاصل ہوگا عزیزوں اور دوستوں سے ملاقات زیادہ رکھے ملازمین و ماتحت افراد سے توقعات پوری ہوں اور ان سے نفع حاصل ہو۔

**ساتویں گھر میں:** عورت کو تکلیف پہنچے عزت و مال میں کمی واقع ہو شریک کاروبار کے ساتھ تعلقات خراب ہوں دشمنوں کا خوف طاری رہے ہر کام میں رکاوٹ اور مشکلات کا سامنا کرنا

پڑے سفر کرنا پڑے طبعیت میں غصہ اور تیزی پیدا ہو کسی کی بات پسند نہ آئے۔

**آٹھویں گھر میں:** فضول خرچی زیادہ ہو رشتہ داروں اور عزیزوں سے لڑائی جھگڑے م
وقت بسر ہو دوستوں کے ساتھ تعلقات خراب ہوں اپنے بھائیوں میں بڑا ہو بھائیوں ک
پالنے والا ہوتا ہے مختلف ممالک کی زبانیں سیکھنے کا شوق پیدا ہو۔

**نویں گھر میں:** نیچ اور رزیل لوگوں سے مفادات حاصل ہوں مذہبی امور میں دلچسپی نہ رہ
ہر کام میں جلد بازی کا مظاہرہ کرے صبر و برداشت کا مادہ کم ہو دوسروں کی بھلائی میں خوش
ہو مال و دولت جمع کرنے کی ہر ممکن کوشش کرے صحت جسمانی اچھی ہو۔

**دسویں گھر میں:** ملک و املاک کا نقصان اٹھائے ملازمت و تجارت میں تنزلی ہو روپیہ
فضول خرچ ہو دکھ اور رنج میں گرفتار ہو حکومت وقت سے اذیت اٹھانی پڑے دشمنوں پر فتح ہو
یعنی کسی دشمن سے لڑائی ہو جائے زمین و جائیداد کے معاملات میں نقصان کا خدشہ باقی رہے۔

**گیارھویں گھر میں:** صحت و تندرستی حاصل ہو ہر طرح کی امیدوں میں کامیابی حاصل ہو
دلی مرادیں پوری ہوں دوستوں اور عزیزوں سے تعلقات میں اضافہ ہو تجارت و کاروبار میں
ترقی ہو جو کام کرے کامیابی حاصل ہو ازدواجی و گھریلو زندگی میں خوشحالی آئے خوب صورت
میں اضافہ ہو اولاد و زوجہ کا سکھ ملے عیش و عشرت کے ساتھ وقت بسر ہو۔

**بارھویں گھر میں:** ہر طرح کی خوشی و آرام میسر آئے اولاد میں لڑکے کی پیدائش متوقع ہو مال
و دولت میں اضافہ ہو البتہ فضول خرچی بہت کرے اور جسم میں کوئی مرض بھی لاحق ہو سکتا ہے
احتیاط کریں۔



# سالانہ زائچہ کے اصول و قواعد

1۔ خانہ ترکون یعنی 12-8-6 یہ نہایت نحس گھر میں ہیں ان میں جو کواکب آتے ہیں وہ اپنے گھروں کو تباہ کرتے ہیں اور ان گھروں کے مالکان جہاں جاتے ہیں ان گھروں کو بھی نقصان پہنچاتے ہیں۔

2۔ جو کواکب خانہ مائل اوتاد یعنی 11-8-5-2 میں آتے ہیں وہ ناقص تاثیر کو دور کرتے ہیں بشرطیکہ وہ کواکب خانہ دشمن میں کمزور حالت میں ہو کر واقع ہوں۔

3۔ جو کواکب خانہ اوتاد یعنی 10-7-4-1 میں ہوں وہ بہت طاقتور ہوتے ہیں ان میں سب سے طاقتور گھر طالع پھر خانہ 10 پھر خانہ 7 اور پھر خانہ 4 شامل ہیں۔

4۔ جو کواکب دوست کے گھر میں ہوگا وہ نیک اثرات ظاہر کرے گا خانہ دشمن سے ناقص اثرات اور مساوی سے مساوی اثرات ظاہر ہوں۔

5۔ خانہ جات 11-10-9-7-4-1 میں سعد کواکب حالت سعد میں ہوں تو امیدوں میں کامیابی ملتی ہے اور نیک و شریف مزاج آدمی سے فائدہ و آرام ملتا ہے

6۔ خانہ جات 11-10-9-7-4-1 میں نحس کواکب طاقتور حالت میں ہوں تو مقصد میں پریشانی ہوتی ہے بدگو لوگوں سے مخالفت پیدا ہوتی ہے۔

7۔ خانہ 12-8-6 میں سعد کواکب طاقتور حالت میں ہوں تو نقصان و رنج و فکر پیدا ہو امیدوں میں ناکامی کا سامنا کرنا پڑے۔

8۔ خانہ 12-8-6 میں نحس کواکب طاقتور حالت میں ہوں تو بدگو لوگوں اور شریر مزاج دشمنوں سے نقصان پہنچتا ہے۔

9۔ خانہ 12-8-6-7-4 میں نحس کواکب پریشانی و نقصان دیتے ہیں

10۔ جو ستارہ دو سعد ستاروں کے درمیان ہوگا وہ خوشی و مسرت دیتا ہے اور جو دو نحس ستاروں کے درمیان ہوگا وہ حیران و پریشان حالت کو اختیار کراتا ہے۔

11۔ نحس کواکب طاقتور حالت میں اپنے گھر میں یا اپنے شرف کے گھر میں ہو تو بدی اور نحوست کو دور کرتے ہیں اور نقصان سے بچاتے ہیں لیکن اگر کمزور حالت میں ہوں تو اس کی تاثیر سے بدی اور نقصان دو چند ہو جاتا ہے۔

12۔ سعد کواکب طاقتور حالت میں ہو کر فائدہ دو چند دیتا ہے اگر یہ حالت رجعت یا برج میں یا خانہ وبال یا نحس گھر میں ہو تو فائدہ پہنچانے سے عاجز ہو جاتا ہے۔

13۔ جو کواکب خانہ 3-6-8-12 میں آتے ہیں وہ کمزور ہو جاتے ہیں ان کی قوت زائل ہو جاتی ہے لیکن اگر وہ کسی قسم کی ذاتی قوت رکھتے ہوں جیسے اپنے گھر میں ہوں، ملکیت شرف کی حالت میں ہوں تو وہ بدستور قائم رہتی ہے۔

## کواکب کی حالت سعدیت

1۔ جو ستارہ طالع میں بیٹھا ہوگا وہ طاقتور ہوگا خواہ وہ سعد و یا نحس۔

2۔ جو ستارہ اپنے گھر میں بیٹھا ہوگا وہ طاقتور ہوتا ہے۔

3۔ جو ستارہ حالت شرف میں ہوگا وہ سعد ہوگا

4۔ جو ستارہ اپنی حد یا درشکانڈ میں ہوگا

5۔ جو طالع کو سعد نظر سے دیکھتا ہوگا

6۔ جو سعد ستارہ کے ہمراہ بیٹھا ہوگا

7۔ جس ستارہ کو نحس کواکب نحس نظر سے نہ دیکھتے ہوں گے

8۔ جو ستارہ 4-7 اور طالع سے دسویں گھر بیٹھا ہوگا وہ سعد ہوتا ہے

9۔ ستارہ شمس خانہ 3-6-10-11 میں سعد ہوتا ہے

10۔ ستارہ قمر، عطارد، زہرہ اور مشتری خانہ 1-2-3-4-5-7-9-10 اور 11 میں سعد ہوتے ہیں۔

11۔ ستارہ زحل اور مریخ خانہ 3-6-11 میں سعد ہوتے ہیں۔

12۔ جو ستارہ زائچہ پیدائش میں سعد ہو اور سالانہ زائچہ میں نحس ہوگا وہ سال کے اول حصہ میں سعد اثرات دیتا ہے اور سال کے آخر میں برے اثرات دیتا ہے۔

13۔ جو ستارہ پیدائشی زائچہ میں نحس حالت میں ہو اور سالانہ زائچہ میں سعد ہو تو وہ سال کے شروع میں برے اثرات اور آخر سال میں سعد اثرات دیتا ہے۔

14۔ جو ستارہ پیدائشی زائچہ اور سالانہ زائچہ دونوں میں سعد حالت میں ہوگا تو اس کے اثرات بہت اچھے اور اعلی ظاہر ہوں گے جو دونوں میں نحس حالت میں ہوگا اس کے اثرات



بہت منحوس ظاہر ہوتے ہیں۔

15۔ پیدائشی زائچہ میں جو ستارہ جس برج میں سعد یا نحس اثرات دینے والا ہوتا ہے سالانہ زائچہ میں بھی اسی گھر میں ہو تو ضرور سالانہ زائچہ میں وہی اثرات دے گا۔

16۔ سالانہ زائچہ میں طالع اور مالک طالع دونوں سعد حالت میں ہوں تو صحت و تندرستی حاصل ہوگی ہر کام میں کامیابی حاصل ہو اگر ایک سعد اور ایک نحس ہو تو میانہ اثرات ظاہر ہوں اور اگر دونوں نحس ہوں تو برے اثرات ہوں کوئی نہ کوئی جسمانی مرض ضرور لاحق ہو۔

17۔ ستارہ مشتری طالع میں مالک طالع ہو کر قابض ہو تو عزت و شہرت میں اضافہ ہو حکومت وقت سے انعام واکرام حاصل ہو اعلیٰ ملازمت اختیار کرے

18۔ طالع میں سعد کواکب سعد حالت میں ہو یا مالک طالع، طالع کو دیکھتا ہو تو صحت تندرستی اور مال و دولت میں اضافہ ہوتا ہے ہر طرح کا آرام میسر آئے

19۔ خانہ دوم کا مالک اگر مشتری ہو اور وہ مالک طالع سے اتصال کرے تو مال و دولت میں اضافہ ہوتا ہے

20۔ اگر مالک خانہ دوم سعد ہو کر خانہ دوم کو سعد نظر سے دیکھتا ہو تو مال و دولت حاصل ہوتی ہے۔

21۔ بوقت پیدائش ستارہ قمر جس برج میں تھا، سالانہ زائچہ میں بھی اسی برج میں آئے تو والدہ کیلئے نحس ثابت ہوتا ہے

22۔ بوقت پیدائش ستارہ شمس جس برج میں تھا سالانہ زائچہ میں بھی اسی برج میں آئے تو والد کیلئے نحس ثابت ہوتا ہے

23۔ پیدائش زائچہ کے مقام قمر پر اگر سالانہ زائچہ میں زحل آئے تو والدہ سے لڑائی ہوتی ہے۔

24۔ پیدائشی زائچہ کے مقام شمس پر اگر سالانہ زائچہ میں زحل آئے تو والد سے لڑائی ہوتی ہے۔

25۔ پیدائشی زائچہ کا مقام مشتری سالانہ زائچہ میں طالع پر آئے تو اولاد یوگ ہوتا ہے ایسا ہی لوگ عطارد و زہرہ کا بھی سمجھنا چاہیے اگر ایسا ہی یوگ مریخ یا زحل کا ہو تو اولاد کیلئے نقصان دہ سمجھنا چاہیے۔

26۔ پیدائشی زائچہ میں جس مقام پر زہرہ یا مشتری ہو سالانہ زائچہ میں اس جگہ مریخ ہو تو پھوڑا پھنسی اور داد کی بیماری لاحق ہو۔

27۔ سالانہ زائچہ میں خانہ ششم میں برج جوزا، سنبلہ یا میزان ہو اور اس میں زہرہ قابض

ہوتو کف وکھانسی کی شکایت پیدا ہو۔

28۔ اگر ستارہ مریخ، عطارد وشمس کے ساتھ مل کر خانہ 8 میں ہوں تو موت کے برابر
ہوتا ھے۔

29۔ پیدائشی زائچہ میں جو ستارہ جس برج میں ہو اگر سالانہ زائچہ میں بھی اسی برج میں
اور سعد حالت میں بھی ہو تو وہ اس گھر کی منسوبات کو بہت ترقی دیتا ھے سعد ستارہ سے
اثرات اور نحس ستارے سے نحس اثرات ظہور پذیر ہوتے ہیں۔

30۔ پیدائشی زائچہ میں جن جن بروج پر کواکب قابض ہوں، سالانہ زائچہ میں ان بروج
اگر نحس کواکب قابض ہوں تو وہ کوکب پیدائشی زائچہ کے قابض کوکب کے متعلقہ اشخاص
منسوبات کو فائدہ یا نقصان پہنچاتے ہیں

31۔ پیدائشی طالع کا مالک ستارہ ، سالانہ زائچہ کے طالع کا مالک، مقام منتہا کے برج کا
مالک ستارہ اور جس برج میں ستارہ قمر ہو (سالانہ زائچہ میں) اس برج کا مالک ستارہ یہ
چاروں اگر خانہ 6-8-12 میں قابض ہوں تو موت کا یوگ بنتا ھے اگر تین کواکب بھی ان
گھروں میں ہوں تو بھی نقصان کا باعث ہوتا ھے اگر ایک بھی ہو تو اپنے دور میں نقصان
وغیرہ کی تاثیر دیتا ھے

32۔ سالانہ زائچہ کے طالع کا مالک، خانہ ہشتم کا مالک اور مقام منتہا کا مالک خانہ
6-8-12 میں ہوں تو موت کا یوگ ھے یا یہ سال بہت سخت اور منحوس ثابت ہوتا ھے۔

33۔ خانہ ہشتم کا مالک طالع میں ہو اور طالع کا مالک خانہ ششم میں ہو تو بھی موت کا یوگ
بنتا ھے۔

34۔ ستارہ قمر نحس کوکب کے ہمراہ خانہ ہفتم میں یا ہمراہ مالک طالع کے آٹھویں گھر میں ہو تو
وہ سال سخت منحوس ثابت ہوتا ھے

35۔ مالک طالع اور مالک خانہ ہشتم خانہ 4-6-8-12 میں ہو تو موت کا یوگ ھے

36۔ خانہ ہشتم کا مالک طالع اور طالع کا مالک خانہ ہشتم میں ہو تو موت کا یوگ ھے

37۔ اگر طالع میں تین نحس کواکب قابض ہوں تو یہ سال انتہائی نحس ثابت ہوتا ھے

38۔ ستارہ ذنب (کیتو) خانہ 3-6-10-11 میں ہو تو ایک سخت سال ہوتا ھے

39۔ پیدائشی طالع برج سالانہ زائچہ کے خانہ ہشتم میں ہو اور مقام منتہا اس میں واقع ہو تو



سال والدین کیلئے نحس سال ثابت ہوتا ھے۔

40۔ طالع کا مالک خانہ 5 میں اور 5 کا مالک طالع میں ہو تو اولاد یوگ ہوتا ھے۔

41۔ خانہ 5 کا مالک حالت شرف میں خانہ 5 میں ہو اور اگر وہ مذکر ہو تو لڑکا مونث ہو تو
لڑکی پیدا ہوتی ھے۔

42۔ پیدائشی زائچہ کے طالع میں ستارہ زحل ہو اور وہی برج سالانہ زائچہ کے طالع ہو تو اس
سال اولاد کیلئے نحس ہوتا ھے۔

43۔ سالانہ زائچہ کے جس گھر میں منتہا ہوگا اس گھر کے قابض برج کا مالک ستارہ اگر
زائچہ کے خانہ 6-8-12 میں ہو تو یہ سال بیماری، مالی مشکلات، تنزلی اور فکر وتشویش کے
ساتھ گزرتا ھے۔

44۔ منتہا کا مالک ستارہ اگر خانہ 2-5-7-9 میں قابض ہو تو ان مطلوبہ گھروں کی مناسبت
سے فائدہ ملتا ھے اور اچھا سال ثابت ہوتا ھے۔

45۔ منتہا کا مالک ستارہ زائچہ کے خانہ 3-10-11 میں ہو تو ایک درمیانہ سال ثابت ہوتا
ھے نہ بہت فائدہ والا اور نہ بہت نقصان والا ہوگا۔

46۔ ستارہ عطارد پر مشتری کی نحس نظر ہو تو مرض نسیان ہوسکتا ھے یا پھر عطارد برج قوس
میں ہو اور اس پر نیپچون کی نحس نظر ہو تو مرض نسیان ضرور ہوگا۔

47۔ اگر کوئی ستارہ اچھے گھر میں ہو اور اس سے خانہ 4-5-8-9 میں سعد ستارے موجود ہو
تو اس ستارے کا دور سعد ثابت ہوتا ھے۔

48۔ اگر کوئی ستارہ نحس گھر میں ہو اور اس سے خانہ 4-5-8-9 میں بھی کوئی نحس کوکب موجود
ہو تو اس کے دور میں برائی میں مزید اضافہ ہوتا ھے۔

باب ششم

# علم نجوم اور ملکی وسیاسی حالات

ہندی، یونانی اور انگریزی یہ ہر سال سورج کی گردش سے لیے جاتے ہیں اس
ان کو شمسی سال کہتے ہیں۔ سورج 365 دن 6 گھنٹے 12 منٹ اور 36 سیکنڈ میں بارہ برج
طے کرتا ہے بحساب یونانی یہ گردش برج حمل سے شروع ہو کر بالترتیب برج حوت تک
جاتی ہے اور ہندی سال ماہ بیساکھ سے شروع ہو کر ماہ چیت پر ختم ہو جاتا ہے جس دن
ایک برج کو مکمل کر کے دوسرے برج میں جاتا ہے اس روز اس ماہ کی پہلی تاریخ ہوتی
جس کو ہندی میں سنکرانت کہتے ہیں بحساب انگریزی سال کا آغاز اس وقت ہوتا ہے جبکہ
خط عرض شمالی جنوبی کے انتہائی سرا سے خط استوا جانب مشرق کی طرف چلنا شروع ہوتا
دوسرے لفظوں میں یہ کہ جب دن انتہا درجہ چھوٹا ہو کر پھر بڑھنا شروع ہو جاتا ہے اس
مہینہ اول کا نام جنوری ہے جس کے آگے بالترتیب بارہ مہینوں کا دور پورا ہو جاتا ہے
چوتھے سال ضروری 28 کی بجائے 29 دنوں کا ہو جاتا ہے جیسے لیپ کا سال کہتے ہیں۔

یونانی سال اس وقت شروع ہوتا ہے جبکہ آفتاب عالم تاب تمام فلک کا دورہ
کر کے خط استوا کے عین مشرق میں برج حمل کے مقام پر داخل ہوتا ہے پھر اس کے آ
بالترتیب بارہ برجوں کو طے کر کے سال ختم کرتا ہے جب سورج ایک برج سے دوسرے
میں جاتا ہے تو اس روز اگلے مہینے کی پہلی تاریخ ہوتی ہے جس کو تحویل آفتاب کہتے ہیں۔



# نوروز اور اس کے اثرات

**اہل یونان:**

جس روز نیا سال شروع ہوتا ہے اس روز کو نوروز یعنی نیا دن کہتے ہیں جو ہر مذہب
کے نزدیک اپنے اپنے رسم و رواج کے مطابق منایا جاتا ہے اہل یونان کا نوروز اس وقت
شروع ہوتا ہے جبکہ آفتاب تمام کرہ فلک کے بارہ بروج کو طے کر کے عین مشرق میں برج
حمل کے نقطہ اعتدال پر پہنچتا ہے اس وقت دن رات دونوں برابر ہو جاتے ہیں اسی وقت کے
لحاظ سے لوگ زائچہ آغاز سال بنا کر بموجب رفتار کواکب سال بھر کے نیک و بد حالات معلوم
کرتے ہیں چنانچہ جس روز تحویل آفتاب برج حمل میں ہوتا ہے اس دن کو سال کا بادشاہ مانا
جاتا ہے ملکی احوال بیان کرنے کیلئے چار نوروز کے زائچے بنائے جاتے ہیں جس سے ہر زائچہ
کے ذریعے 3,3 ماہ کے احکامات بیان ہوتے ہیں۔ پہلا زائچہ جب آفتاب برج حمل میں صفر
درجہ صفر دقیقہ پر داخل ہوتا ہے اس وقت بنتا ہے دوسرا جب آفتاب برج سرطان کے صفر درجہ
صفر دقیقہ پر آتا ہے تو بنتا ہے تیسرا زائچہ جب آفتاب برج میزان میں داخل ہوتا ہے تو بنتا
ہے جبکہ چوتھا زائچہ آفتاب جب برج جدی میں داخل ہوتا ہے تو اس وقت بنایا جاتا ہے ان
چاروں زائچوں سے تین تین ماہ کے ملکی اور موسمی حالات بیان کیے جاتے ہیں ہر زائچہ جس
وقت بنتا ہے اس وقت دیکھیں کہ کونسا دن ہے اس دن کا مطلوبہ ستارہ حاکم دن کہلاتا ہے یعنی
جب برج حمل میں آفتاب جائے گا اس دن کا حاکم ستارہ بادشاہ سال ہوتا ہے جب آفتاب
سرطان میں داخل ہو اس دن کا حاکم ستارہ وزیر سال ہوتا ہے جب آفتاب برج میزان میں
داخل ہو اس دن کا حاکم ستارہ سپہ سالار ہو گا اور جب آفتاب برج جدی میں داخل ہو گا اس
دن کا حاکم ستارہ مشیر سال ہو گا۔

**اہل ہند:**

1۔ بحساب اہل ہند چیت شدی کیم کو جو دن ہو اور وہ دن جس ستارہ سے منسوب ہو وہ ستارہ
اس سال کا بادشاہ کہلاتا ہے۔

2۔ کیم بیساکھ کو جو دن ہو اور وہ دن جس ستارہ سے منسوب ہو وہ ستارہ اس سال کا وزیر

کہلائے گا۔

3۔ یکم ہاڑ کو جو دن ہو اس سے منسوب ستارہ اس سال نرخ اجناس کا مالک کہلائے گا

4۔ یکم ساون کو جو دن ہوگا اس کا مالک ستارہ زراعت کا مالک ہوتا ھے

5۔ یکم بھادوں کے دن کا مالک ستارہ فوجوں کا سپہ سالار کہلاتا ھے

6۔ یکم اسوج کے دن کا مالک ستارہ دولت کا مالک ہوتا ھے۔

7۔ یکم کاتک کے دن کا مالک ستارہ رسوں کا مالک ہوتا ھے۔

8۔ یکم پوہ کے دن کا مالک ستارہ غلہ کا مالک ہوتا ھے۔

9۔ یکم ماگھ کے دن کا مالک ستارہ کپڑے اور دھاتوں کا مالک ہوتا ھے۔

10۔ یکم چیت کے دن کا مالک ستارہ پھلوں کا مالک ہوتا ھے۔

11۔ ستارہ شمس شروع برس میں جب منزل آردرا (ہنعہ) میں ہو تو اس روز کا مالک بارش کا مالک ہوتا ھے۔

## دنوں سے منسوب سیارگان

| اتوار | پیر | منگل | بدھ | جمعرات | جمعہ | ہفتہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| شمس | قمر | مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل |

## سال کے بادشاہ کواکب کے اثرات

### ستارہ شمس

اگر نو روز بروز اتوار ہو تو اس سال کا بادشاہ ستارہ شمس ہوتا ھے جس کے اثر کی وجہ سے سال بارش کی قلت ہوگی گرمی زیادہ پڑے امراض صفراوی کی کثرت ہو گرم ہوا چلے عورتوں کو تکلیف کا سامنا کرنا پڑے آخری سال قحط، لڑائی جھگڑے کے آثات ظاہر ہوں بادشاہان فتوحات اور بہادری میں نام پیدا کریں مشرق کی طرف تباہی اور بربادی ہوگی فتنہ و فساد ہو جانور بہت زیادہ مریں زہریلے جانوروں کی پیدائش بکثرت ہوگی دردسر اور فساد خون کی شکایت پیدا ہو غلہ کا نرخ گراں ہو ہر قسم کی دھاتیں اور معدنیات ارزاں ملیں گی۔ سامان



بہتری اور پیچیدہ معاملات کو حل کرنے کیلئے بڑی شجاعت و دانش مندی اور بہادری کو عمل میں لایا جائے گا موسمی میوہ جات اور فصل کی پیداوار کم ہو بے چینی، ہیضہ اور بخار کے علاوہ صفراوی امراض کی شکایت عام پیدا ہو مغربی گرد و نواح اور سرحدی علاقوں کے بعض حصوں میں ناگہانی واقعات اور نقصان دہ حادثات بہت ہوں گے بادشاہ وقت اور حکومتی عہدہ داروں کے درمیان رابطہ و اتحاد قائم نہ رہے گا۔

### ستارہ قمر

اگر نو روز بروز پیر ہو تو اس سال کا بادشاہ ستارہ قمر ہوگا اس سال بارش خوب ہو درخت خوب بار آور ہوں زراعت خوب سرسبز ہوں۔ غلہ کی ارزانی ہو۔ دریاؤں میں پانی خوب موج زن ہو حشرات الارض کثرت سے ہوں امراض بلغمی اور کھانسی کی شکایت زیادہ ہو حکومتی عہدہ دار ایک دوسرے کے مخالف ہوں موت کا بازار گرم رہے گا فتنہ و فساد بہت ہوں سردی زیادہ ہو اور گرمی درمیانہ پڑے گا۔ موسمی میوہ جات بکثرت پیدا ہوں پیداوار خوب ہو عیش پرستی کی طرف لوگوں کا رجحان رہے فتنہ و فساد کی وارداتیں بہت ہوں گی ہوا اس قدر تیز چلے کہ بہت سے درخت جڑوں سے اکھڑ جائیں ملک میں بیماری کی شکایت رہے حکام وقت ملک کی بہتری اور امن قائم رکھنے کی طرف توجہ زیادہ رکھیں فعلِ ناجائز کی کثرت ہوگی ندی نالے اور دریا میں طغیانی رہے سرخ رنگ کی چیزیں مہنگی ہوں۔ چاول بکثرت پیدا ہوں ہر قسم کا غلہ سستا ہو عیش و عشرت سے بسر ہو غرض عوام کیلئے ایک اچھا سال ثابت ہوتا ھے۔

### ستارہ مریخ

اگر نو روز بروز منگل ہو تو اس سال کا بادشاہ ستارہ مریخ ہوگا اس سال سردی بہت پڑے گی۔ زراعت اور فصل کی پیداوار درمیانہ رہے گی۔ موسمی میوہ جات بہت ہوں گے تجارت پیشہ لوگوں کو فائدہ کم ہوگا۔ امراء وزراء کی باہمی مخالفت رہے گی بلکہ ان کے درمیان جنگ و جدل تک کی نوبت پہنچ جائے گی۔ ملک سے انصاف کم رہ جائے عوام میں تباہی اور بیماری پڑے گی جانور بہت زیادہ مریں ہر ایک چیز سے برکت اور عظمت اٹھ جائے گی۔ زلزلے بھی آئیں آشفتگی کی وارداتیں بہت ہوں تند مزاجی، سنگدلی، بے رحمی، فتنہ فساد، قتل و خونریزی اور جنگ و جدل کے حالات رہیں مشرقی علاقہ

میں قحط سالی اور گرانی غلہ کے آثار نمودار ہوں ملک میں جھگڑا فساد چوری ڈاکہ اور قتل وارداتیں بہت ہوں گی۔ بارش کی قلت رہے گرد وغبار بہت اڑے گا امراض خونی اور طا کی عام شکایت ہو گی حکمرانوں کا آپس میں بے اتفاقی کا مادہ بڑا جائے حشرات الا بکثرت پیدا ہوں لوگوں میں مکروفریب دغا بازی خوب ہو بادل کی گرج اور بجلی کی چمک خوف پیدا ہو برف باری سے نقصان ہو اور ارضی وسماوی حادثات دیکھنے میں بہت آئیں۔

## ستارہ عطارد

اگر نوروز بروز بدھ ہو تو اس سال کا بادشاہ ستارہ عطارد ہو گا اس سال بارش اچھی ہوتی جشن وجلوس زیادہ ہوں مذہبی باتوں کا زور وشور ہو ملک دولت سے آسودہ ہو بیوپاری اور تجارت پیشہ لوگوں کو بیوپار میں اچھا منافع ہو اہل قلم اور ہنرمندوں کا کام خوب چلے حکمران اور عوام کے درمیان رابطہ اور اتحاد بڑھے۔ فصلوں کی پیداوار بھی اچھی ہو فوجی اور جنگی طاقتوں کو بڑھانے کی طرف زیادہ توجہ اور کوشش کی جائے لوگ مذہبی اور دین کے کاموں میں زیادہ مصروف ہوں اکثر بارش خوب ہو سال کے آخر میں کسی قدر ارزانی ہو گھر گھر خوشی اور خلق خدا کو آرام ملے۔ جادوگروں اور شعبدہ بازوں کا کام خوب چلے اہلِ قلم کی قدر ومنزلت زیادہ ہو ملکی اور انتظامی معاملات کی بہتری اور رعایا کے آرام وآسائش کی طرف مدبران ملک بہت توجہ کریں گے صنعت وحرفت کی ترقی اور تجارتی کاروبار کے بڑھانے کی طرف لوگوں کا خیال غالب رہے گا۔ صفراوی امراض پھیلیں گے۔ مکار اور فریبی لوگ زیادہ ترقی کریں گے۔ موسمی حالات کچھ بگڑ جائیں گے اس لیے لوگوں کی صحت خراب رہے گی۔ فلکی حادثات اور ناگہانی واقعات بکثرت ہوں گے آتشزدگی سے لوگوں کو نقصان پہنچے گا۔

## ستارہ مشتری

اگر نوروز بروز جمعرات ہو تو سال کا بادشاہ ستارہ مشتری ہوتا ہے اس سال بارش خوب ہوتی ہے شروع سال میں غلہ ارزاں ہو اور آخر سال میں گراں ہو فصل کی پیداوار خوب ہو نرخ میں بار بار تبدیلی ہوتی رہے عقل مندوں، عالموں اور ہنرمندوں کی قدر زیادہ ہو اور کوئی اعلی عہدہ دار اس جہانِ فانی سے راہ عدم ہو جائے۔ درس وتدریس کی طرف لوگوں کی رغبت زیادہ ہوں نیک کام خوب کریں کپاس کی پیداوار قدرے کم ہو چاول کی قیمت میں اکثر گرانی رہے عوام



میں درد ریح وپہلو کی شکایت رہے گی بخارات ارضی کچھ کثیف اور خراب ہو جائیں گے جن کی وجہ سے لوگوں کی صحت بگڑی رہے گی موذی جانور بہت بڑھ جائیں گے۔ شیر خوار جانور دودھ زیادہ دیں گے ماہ جیٹھ وغیرہ کی خرد وفروخت کرنے والے کافی فائدہ اٹھائیں گے امیروں اور دولت مندوں کی قدر ومنزلت زیادہ ہو غریب اور امیر ایک جیسے نظر آئیں گے ہوا سخت چلے گی حکام وقت کی قوت زیادہ ہو۔

## ستارہ زہرہ

اگر نوروز بروز جمعہ ہو تو سال کا بادشاہ ستارہ زہرہ ہو گا اس سال ہوا اور سردی کا اثر زیادہ رہے موسم گرما میں سخت گرمی پڑے اس سال بچے، جانور اور مویشی بہت مریں گے امراء وحکام کے اندر اختلاف اور فساد پیدا ہو گا میوہ جات وپھل کثرت سے پیدا ہو نگے فصل اچھی ہو لوگوں کے اندر آپس میں میل جول بڑھے گا۔ اہل نشاط کا کام خوب رونق پر ہو لوگ عیاشی کی طرف زیادہ رغبت کریں ملک میں راگ ورنگ کا شوق زیادہ ہو میوہ جات بکثرت ہوں بارش بر وقت ہو اس سال لڑکیوں کی پیدائش زیادہ ہو غلہ کا نرخ سستا رہے مگر بعد میں مہنگا ہو جائے عورتوں کے دام فریب میں آ کر مال ودولت کا نقصان اٹھانے والے مردوں کی تعداد زیادہ ہو عورتیں مردوں پر غالب رہیں لوگ عیش وعشرت میں شب وروز مخمور رہیں گے۔

## ستارہ زحل

اگر نوروز بروز ہفتہ ہو تو سال کا بادشاہ ستارہ زحل ہوتا ہے جس کی وجہ سے غیر مناسب بارش کی وجہ لوگوں میں مختلف قسم کے پیچیدہ بیماریاں زیادہ ہوں گی حکمرانوں اور سیاسی پارٹیوں کے درمیان آپس میں ٹکراؤ اور رنجش زیادہ ہو چوری ٹھگی لوٹ مار اور بے ایمانی کی وارداتیں زیادہ ہونگی۔ کہیں دہشت گردی اور آتشزدگی کی وارداتیں بہت ہوں لوگوں میں باہمی دشمنی ورنجش اور مذہبی تنازعات وفسادات زائد ہوں۔ زراعت وتجارت پیشہ لوگ زیادہ فائدہ اٹھائیں گے مذہب کی طرف لوگوں کا رجحان کم رہے گا۔ ملک میں بیماریوں کا زور بہت ہو لوگ حیرانی و پریشانی سے وقت بسر کریں قحط سالی کے آثار ظاہر ہوں آسمانی آفات کثرت سے ہوں مخلوق خدا تکلیف میں مبتلا رہے کالے رنگ کی اشیاء کی قیمتیں زیادہ ہوں حکومت میں چوری اور سینہ زوری زوروں پر ہو ملک میں ناگہانی اموات اور بری خبریں جا بجا سننے میں آئیں میوہ جات

کی پیداوار کم ہو لوگوں کی آپس میں بے اتفاقی بہت رہے اور نقصان اٹھائیں ۔ آ
بہت آئیں گی۔ گردوغبار بکثرت اڑے گا۔ جس سے فصلوں کو نقصان پہنچے گا۔

# وزیر سال کواکب کے اثرات

## ستارہ شمس

اگر وزیر سال ستارہ شمس ہو تو اس سال گرمی بہت پڑے گی نرخ غلہ گراں ہو باہمی لوگو
غصہ اور عداوت زیادہ ہو خطرناک بیماریوں کی کثرت ہو ملکی معاملات اور عوام کی بہتر
طرف حکمرانوں کی زیادہ توجہ رہے گی مذہبی تنازعات ہر جگہ پر ہوا کریں گے امراض صفر
اور دردسر کی عام شکایت رہے گی اہل قلم اور ہنرمندوں کی قدر ومنزلت زیادہ ہو موسمی
جات اور فصل کی پیداوار کم ہوگی۔

## ستارہ قمر

وزیر سال ستارہ قمر ہونے سے آئندہ سال بارش زیادہ اور اچھی ہوگی۔ گندم واناج کی پیدا
اچھی ہو خوشبودار چیزیں، روئی، کپاس، چاندی، چاول، دودھ اور گھی وغیرہ کی پیداوار بھی اچھی
لوگوں میں خوش ومسرت پیدا ہو سفید چیزوں کی جنس زیادہ ہو امراء ووزراء کو آرام ملے بغاو
کم ہو ۔ حکام وقت کے خیالات عوام کی بہتری اور ملکی انتظام کے درست کرنے اور ا
وچین قائم رکھنے اور جنگی طاقت کو بڑھانے کی طرف زیادہ رہیں گے ۔فتنہ باز لوگ کمزور ا
مرغوب رہیں گے مذہبی اختلافات جھگڑے بالکل نہ ہوں یا بہت کم ہون گے تمام لوگ سا
بھر آرام سے بسر کریں گے۔

## ستارہ مریخ

وزیر سال ستارہ مریخ ہو تو اس سال قحط سالی اور بارش کی کمی واقع ہو اور مرگ، ناگہانی
واقعات بہت ہوں اور ہر طرح سے تکلیف ہو بلکہ بارش بالکل نہ ہو لوگوں کے حالات بہ
خراب اور دگرگوں ہوں ملک میں فتنہ فساد بہت ہوں گے لوگ عام طور پر خونی امراض میں م
رہیں گے ۔ ملک کے مشرقی حصہ میں بارش کی قلت اور غلہ کی گرانی ہو۔قتل وخونریزی او
مرگ مفاجات وناگہانی حادثات کی وارداتیں بہت ہونگی۔ حکومت کے خیالات میں تبدیلیاں



پائی جائیں گی غلہ بہت کم ملے عوام کیلئے مشکلات وپریشانیوں کا سال ثابت ہوگا عوام اور
حکومت کے درمیان روابط کم ہوں حکمران اپنے لڑائی جھگڑوں میں وقت گزار دیں۔

## ستارہ عطارد

اگر وزیر سال ستارہ عطارد ہو تو آئندہ سال بارش کچھ مقاموں پر زیادہ ہوگی۔ لوگ عیش
وعشرت کے کاموں میں زیادہ مصروف رہیں۔ مال ودولت زیادہ ہو چنے، تل، تیل، گیہوں
اور پیٹرول وغیرہ کی قیمتوں میں تیزی آئے ہنرمند افراد کو خاص فائدہ ملے گرمی، خشکی اور جلد
کے حلقہ بیماریاں زیادہ ہوں گی۔ اہل قلم افراد مرتبہ پائیں۔ غلہ کا نرخ ارزاں ہو اور ناگہانی
واقعات کثرت سے رونما ہوں ۔ مصوروں اور نقاشوں کا کام خوب چلے طالب علموں کو کتب
بینی کا شوق پیدا ہو۔ حکمران بڑی عقلمندی اور ایمانداری سے عوام کی بہتری اور بہبود کے کام
کریں۔ مذہبی تنازعات اور بغض وعداوت کے واقعات بھی کافی ہوں گے۔ بلغمی امراض
بکثرت ہوں۔

## ستارہ مشتری

وزیر سال ستارہ مشتری ہو تو بارش خوب اور فائدہ مند ہوگی زراعت کثرت سے پیدا ہو ہر قسم
کی بیماری سے امن ہو درخت خوب سرسبز ہوں۔ لوگوں میں خوشی اور راحت ہو مگر کہیں کہیں
بارش کی کثرت فصلوں کو نقصان بھی پہنچائے گی۔ لوگوں میں عبادت وریاضت کی طرف رغبت
زیادہ ہو موسمی میوہ جات کی پیداوار اچھی ہوگی۔ ہر مذہب اور فرقہ کے لوگ آپس میں متفق
رہیں گے۔ حکام وقت اپنے ارادوں میں کامیاب ہوں گے ۔علم حکمت اور فلسفہ ترقی کریں
گے۔ عوام کی صحت اچھی رہے بیماریوں سے شفا ملے لوگ تندرست وآسودہ حال رہیں الغرض
یہ سال امن وآرام سے گزرے گا۔

## ستارہ زہرہ

جس سال وزیر سال زہرہ ہو تو اس سال بارش خوب ہو فصل ومیوہ جات خوب پیدا ہوں ملک
میں راگ رنگ کا دور دورہ ہو مرد اور عورتوں میں باہم محبت خوب رہے تجارت میں خوب فائدہ
ہو اور منافع ہو چاول ارزاں ہو اہل قلم اور ہنرمند لوگ عزت پائیں۔ حکومت وقت عہدل
وانصاف کی طرف توجہ زیادہ کرے۔ عورتیں مردوں پر غالب رہیں گی۔ لوگ فعل ناجائز

کیطرف راغب ہوں فوجی اور ملکی انتظام کیلئے نہایت سنجیدہ کاروائیاں کی جائیں گی۔ عورتوں کے مکروفریب کا دور دورہ ہوگا عیاشی بکثرت ہو عیش وعشرت میں لوگ وقت بسر کریں موسم بہار کے آخیر میں بارش بکثرت ہو۔

### ستارہ زحل

وزیر سال ستارہ زحل ہوتو ملک میں آتشزدگی اور چوری کی کثرت ہو حیرانی و پریشانی کا سامنا ہواور موت کا بازار گرم رہے۔ بیماری وخشک سالی وقحط کا سال ثابت ہو مذہبی تنازعات اکثر ہوا کریں گے۔ ہر فرد فکرو پریشانی میں مبتلا رہے تجارت پیشہ لوگ نقصان اٹھائیں گے۔ غلہ کا نرخ گراں ہوگا۔ جانوروں کی کوئی بیماری پیدا ہو گردوغبار زیادہ اڑے گا آندھیاں بکثرت آئیں گی خوردسال بچے خطرہ میں رہیں گے۔

## سال کے سپہ سالار کواکب کے اثرات

### ستارہ شمس

اگر سال کا سپہ سالار ستارہ شمس ہوتو اس سال حکمرانوں کا مقام ومرتبہ بلند ہولوگ آپس میں نیک سلوک رکھیں عوام کو ہر طرح کا آرام ملے۔ حکمران عوام کو انصاف دلانے کی کوشش کریں گے۔ سرکاری اداروں سے تعلق رکھنے والے لوگ بے خوف ہوں گے اور عام لوگوں سے رابطہ قائم کرنے کی کوشش کریں گے بیوپاری لوگ فائدہ میں رہیں گے بارش کی قلت ہوغلہ کی گرانی ہو ہرقسم کی دھاتیں اور جواہرات بکثرت ملیں گے۔ اہل قلم اور ہنر مند لوگ فائدہ میں رہیں گے۔

### ستارہ قمر

اگر سپہ سالار سال ستارہ قمر ہوتو رس دار اشیاء اور دودھ کی کثرت ہو ملک میں خوب مال ودولت ہوحکمرانوں کو آرام میسر آئے ملک میں امن وامان قائم ہوملکی انتظام کی بہتری اور فوجی طاقت کے بڑھانے کی طرف حکمران زیادہ توجہ کریں گے۔ خوفناک واقعات وحادثات بہت کم ہوں آندھیاں بکثرت ہو گردوغبار بکثرت اڑے گا لوگوں کی صحت قدرے متاثر رہے ملک کے شمالی مغربی حصہ کے انتظام میں کچھ تبدیلیاں پائی جائیں گی۔ زمین کے بخارات کچھ



خراب ہو جائیں گے۔

### ستارہ مریخ

جس سال سپہ سالار سال ستارہ مریخ ہوتو لوگوں کو تکلیف بہت پہنچے موت کا بازار گرم رہے عوام افعال بد کی طرف توجہ زیادہ دیں تجارت میں لوگوں کو نقصان ہواور عوام مہنگائی' بیماریوں اور دہشت گردی کی وارداتوں کی وجہ سے پریشان رہیں گے۔ بیوپاری لوگ اپنے بیوپار سے خاص طور پر فائدہ نہ اٹھا پائیں گے۔ عام لوگوں میں دنگے فسادات زیادہ ہوں گے توڑ پھوڑ اور آگ زنی کی وارداتیں زیادہ ہوں گی۔ حکمران فوج اور جنگی طاقتوں کے بڑھانے کی طرف توجہ زیادہ دیں فتنہ فساد کا بازار گرم رہے۔

### ستارہ عطارد

سپہ سالار سال ستارہ عطارد ہوتو لوگ ہر طرح امن میں رہیں روپیہ پیسہ کی کثرت ہو چوری کی وارداتیں کم ہوں۔ حکمران ملکی فوجی انتظامات اور ملک معاملات کو درست رکھنے کیلئے عقلمندی اور حکمت سے کام لیں گے۔ مصور اور نقاش بہت فائدہ اٹھائیں ملک کے بعض حصوں میں البتہ ناگہانی واقعات بکثرت ہوں گے۔

### ستارہ مشتری

جس سال مشتری سپہ سالار ہوتو حکمرانوں کی طرف سے عوام کو آرام میسر آئے ملک میں خوشحالی آئے عالموں کی عزت وقدر زیادہ ہو حکمران ملکی انتظام کی بہتری اور جنگی طاقتوں کے بڑھانے کی طرف زیادہ توجہ اور کوشش کریں گے۔ اہل قلم اور ہنرمندوں کی قدرومنزلت میں اضافہ ہو ملک کے مغربی حصہ میں نظام حکومت میں کچھ تغیر وتبدیل ہوگا۔ مشرقی حصہ میں ناگہانی واقعات رونما ہوں اور بعض جگہ خوفناک حوادثات ہوں گے عام لوگ فائدہ میں رہیں۔

### ستارہ زہرہ

جس سال ستارہ زہرہ سپہ سالار ہوتا ہے اس سال تجارت میں منافع ہولوگ ہر طرح آرام سے رہیں اور عوام میں راگ ورنگ کا شوق زیادہ ہو حکمران اپنی عیاشی میں وقت بسر کریں۔ اہل قلم اور عالموں وہنرمندوں کی عزت وحرمت بہت بڑھ جائے گی۔ فوج میں کم ہمتی اور بزدلی

کے آثار پائے جائیں۔ حکام وقت اور عوام کے درمیان رابطہ اتحاد قائم رہے گا۔ عوام یہ سال عیش وعشرت میں بسر کریں گے۔

### ستارہ زحل

اگر سپہ سالار ستارہ زحل ہو تو لوگوں کی آپس میں دشمنی پیدا ہو دولت کا نقصان اٹھائیں ناگہانی واقعات بہت سننے میں آئیں بیماریوں کا زور پیدا ہو عوام اور حکمرانوں کے درمیان اتحاد کی کمی ہو بارش کی قلت ہو غلہ کی گرانی ہو موت کا بازار گرم رہے آندھیاں بہت آئیں آسمانی آفات اور ناگہانی واقعات بہت ہوں لوگوں کا آپس میں اتحاد و اعتماد ختم ہو جائے ایک دوسرے پر الزام تراشی کریں۔ مذہبی فسادات پیدا ہوں۔

## نرخوں کے مالک کواکب کے اثرات

### ستارہ شمس

اگر نرخوں کا مالک ستارہ شمس ہو تو اس سال ہر قسم کے غلہ کا نرخ اوسطاً گراں رہے گا بارش کی قلت اور غلہ کی پیداوار کم ہوگی۔ گندم کی فصل کو نقصان پہنچے گا۔

### ستارہ قمر

نرخوں کا مالک ستارہ قمر ہو تو ہر قسم کی پیداوار اچھی ہوگی۔ غلہ کا نرخ اوسطاً ارزاں رہے سفید رنگ کی چیزیں بکثرت پیدا ہوں خرید وفروخت کرنے والوں کو بہت فائدہ حاصل ہوگا۔

### ستارہ مریخ

نرخوں کا مالک ستارہ مریخ ہو تو غلہ کا نرخ اوسطاً گراں رہے گا زراعت کی فصل بارش کی بے وقت اور کم وبیش کی وجہ سے اچھی نہ ہو۔

### ستارہ عطارد

عطارد نرخوں کا مالک ستارہ عطارد ہو تو بارش کی قلت کی وجہ سے فصل کی پیداوار کم ہو جس کی وجہ سے غلہ کا نرخ زیادہ رہے گا۔



### ستارہ مشتری

نرخوں کا مالک ستارہ مشتری ہو تو سفید رنگ کی چیزوں کا نرخ اوسطاً ارزاں رہے گا فصل کی پیداوار بدرجہ اوسط رہے گی۔

### ستارہ زہرہ

نرخوں کا مالک ستارہ زہرہ ہو تو ہر قسم کے غلہ کی پیداوار اچھی ہوگی۔ مگر غلہ کا نرخ کبھی کم اور کبھی زیادہ رہے گا۔

### ستارہ زحل

نرخوں کا مالک ستارہ زحل ہو تو بارش کی قلت سے فصل کی پیداوار کم ہوگی۔ نرخ غلہ گراں رہے گا موسمی میوہ جات کم ہوں اکثر مقامات پر زراعت بالکل خشک ہو جائے۔

## زراعت کے مالک کواکب کے اثرات

### ستارہ شمس

اگر زراعت کا مالک ستارہ شمس ہو تو فصل کی پیداوار اور موسمی میوہ جات کم ہوگی قیمتی اشیاء جواہرات، سونا چاندی اور غلہ کی قیمت اوسط زیادہ ہو حشرات الارض بڑھ جائیں گے۔ امراض صفراوی پیدا ہوں۔

### ستارہ قمر

زراعت کا مالک ستارہ قمر ہو تو زراعت اور فصل کی پیداوار بہت ہوگی پھل پھول اور موسمی میوہ جات بکثرت ہوں گے زرد رنگ کی چیزیں سستی ہوں۔

### ستارہ مریخ

زراعت کا مالک ستارہ مریخ ہو تو زراعت اور فصل کی پیداوار کم ہوگی بعض جگہ مہنگائی زیادہ ہو بارش کی قلت ہو غلہ اور دھاتوں کا نرخ گراں ہوگا۔

## ستارہ عطارد

زراعت کا مالک ستارہ عطارد ہو تو فصل اس سال اچھی ہوتی ہے میوہ دار درخت خوب [...] لائیں گے۔ بارش بے وقت ہونے سے زراعت خراب ہو ہوا تیز چلے' حکمرانوں کے درم[...] جنگ کے حالات بنیں گے۔

## ستارہ مشتری

زراعت کا مالک ستارہ مشتری ہو تو فصل اچھی اور پیداوار زیادہ ہو گی ہوا تیز چلے دودھ' د[...] اور گھی وغیرہ سستے ہوں میوہ جات زیادہ ہوں۔

## ستارہ زہرہ

زراعت کا مالک ستارہ زہرہ ہو تو زراعت اچھی اور فصل کی پیداوار بہت ہو گی۔ ہوا تیز چلے بعض جگہ گندم کو نقصان پہنچے دودھ اور دہی وغیرہ کا نرخ سستا ہو گا۔ روئی' کپاس اور چاول وغیرہ کی پیداوار زیادہ ہو۔

## ستارہ زحل

زراعت کا مالک ستارہ زحل ہو تو اس سال پیچیدہ سرکاری قانون کی وجہ سے عام لوگ پریشان اور دُکھی ہونگے بے موسمی بارش کی وجہ سے فصلیں خراب ہونگی گھی اور تیل مہنگا ہو لوگ فضول جھگڑے میں مصروف رہیں۔ لوگوں میں محبت واخلاص واتحاد کی کمی ہو۔

# دولت کے مالک کواکب کے اثرات

## ستارہ شمس

اگر دولت کا مالک ستارہ شمس ہو تو تجارت پیشہ لوگ خوب دولت کمائیں گے جانوروں کی خرید وفروخت کرنے والے بہت فائدہ اٹھائیں۔

## ستارہ قمر

دولت کا مالک ستارہ قمر ہو تو کپڑا' چاول' خوشبودار اشیاء اور گھی وغیرہ بہ کثرت پیدا ہوں رسدار چیزوں کی تجارت کرنے والے خوب فائدہ اٹھائیں۔



## ستارہ مریخ

دولت کا مالک ستارہ مریخ ہونے سے سرخ رنگ کی چیزوں کی پیداوار کم ہو گی۔ چینی وغیرہ کی قیمت زیادہ ہو جانوروں کی خرید وفروخت والے فائدہ اٹھائیں۔

## ستارہ عطارد

دولت کا مالک ستارہ عطارد ہو تو کسان فصلوں کے عوض میں اچھا منافع لیں۔ روزانہ ضروریات کی چیزوں میں تیزی سے بیوپاری لوگ فائدہ مند ہوں گے فصل اچھی ہو دولت کی ترقی ہو تمام لوگ آسودہ حال رہیں گے۔

## ستارہ مشتری

ستارہ مشتری دولت کا مالک ہونے سے لوگ آسودہ حال رہیں زراعت وفصل بکثرت پیدا ہو تجارت کرنے والے خوب فائدہ اٹھائیں گے پھل پھول خوب پیدا ہوں۔

## ستارہ زہرہ

ستارہ زہرہ دولت کا مالک ہونے سے مال ودولت بکثرت پیدا ہو زراعت وفصل خوب پیدا ہو گی۔ لوگ ہر طرح کے آسودہ حال اور غریب مالدار ہو جائیں گے سرکاری اداروں سے لوگ فائدہ اٹھانے میں کامیاب ہوں گے۔

## ستارہ زحل

ستارہ زحل زراعت کا مالک ہو تو دولت کم ہو گی۔ ملک میں کوئی بیماری پھیلے گی۔ تجارت وزراعت پیشہ لوگ نقصان اٹھائیں گے۔

# رسوں کے مالک کواکب کے اثرات

## ستارہ شمس

رسوں کا مالک ستارہ شمس ہو تو موسمی میوہ جات بارش کی کمی کی وجہ سے خراب ہوں اور ان کی کوالٹی میں کمی واقع ہو جس کی وجہ سے ان کی قیمتوں میں بھی اضافہ ہو گا۔

## ستارہ قمر

رسوں کا مالک ستارہ قمر ہوتو اس بارش اچھی اور موقع پر ہوگی جو بہت فائدہ مند ثابت ہوگی موسمی میوہ جات اور رسدار اشیاء کی پیداوار اچھی ہوگی لوگ عیش و عشرت کی زندگی گزاریں گے

## ستارہ مریخ

رسوں کا مالک ستارہ مریخ ہونے سے موسمی میوہ جات اور رسدار اشیاء کی پیداوار کافی ہو درختوں کا پھل خراب اور بدمزہ ہو۔

## ستارہ عطارد

رسوں کا مالک ستارہ عطارد ہونے سے تمام رسدار اشیاء کی پیداوار اچھی ہوگی پھل پھول اور میوہ جات بہت ہوں گے ان کی قیمت بھی بڑھے گی۔

## ستارہ مشتری

رسوں کا مالک ستارہ مشتری ہونے سے رسدار اشیاء کی پیداوار کم ہوگی حشرات الارض کی کثرت ہو ہوا بہت تیز چلے موسمی پھل و میوہ جات خراب ہوں۔

## ستارہ زہرہ

رسوں کا مالک ستارہ زہرہ ہونے سے بارش اچھی ہو موسمی میوہ جات اور فصل کی پیداوار اچھی ہو حکمران عوام کی بھلائی کے بارے میں کوششیں کریں گے ۔رسدار اشیاء کے نرخ ارزاں رہیں پھل پھول بکثرت پیدا ہوں۔

## ستارہ زحل

رسوں کا مالک ستارہ زحل ہونے سے حشرات الارض بڑھ جانے سے پھل پھول خراب ہوں رسدار اشیاء کی پیداوار کم ہو ملک میں بیماری پڑے گی۔ جانور مختلف امراض میں مبتلا ہوں گے۔



# غلہ کے مالک کواکب کے اثرات

## ستارہ شمس

غلہ کا مالک ستارہ شمس ہوتو غلہ کی پیداوار کم ہوتی ہے۔نرخ غلہ گراں ہوں موسمی میوہ جات کم ہوں سرخ دھات کا نرخ زیادہ ہو چاول کی قیمت شروع سال کم اور آخر سال میں مہنگی ہو بخار کی شکایت عام ہو۔

## ستارہ قمر

غلہ کا مالک ستارہ قمر ہوتو غلہ کی پیداوار اس سال اچھی ہوتی ہے چاول، گھی وغیرہ کی قیمت کم ہوتی ہے بارش کی فراوانی ہوگی۔

## ستارہ مریخ

غلہ کا مالک ستارہ مریخ ہوتو ہر قسم کے غلہ کی پیداوار کم ہوتی ہے نرخ غلہ مہنگا ہوتا ہے سرخ رنگ کا غلہ بکثرت پیدا ہو بیماری بھی کافی ہو بارش کی قلت رہے گی سونا چاندی اور جواہرات کے نرخ بھی گراں ہوں گے۔

## ستارہ عطارد

غلہ کا مالک ستارہ عطارد ہونے سے ہر قسم کے غلہ کی پیداوار اچھی ہوتی ہے مگر حشرات الارض اور بے وقت بارش ہونے کی وجہ سے خشک اور خراب ہو جانے کا اندیشہ ہوتا ہے۔

## ستارہ مشتری

غلہ کا مالک ستارہ مشتری ہونے سے اس سال بارش اچھی ہوتی ہے گرمیوں کی فصلیں اچھی ہوں جیسے جو، باجرہ، سرسوں، گنا وغیرہ زرد رنگ کی چیزوں کے نرخ اوسطاً گراں رہے ہر قسم کے غلہ کی پیداوار بکثرت ہوگی۔

## ستارہ زہرہ

غلہ کا مالک ستارہ زہرہ ہوتو ہر قسم کے غلہ کی پیداوار اچھی اور بکثرت ہوتی ہے بارش باوقت اور اچھی ہو جس کی وجہ سے اس کی قیمت میں کمی واقع ہو آخر سال میں زیادہ ارزاں ہو جائے۔

### ستارہ زحل

ستارہ زحل غلہ کا مالک ہو تو غلہ کی پیدا بہت کم ہو بارش کی بھی قلت ہو جس کی وجہ سے فصل اور غلہ مہنگا ہو جائے سیاہ رنگ کی اشیاء میں اوسطاً اضافہ ہو چوری اور آتشزدگی کی وارداتیں قحط سالی بھی ہونے کا امکان رہے۔

## دھاتوں کے مالک کواکب کے اثرات

### ستارہ شمس

دھاتوں کا مالک ستارہ شمس ہو تو ہر قسم کی دھاتیں بہت ہوں گی مختلف معدنیات سونا' چاندی' تانبہ وغیرہ زیادہ ہوں مختلف جواہرات اور سرخ رنگ کی چیزوں کی خرید و فروخت کرنے والے افراد فائدہ اٹھائیں گے۔

### ستارہ قمر

دھاتوں کا مالک ستارہ قمر ہونے سے سونا' چاندی' پیتل' تانبہ' اور دیگر سرخ رنگ کی جنسوں کی قیمت زیادہ ہو زرد رنگ کی دھاتوں کی قیمت کم ہو۔

### ستارہ مریخ

دھاتوں کا مالک ستارہ مریخ ہو تو سرخ رنگ کی دھاتوں کی قیمت اوسطاً زیادہ ہوگی سونا' چاندی وغیرہ دھاتوں اور سرخ رنگ کی اجناس کی قیمت بھی زیادہ ہوگی۔

### ستارہ عطارد

ستارہ عطارد دھاتوں کا مالک ہو تو پکھراج' پنا اور دیگر سبز رنگ کی دھاتوں کی مانگ بڑھے گی کریانہ مارکیٹ کے بیوپار میں بھی تیزی کا رخ رہے گا ہر قسم کی دھاتیں زیادہ ہوں جواہرات کی خرید و فروخت والے افراد فائدہ اٹھائیں گے۔

### ستارہ مشتری

دھاتوں کا مالک ستارہ مشتری ہو تو زرد رنگ کی چیزوں کی پیداوار بکثرت ہوگی دھاتوں کی قیمت میں کمی واقع ہو مختلف جواہرات وغیرہ زیادہ ہوں۔



### ستارہ زہرہ

دھاتوں کا مالک ستارہ زہرہ ہو تو معدنیات و دھاتوں کی پیداوار بکثرت ہو معدنیات کے بھاؤ میں کمی واقع ہو جواہرات کی خرید و فروخت کرنے والے افراد بہت منافع کمائیں گے۔ کپڑے کی قیمت بھی بڑھے گی۔

### ستارہ زحل

زحل دھاتوں کا مالک ہونے سے سٹیل' لوہا اور لوہے کی بنی اشیاء کی نرخوں میں زیادتی ہوگی۔ کوئلہ' پٹرول' کپڑے اور زیورات کی قیمت بھی زیادہ ہو مختلف دالیں' سرسوں اور دیگر اجناس کی قیمت قدرے کم ہو۔

## پھلوں کے مالک کواکب کے اثرات

### ستارہ شمس

پھلوں کا مالک ستارہ شمس ہو تو زمین پر کہیں بارش بہت تھوڑی ہوگی پھل' پھولوں کی پیداوار اچھی ہوگی لوگ عیش و عشرت سے وقت گزاریں' قیمتوں میں کمی واقع ہو۔

### ستارہ قمر

پھلوں کا مالک ستارہ قمر ہونے سے پھل اور میوہ دار درخت خوب پھل پیدا کریں ملکے لوگ عیش و عشرت کے ساتھ وقت بسر کریں ہر طرف خوشحالی آئے۔

### ستارہ مریخ

پھلوں کا مالک مریخ ہو تو درختوں پر پھل پھول' جڑی بوٹیاں اور سبزیوں کی پیداوار کم ہو حکمرانوں کا آپس میں ٹکراؤ ہو لوگوں میں کئی طرح کی بیماریاں پیدا ہوں میوہ دار درختوں میں کیڑا لگے جس سے ان کی پیداوار میں کمی واقع ہو۔

### ستارہ عطارد

عطارد پھلوں کا مالک ہونے سے درخت' پھل پھول خوب پیدا ہوں ہر طرف سرسبزہ اور

خوشحالی نظر آئے بارش کی فراوانی ہو میوہ جات کے نرخ کم ہوں۔

### ستارہ زہرہ

زہرہ پھلوں کا مالک ہو تو ہر قسم کے پھلوں کی پیداوار بکثرت ہوگی قیمتوں میں بھی کمی وا
لوگ آرام وسکون کے ساتھ یہ سال بسر کریں لوگوں کی نیک کاموں کی طرف رغبت پیدا
حکمران عوام کا خیال رکھیں۔

### ستارہ زحل

ستارہ زحل پھلوں کا مالک ہو تو میوہ دار درختوں کے پھل پھول خراب ہو جائیں گے پہا
مقامات پر برف بہت پڑے گی لوگوں میں حسد اور عداوت کا مادہ بڑھ جائے فتنہ فساد زیادہ
نرخوں میں اضافہ ہو لوگ تنگ حال اور تنگ دست ہوں۔

## بارش کے مالک کواکب کے اثرات

### ستارہ شمس

بارش کا مالک ستارہ شمس ہو تو آئندہ سال بارش میں کمی واقع ہو۔ مہنگائی بڑھے گی ندی نالوں
پانی خشک ہو جائے آندھیاں آئیں۔ زراعت اور فصل کو نقصان پہنچے چاول کی پیداوار بھی
ہوں حکمرانوں میں اختلاف پیدا ہوں۔

### ستارہ قمر

ستارہ قمر کے بارش کا مالک ہونے سے بارش اس سال اچھی اور خوب ہوتی ہے جس کی و
سے پیداوار اچھی ہوتی ہے مہنگائی میں قدرے کمی واقع ہو لوگوں کا معیار زندگی بلند ہو۔

### ستارہ مریخ

بارش کا مالک ستارہ مریخ ہو تو بارش اس سال کسی جگہ کم اور کسی جگہ زیادہ ہوتی ہے گرد وغبار
زیادہ ہو کہیں جگہ پینے کے پانی کی بھی قلت ہو جائے بیماریاں بہت پھیلے۔ حکمران وعوام کے
درمیان رابطہ واتحاد کم ہو۔



### ستارہ عطارد

بارش کا مالک ستارہ عطارد ہو تو صبح وشام آسمان پر بادل چھائے رہیں گرد وغبار بھی زیادہ ہو
بوجہ کثرت بارش پھل پھول اور میوہ جات کی پیداوار بکثرت ہو۔

### ستارہ مشتری

ستارہ مشتری بارش کا مالک ہو تو ملک کے بعض حصوں میں بارش خوب ہو اور کسی جگہ بادل
بنے رہیں مگر بارش کم ہو آندھیاں بکثرت آئیں گرد وغبار خوب اُڑے ملک کے بعض حصے میں
فصلیں خراب ہو جائیں۔

### ستارہ زہرہ

زہرہ بارش کا مالک ہونے سے آسمان پر بادل چھائے رہیں بعض جگہ خوب بارش ہو بلکہ
کثرت بارش کی وجہ سے ندی نالوں اور دریاؤں میں طغیانی آئے غلہ اور موسمی پھلوں کی
پیداوار خوب ہوگی۔

### ستارہ زحل

زحل بارش کا مالک ہو تو اس سال بارش کی قلت ہو جس کی وجہ سے زراعت اور فصلوں کو
نقصان پہنچے ملک کے مشرقی حصے میں بارش کی کمی ہو آندھیاں بکثرت آئیں غلہ کی پیداوار بھی
کم ہوگی۔

## نوروز سال ہجری کے ثمرات

مسلمانوں کے سال ہجری کا نوروز اس دن شروع ہوتا ہے جس دن یکم محرم ہوتا ہے اس دن
جو دن ہو اس کو غزہ کہتے ہیں اس کے ثمرات تمام سال ظاہر ہوتے ہیں ذیل میں اس کی تفصیل
درج ہے۔

### ہفتہ

اگر سال ہجری یعنی محرم کی پہلی تاریخ کو ہفتہ کا دن ہو تو اس سال کا بادشاہ زحل ہوتا ہے اس
لیے اس سال بارش کم اور بے وقت ہوتی ہے لوگوں میں حیرانی و پریشانی پیدا ہوتی ہے غلہ کی

پیداوار کم ہو فصلوں کو نقصانات زیادہ ہوتے ہیں ۔ میوہ دار درخت اور پھل کم پیدا ہوں
وقت ایک دوسرے کے مخالف ہوں ملک میں فتنہ فساد برپا رہے۔ تجارت پیشہ افراد
حاصل نہ ہو سردی کافی پڑے آخری سال میں بارش خوب ہو عوام میں بے اتفاقی' حسد
پیدا ہو جانور اور پرندوں میں مختلف امراض پیدا ہوں لوگ قحط سالی سے تنگ آجائیں
زیادہ آئیں۔

## اتوار

اگر یکم محرم کا آغاز بروز اتوار ہو تو اس سال غلہ کی پیداوار زیادہ ہوتی ہے درختوں پر پھل
لگیں تند و تیز ہوائیں چلیں۔ امیر لوگ اپنا وقت عیش و عشرت میں بسر کریں۔ زراعت اور
کی پیداوار اچھی ہو غلہ سستا ہو حکام وقت کی طاقت و عزت بڑھے پھل پھول خوب لگیں۔
کم اور گرمی خوب ہو بزرگ لوگوں کی اموات زیادہ ہوں بارش بھی اچھی اور بروقت ہوگی۔

## پیر

اگر یکم محرم کو سوموار کا دن ہو تو اس سال کا بادشاہ ستارہ قمر ہوتا ہے جس کے اثر سے اس سال
بارش کی کثرت ہوتی ہے غلہ اور میوہ جات کی پیداوار بکثرت ہو ملک کے مغربی حصہ میں
وفساد کی صورت حال پیدا ہو اس سال سردی اچھی اور گرمی میانہ رہے موسمی میوہ جات بکثرت
پیدا ہوں زراعت اور فصل کی پیداوار اچھی ہوتی ہے لوگوں میں عیش و عشرت کا رجحان پیدا
فتنہ وفساد کی وارداتیں بکثرت ہوں ملک میں بیماری کی شکایت پیدا ہوں پرندوں اور جانوروں
میں کوئی مرض پیدا ہو۔

## منگل

جس یکم محرم کو منگل کا دن ہو تو اس سال کا بادشاہ مریخ ہوتا ہے جس کی وجہ سے ملک میں اس
سال غلہ جات کی پیداوار کم ہوتی ہے اگر زیادہ بھی ہو جائے تو پھر بھی ملک میں قحط سالی کی
صورت حال رہتی ہے۔ لوگوں میں بے حیائی کا دور دورہ ہو ملک میں بدعہدی اور نا اتفاقی
ہوں آتشزدگی اور خون ریزی کا بازار گرم رہے۔ بارش بھی بے وقت اور بکثرت ہو زراعت
اور فصل کی پیداوار درمیانہ رہے موسمی میوہ جات البتہ بہت ہوں گے تجارت پیشہ افراد کو فائدہ



کم ملے حکمرانوں میں باہمی مخالفت پیدا ہو بلکہ ان کے درمیان جنگ وجدل کی نوبت آجائے
ملک سے انصاف ختم ہو جائے حکام وقت عدل چھوڑ دیں ملک سے برکت ختم ہو جائے
زلزلے بھی کافی آئیں ہوا بہت تیز اور مخالف چلے گی۔

## بدھ

یکم محرم کو بدھ کا دن ہو تو اس سال کا بادشاہ ستارہ عطارد ہوتا ہے اس لیے اس سال سردی
خوب پڑتی ہے فتنہ فساد بھی بہت ہو ملک کیلئے یہ سال اچھا ثابت نہیں ہوتا بارش بے وقت ہو
موسم گرما میں گرمی زیادہ ہو غریب لوگ حیران و پریشان رہیں مختلف غلہ جات کے نرخ زیادہ
ہوں تجارت پیشہ افراد نقصان میں رہیں ملکی افواج نقل وحرکت میں رہیں مرگ مفاجات اور
دیگر موت کے واقعات اور بیماری کے حادثات بکثرت ہوں گرمی زیادہ پڑے جس کی وجہ سے
لوگوں کی صحت خراب ہو جائے امراء و امیروں کی موت زیادہ واقع ہو ان میں موت کا بازار
گرم رہے گندم و دیگر لال رنگ کی چیزیں چینی وغیرہ کی قیمتیں زیادہ ہوں جانوروں میں کوئی
بیماری پیدا ہو فصلیں خراب ہوں دولت مند لوگ زیادہ مریں گے۔

## جمعرات

یکم محرم کو جمعرات کا دن ہو تو اس سال کا بادشاہ ستارہ مشتری ہوگا ہے جس کے اثر کی وجہ سے
غلہ کی پیداوار زیادہ ہوتی ہے نرخ غلہ کا ارزاں ہو بارشیں بکثرت اور باوقت ہوں حکمرانوں کی
قسمت بلند ہو ان کی عزت ومرتبہ میں اضافہ ہو عوام اور حکمرانوں کے درمیان اتحاد پیدا ہو
تجارتی افراد کو نفع حاصل ہو ہوا تیز چلے سیاہ رنگ کی اشیاء کی قیمتوں میں اضافہ ہو۔ حکام
وقت کی قوت میں اضافہ ہو امیروں اور دولت مندوں کی قدر و منزلت زیادہ ہوگی غریب اور
امیر ایک جیسے نظر آئیں زراعت زیادہ ہو آخر سال سردی بہت پڑے گی۔ موسمی میوہ جات کی
پیداوار خوب ہو غلہ پیدا ہو یہ سال خوب عیش وعشرت کے ساتھ بسر ہوگا۔ عوام کی دلی مرادیں
پوری ہوں۔

## جمعہ

یکم محرم کو اگر جمعہ کا دن ہو تو اس سال کا بادشاہ ستارہ زہرہ ہوتا ہے اس سال غلہ کی فراوانی ہو
اور قیمتوں میں کمی واقع ہوگی سردی بھی خوب پڑے موسم بہار کے آخیر میں بارش بھی زیادہ

ہوائیں تیز چلیں۔امیروں ووزیروں کے درمیان رنجش پیدا ہو زلزلے بھی بکثرت آئیں خلق خدا تنگ آجائے۔لوگوں کا رجحان عیاشی کی طرف پیدا ہو ملک میں تنگ دستی کے آثار پیدا ہوں لوگوں کے اعمال کی وجہ سے کوئی آسمانی آفت نازل ہو فعل ناجائز اور عیاشی بکثرت ہو۔گی لوگ عیش پرست ہو جائیں۔راگ رنگ اور گانے بجانے اور عورتوں کے مکروفریب کا دور دورہ ہوگا۔بیماری اور مرگ مفاجات کی شکایت بھی زیادہ رہے گی۔

## ستارہ شمس کے برج حمل میں داخلے کے اوقات

بحساب یونانی جب ستارہ شمس تمام کرہ فلک کے بارہ بروج کو طے کر کے عین مشرق میں برج حمل کے نقطہ اعتدال پر پہنچتا ہے اس وقت کے لحاظ سے لوگ زائچہ آغاز سال بنا کر بموجب رفتار کواکب سال بھر کے نیک وبد حالات معلوم کرتے ہیں۔ چنانچہ ذیل میں ستارہ شمس کے برج حمل کے صفر درجہ اور صفر دقیقہ پر داخلے کے اوقات آئندہ 2060ء تک کے دیئے جا رہے ہیں جس کے ذریعے آپ آسانی کے ساتھ سالانہ نوروز کا زائچہ بنا کر ملکی حالات معلوم کر سکتے ہیں۔



## آئندہ پچاس سالہ نوروز کے اوقات

| تاریخ | وقت | دن | درجات |
|---|---|---|---|
| 20-3-2009 | 4:43:38pm | جمعہ | برج حمل 00:00':00" |
| 20-3-2010 | 10:32:12pm | ہفتہ | برج حمل 00:00':00" |
| 21-3-2011 | 4:20:44am | پیر | برج حمل 00:00':00" |
| 20-3-2012 | 10:14:26am | منگل | برج حمل 00:00':00" |
| 20-3-2013 | 4:1:55pm | بدھ | برج حمل 00:00':00" |
| 20-3-2014 | 9:57:5pm | جمعرات | برج حمل 00:00':00" |
| 21-3-2015 | 3:45:8am | ہفتہ | برج حمل 00:00':00" |
| 20-3-2016 | 9:30:8am | اتوار | برج حمل 00:00':00" |
| 20-3-2017 | 3:28:35pm | پیر | برج حمل 00:00':00" |
| 20-3-2018 | 9:15:23pm | منگل | برج حمل 00:00':00" |
| 21-3-2019 | 2:58:19am | جمعرات | برج حمل 00:00':00" |
| 20-3-2020 | 8:49:29am | جمعہ | برج حمل 00:00':00" |
| 20-3-2021 | 2:37:19pm | ہفتہ | برج حمل 00:00':00" |
| 20-3-2022 | 8:35:15pm | اتوار | برج حمل 00:00':00" |
| 21-3-2023 | 2:24:14am | منگل | برج حمل 00:00':00" |
| 20-3-2024 | 8:06:10am | بدھ | برج حمل 00:00':00" |
| 20-3-2025 | 2:01:13pm | جمعرات | برج حمل 00:00':00" |
| 20-3-2026 | 7:45:41pm | جمعہ | برج حمل 00:00':00" |
| 21-3-2027 | 1:24:22am | ہفتہ | برج حمل 00:00':00" |

| 20-3-2028 | 7:16:49am | پیر | برج حمل 00:00'00" |
|---|---|---|---|
| 20-3-2029 | 1:1:36pm | منگل | برج حمل 00:00'00" |
| 20-3-2030 | 6:51:42pm | بدھ | برج حمل 00:00'00" |
| 21-3-2031 | 0:40:33am | جمعہ | برج حمل 00:00'00" |
| 20-3-2032 | 6:21:27am | ہفتہ | برج حمل 00:00'00" |
| 20-3-2033 | 12:22:15pm | اتوار | برج حمل 00:00'00" |
| 20-3-2034 | 6:17:00pm | پیر | برج حمل 00:00'00" |
| 21-3-2035 | 0:2:13am | بدھ | برج حمل 00:00'00" |
| 20-3-2036 | 6:2:18am | جمعرات | برج حمل 00:00'00" |
| 20-3-2037 | 11:49:42am | جمعہ | برج حمل 00:00'00" |
| 20-3-2038 | 5:40:4pm | ہفتہ | برج حمل 00:00'00" |
| 20-3-2039 | 11:31:26pm | اتوار | برج حمل 00:00'00" |
| 20-3-2040 | 5:11:4am | منگل | برج حمل 00:00'00" |
| 20-3-2041 | 11:6:9am | بدھ | برج حمل 00:00'00" |
| 20-3-2042 | 4:52:39pm | جمعرات | برج حمل 00:00'00" |
| 20-3-2043 | 10:27:7pm | جمعہ | برج حمل 00:00'00" |
| 20-3-2044 | 4:19:52am | اتوار | برج حمل 00:00'00" |
| 20-3-2045 | 10:6:54am | پیر | برج حمل 00:00'00" |
| 20-3-2046 | 3:57:8pm | منگل | برج حمل 00:00'00" |
| 20-3-2047 | 9:51:56pm | بدھ | برج حمل 00:00'00" |
| 20-3-2048 | 3:33:04am | جمعہ | برج حمل 00:00'00" |
| 20-3-2049 | 9:27:51am | ہفتہ | برج حمل 00:00'00" |
| 20-3-2050 | 3:18:49pm | اتوار | برج حمل 00:00'00" |



| 20-3-2051 | 8:58:24pm | پیر | برج حمل 00:00'00" |
|---|---|---|---|
| 20-3-2052 | 2:55:20am | بدھ | برج حمل 00:00'00" |
| 20-3-2053 | 8:46:36am | جمعرات | برج حمل 00:00'00" |
| 20-3-2054 | 2:33:43pm | جمعہ | برج حمل 00:00'00" |
| 20-3-2055 | 8:27:52pm | ہفتہ | برج حمل 00:00'00" |
| 20-3-2056 | 2:10:19am | پیر | برج حمل 00:00'00" |
| 20-3-2057 | 8:7:10am | منگل | برج حمل 00:00'00" |
| 20-3-2058 | 2:4:17am | بدھ | برج حمل 00:00'00" |
| 20-3-2059 | 7:43:31pm | جمعرات | برج حمل 00:00'00" |
| 20-3-2060 | 1:37:45am | ہفتہ | برج حمل 00:00'00" |

# بوقت نوروز ستارہ قمر کے بارہ برجوں میں اثرات

جس وقت نوروز لگتا ہے اس وقت کا زائچہ بنا کر دیکھا جاتا ہے کہ ستارہ قمر کس میں موجود ہے۔ جس برج میں ہوگا اس کے مطابق سال بھر کے حالات ذیل سے معلوم کریں

**برج حمل:** اگر بوقت نوروز ستارہ قمر برج حمل میں حرکت پذیر ہو تو اس سال لوگوں میں فساد برپا رہے مردوں کی نسبت عورتیں زیادہ خوش نظر آئیں۔ حکمران خوش وخرم رہیں جبکہ میں غلہ کی قلت رہے منافع خور اور سود خور سے عوام تنگ آجائے قحط سالی سا سماں پیدا جائے۔ بدمعاش اور بدفعل لوگ ترقی کریں گے۔

**برج ثور:** بوقت نوروز ستارہ قمر برج ثور میں موجود ہو تو اس سال عورتوں کی قدرومنزلت زیا ہوگی اور وہ مردوں کی نسبت زیادہ خوشحالی سے سال بسر کریں گی جبکہ عام عوام اس سال تکلیف اور بیماری میں مبتلا رہے ملک میں قحط کے آثار نمودار ہوں گے۔ غلہ بکثرت ہو کے باوجود عوام کو دستیاب نہ ہو سکے گا۔

**برج جوزا:** بوقت نوروز ستارہ قمر برج جوزا میں ہو تو اس سال ملک کے اکثر حصوں میں بکثرت بارش ہو اور بعض حصوں میں خشک سالی رہے خرید وفروخت کی چیزوں میں کمی واقع ہر شخص آسودہ حال اور خوش نظر آئے حکمرانوں اور عوام کے درمیان روابط پیدا ہوں۔

**برج سرطان:** نوروز کے وقت قمر برج سرطان میں موجود ہو تو اس سال عموماً بارش کی کمی ر ہے مگر اس کے باوجود ہر چیز عوام کی پہنچ میں ہوتی ہے عوام کی دلی مرادیں پوری ہوں حکمران لوگوں کے مسائل کو حل کرنے کی طرف ایمانداری سے توجہ زیادہ حکمران غیر ملکی دورے اور بکثرت کریں دوسرے ممالک کے ساتھ تعلقات بہتر ہوں۔

**برج اسد:** قمر برج اسد میں ہو تو یہ سال حکمرانوں اور عوام دونوں کیلئے یکساں فائدہ مند ہے میوہ جات اور غلہ بکثرت پیدا ہو۔ ملک میں اناج وافر مقدار میں موجود ہو دوسرے مما کو ایکسپورٹ کریں حکمران عوام کے دلی جذبات کا بھرپور خیال رکھیں گے۔

**برج سنبلہ:**



ستارہ قمر برج سنبلہ میں موجود ہو تو یہ سال عوام اور عام انسانوں کیلئے بہت خراب سال ثابت ہوتا ہے روز بروز بڑھتی ہوئی مہنگائی سے عوام تنگ آجائیں ملک میں قحط سالی کے آثار نمودار ہوں ملک میں بھوک اور افلاس سے لوگ تنگ آجائیں زراعت کو بھی نقصان پہنچے گا۔ انسانوں کے ساتھ ساتھ جانوروں کیلئے بھی یہ سال نحس ثابت ہوگا۔ ملک کے حکمرانوں میں تبدیلی واقع ہو کسی اہم لیڈر کی موت واقع ہو سکتی ہے۔

**برج میزان:** ستارہ قمر برج میزان میں ہو تو اس سال فصل کو سخت نقصان پہنچے گا ملک میں مہنگائی ہو آسمانی آفات نازل ہوں اس سال ملک میں موت کا بازار گرم رہے حکمرانوں کے آپس میں اختلافات پیدا ہوں۔ جو سنگین صورت حال اختیار کر جائیں عام لوگ زندگی سے تنگ آجائیں۔

**برج عقرب:** ستارہ قمر برج عقرب میں موجود ہو تو اس سال لوگوں میں فتنہ وفساد پیدا ہو بیماری اور موت کی کثرت رہے گی بارشیں کمی ہوں جس کی وجہ سے فصلوں کی پیداوار کم ہو اور مہنگائی میں اضافہ ہو ندی نالوں اور چشموں کا پانی کم ہو جائے گا۔

**برج قوس:** برج قوس میں ستارہ قمر آجائے تو اس سال میں فتنہ وفساد اور بیماری کی کثرت رہے گی۔ نیک اور شریف لوگوں کی قدرومنزلت میں اضافہ ہوگا حکمرانوں کے آپس میں اختلافات پیدا ہوں۔

**برج جدی:** ستارہ قمر برج جدی میں موجود ہو تو اس سال بارشیں خوب اور باموقع ہوں گیں جس کی وجہ سے فصلوں کی پیداوار بکثرت ہوگی میوہ جات اور پھل پھول خوب پیدا ہوں ہوا بھی کافی تیز چلے گی۔

**برج دلو:** ستارہ قمر برج دلو میں موجود ہو تو بارشیں خوب ہوں فصلوں کی پیداوار اچھی ہوگی مگر اس کے ساتھ ساتھ حشرات الارض بھی بہت پیدا ہوں گے جو فصلوں کو نقصان پہنچائیں گے مگر زراعت پیشہ لوگ خوش حال نظر آئیں گے اور خوب منافع کمائیں گے۔

**برج حوت:** بوقت نوروز ستارہ قمر برج حوت میں ہو تو اس سال غلہ کی پیداوار خوب ہو اور کھانے پینے کی اشیاء کی قیمتوں میں کمی واقع ہوگی۔ عوام میں خوش حالی نظر آئے لوگوں کی دلی مرادیں پوری ہوں شریف اور نیک لوگوں کی قدرومنزلت میں اضافہ ہوگا۔ بیماریاں کم ہوں۔ عوام اور حکمرانوں کے درمیان اتحاد ورابطہ پیدا ہوں۔

# چاند گرہن کے بارہ برجوں میں اثرات

گرہنوں کے اثرات ہر ذی روح پر ہوتے ہیں خداوند کریم نے اس میں بہت اسرار پو
رکھے ہیں یہاں پر ان کے مختصر خواص پیش کر رہا ہوں تاکہ آپ کی معلومات میں اضافہ ہو۔

**حمل:** چاند گرہن برج حمل میں ہو تو اس سال قتل و خونریزی اور قحط و قلت بارش ہو ملک میں عوام تنگ آ جائیں خصوصاً جانوروں میں کوئی بیماری پیدا ہو جن سے ان کی بکثرت اموات ہوں گی۔ ملک کے بعض حصوں میں جنگ وجدل کی صورت حال قائم رہے گی۔

**ثور:** ملک کے کئی حصوں میں فسادات تباہی۔ ہیرا پھیری کے واقعات ظاہر ہوں گے حکا وقت غم ورنج میں مبتلا رہے گی۔

**جوزا:** ملک میں مختلف امراض پیدا ہوں طاعون کی وباء پھیل سکتی ہے بارش کی قلت رہے جا نقصان زیادہ ہو ملک میں قحط سالی زیادہ ہو۔

**سرطان:** کثرت بارش اور بجلی کی گرج چمک سے ملک میں تباہی آئے میوہ دار درخت اور فصل خراب ہوں۔ ملک میں جنگ وجدل کی صورت حال قائم رہے ملک کا امن وامان خرا ہو جائے عوام حکمرانوں سے تنگ آ جائے گی۔

**اسد:** حکمرانوں کیلئے اچھا سال ثابت نہ ہوگا جنگ وجدل اور فتنہ وفساد برپا ہو قتل زیادہ ہوں بیماری اور اموات بکثرت ہوں۔

**سنبلہ:** ملک کے تمام حصوں میں قتل وغارت گیری عام ہو حکمرانوں کیلئے انتہائی نحس سال ثابت ہوگا حکمرانوں کی تبدیلی واقع ہو عوام میں غم وغصہ پایا جائے۔

**میزان:** غلہ واناج مہنگا ہوگا فصلوں کی پیداوار کم ہو فصلوں میں کیڑا لگے گا بارش کم ہو اگر ہو بھی جائے تو فائدہ مند ثابت نہ ہوگی بلکہ الٹا نقصان دے گی۔ بیرون ممالک دوسرے ملکوں کے ساتھ تعلقات میں بگاڑ پیدا ہو۔

**عقرب:** ملک کے حالات بہت خراب ہوں جنگ جدل اور فتنہ وفساد برپا رہے شریف لوگوں کا جینا دوبھر ہو جائے گا۔ بارش کی قلت ہو۔

**قوس:** ملک میں بارش کی قلت رہے شریف لوگوں کی اموات زیادہ ہوں عوام حیران پریشان رہے عوام تنگ آ کر ملک چھوڑنے پر مجبور ہو جائے۔



**جدی:** ملک میں مہنگائی زیادہ ہو مختلف بیماریاں پیدا ہوں ظلم وستم کا دور دورہ ہو مخلوق خدا پریشان حال رہے گی۔ جانوروں کی اموات بکثرت ہوں حکام وقت سے عوام تنگ آ جائے گی۔ حکمران اپنے ظلم وستم کی انتہا کر دیں۔

**دلو:** ملک میں فتنہ وفساد پیدا ہو حکمرانوں کیلئے انتہائی نحس وقت ثابت ہوگا قتل وغارت گری اپنے عروج پر رہے حکومت وقت معطل ہو جائے گا۔

**حوت:** فتنہ فساد برپا رہے دوسرے ممالک خفیہ طور پر ملک کو نقصان پہنچائیں گے بیماریاں عام ہو قیدیوں پر ظلم وستم زیادہ ہو۔

# سورج گرہن کے بارہ برجوں میں اثرات

**حمل:** اگر برج حمل میں سورج گرہن لگے تو ملک میں بارش کی قلت ہوگی ملک میں بارش کی قلت ہوگی ملک میں جنگ وجدل اور قتل وغارت گیری قائم رہے گی۔ عوام میں بے سکونی اور بد دلی پائے جائے گی۔ لوگ تنگ آ جائیں غلہ کی فراوانی ہونے کے باوجود بہت مہنگا دستیاب ہوگا۔

**ثور:** ملک میں فسادات ہوں ہیرا پھیری اور جھوٹ کا دور دورہ ہوگا غلہ کی قیمت زیادہ ہو جائے گی۔

**جوزا:** ملک میں بیماریاں عام ہوں اور ان میں اضافہ ہوگا جانی نقصان زیادہ ہو قحط کے آثار ظاہر ہوں لڑکیوں کی اموات زیادہ ہو۔

**سرطان:** ملک میں بارش کم ہو زراعت وفصلوں کو نقصان پہنچے غلہ کی قیمت میں اضافہ ہو جانوروں اور انسانوں کی موت کا بازار گرم رہے فصلیں تباہ و برباد ہوں عوام کیلئے بہت مشکلات کا سال ثابت ہوگا۔

**اسد:** دولت مند اور امراء افراد کیلئے نحس سال ثابت ہوگا حکومت وقت کی حکومت ختم ہو جنگ وجدل کا بازار گرم رہے عوام تنگ آ جائے۔

**سنبلہ:** ملک کے پہاڑی علاقوں میں جنگ وجدل کا سماں رہے چوری کی وارداتیں زیادہ ہوں راہزنوں کا شور ہو لڑکیوں کی بیماری اور موت زیادہ ہوگی۔

**میزان:** پہاڑی علاقوں میں چوری کا زور ہو عورتوں کیلئے اچھا وقت ثابت نہ ہوگا مردوں کی نسبت عورتیں زیادہ سر میں بیماریوں کی بہتات ہو عوام کیلئے اچھا وقت ثابت نہ ہوگا۔

**عقرب:** ملک میں حادثات کی کثرت ہو پھلوں پھولوں اور میوہ جات کی پیدائش کم ہو
بیرونی ممالک کے ساتھ تعلقات خراب ہوں گے۔

**قوس:** ملک کے اکثر مقامات میں فتنہ وفساد برپا رہے علماء اور فضلاً کی اموات زیادہ
ملک کے کسی بڑے لیڈر کی موت واقع ہو گی۔

**جدی:** ملک میں جنگ وجدل کی صورت حال رہے ملک میں قحط سالی رہے امراء وحکا
ایک دوسرے پر سبقت لے جانے کی کوشش میں لگے ہیں۔ بیرونی ممالک کے ساتھ تعلقات
خراب ہوں گے غلہ کی قیمت میں اضافہ ہو خون ریزی قائم رہے۔

**دلو:** ملک کے عوام کیلئے اچھا سال ثابت نہ ہو گا فتنہ وفساد برپا ہو ناجائز قتل وغارت ہو حکمر
ایک دوسرے کے مخالف ہوں حکومت وقت میں تبدیلی واقع ہو۔

**حوت:** نیک اور شریف لوگوں کی موت واقع ہو بارش کی کمی ہو مردوں وعورتوں میں فتنہ وفساد
برپا رہے قتل وغارت گری رہے۔

## آئندہ چاند گرہن اور سورج گرہن کے اوقات

| گرہن | بروج | درجات | تاریخ | وقت | دن |
|---|---|---|---|---|---|
| چاند گرہن | سرطان | 10:14 | 1:1:2010 | 0:12:45 pm | جمعہ |
| سورج گرہن | جدی | 25:01 | 15:1:2010 | 12:11:22 am | جمعہ |
| چاند گرہن | جدی | 4:46 | 26:6:2010 | 2:30:21 pm | جمعہ |
| سورج گرہن | سرطان | 19:23 | 11:7:2010 | 00:40:27 pm | پیر |
| چاند گرہن | جوزا | 29:20 | 21:12:2010 | 1:13:27 pm | منگل |
| سورج گرہن | جدی | 13:38 | 4:1:2011 | 2:2:36 pm | منگل |
| سورج گرہن | جوزا | 11:01 | 2:6:2011 | 2:2:36 am | جمعرات |
| چاند گرہن | قوس | 24:23 | 16:6:2011 | 1:13:36 am | جمعرات |



| گرہن | بروج | درجات | تاریخ | وقت | دن |
|---|---|---|---|---|---|
| سورج گرہن | سرطان | 9:12 | 1:7:2011 | 1:53:54 pm | جمعہ |
| سورج گرہن | قوس | 2:36 | 25:11:2011 | 11:9:40 am | جمعہ |
| چاند گرہن | جوزا | 18:10 | 10:12:2011 | 7:36:22 pm | ہفتہ |
| سورج گرہن | جوزا | 1:20 | 21:5:2012 | 4:47:25 am | پیر |
| چاند گرہن | قوس | 14:13 | 4:6:2012 | 4:11:33 pm | پیر |
| سورج گرہن | عقرب | 21:56 | 14:11:2012 | 3:7:59 am | بدھ |
| چاند گرہن | جوزاء | 6:46 | 28:11:2012 | 7:45:55 pm | بدھ |
| چاند گرہن | عقرب | 5:45 | 26:4:2013 | 00:57:6 pm | جمعہ |
| سورج گرہن | ثور | 19:31 | 10:5:2013 | 5:28:22 am | جمعہ |
| چاند گرہن | قوس | 4:8 | 25:5:2013 | 9:24:55 am | ہفتہ |
| چاند گرہن | حمل | 25:45 | 19:10:2013 | 4:37:39 am | ہفتہ |
| سورج گرہن | عقرب | 11:15 | 3:11:2013 | 5:49:56 pm | اتوار |
| چاند گرہن | میزان | 25:15 | 15:4:2014 | 12:42:16 am | منگل |
| سورج گرہن | ثور | 8:51 | 29:4:2014 | 11:14:19 am | منگل |
| چاند گرہن | حمل | 15:5 | 8:10:2014 | 3:50:34 pm | بدھ |
| سورج گرہن | عقرب | 00:24 | 24:10:2014 | 2:56:38 am | جمعہ |
| سورج گرہن | حوت | 29:27 | 20:3:2015 | 2:36:8 pm | جمعہ |
| چاند گرہن | میزان | 14:24 | 4:4:2015 | 5:5:31 pm | ہفتہ |
| سورج گرہن | سنبلہ | 20:10 | 13:9:2015 | 11:41:13 am | اتوار |
| چاند گرہن | حمل | 4:40 | 28:9:2015 | 7:50:27 am | پیر |
| سورج گرہن | حوت | 18:55 | 9:3:2016 | 6:54:25 am | بدھ |
| چاند گرہن | میزان | 3:17 | 23:3:2016 | 5:00:16 pm | بدھ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| سورج گرہن | سنبلہ | 9:21 | 1:9:2016 | 2:3:2 pm | جمعرات |
| چاند گرہن | حوت | 24:19 | 17:9:2016 | 00:5:2 pm | ہفتہ |
| چاند گرہن | اسد | 22:28 | 11:2:2017 | 5:32:48 am | ہفتہ |
| سورج گرہن | حوت | 8:12 | 26:2:2017 | 7:58:18 pm | اتوار |
| چاند گرہن | دلو | 15:25 | 7:8:2017 | 11:10:32 pm | پیر |
| سورج گرہن | اسد | 11:52 | 21:8:2017 | 11:30:6 pm | پیر |
| چاند گرہن | اسد | 11:37 | 31:1:2018 | 6:26:38 pm | جمعہ |
| سورج گرہن | دلو | 27:7 | 16:2:2018 | 2:5:6 am | جمعہ |
| سورج گرہن | سرطان | 20:41 | 13:7:2018 | 7:47:46 am | جمعہ |
| چاند گرہن | دلو | 4:44 | 28:7:2018 | 1:20:15 am | ہفتہ |
| سورج گرہن | اسد | 18:41 | 11:2:2018 | 2:57:38 pm | ہفتہ |
| سورج گرہن | جدی | 15:25 | 6:1:2019 | 6:28:4 am | اتوار |
| چاند گرہن | اسد | 00:51 | 21:1:2019 | 10:15:57 am | پیر |
| سورج گرہن | سرطان | 10:37 | 3:7:2019 | 0:16:5 pm | بدھ |
| چاند گرہن | جدی | 24:4 | 17:7:2019 | 2:38:6 am | بدھ |
| سورج گرہن | جدی | 4:6 | 26:12:2019 | 10:13:36 am | جمعرات |
| چاند گرہن | سرطان | 20:00 | 11:1:2020 | 0:21:9 pm | ہفتہ |
| چاند گرہن | قوس | 15:34 | 6:6:2020 | 0:12:14 pm | ہفتہ |
| سورج گرہن | سرطان | 00:21 | 21:6:2020 | 11:41:18 am | اتوار |
| چاند گرہن | جدی | 13:37 | 5:7:2020 | 9:44:16 am | اتوار |
| چاند گرہن | جوزا | 8:38 | 30:11:2020 | 2:29:32 pm | پیر |
| سورج گرہن | قوس | 23:8 | 14:12:2020 | 9:16:26 pm | پیر |



| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| چاند گرہن | قوس | 5:25 | 26:5:2021 | 4:13:42 pm | بدھ |
| سورج گرہن | جوزا | 19:47 | 10:6:2021 | 3:52:28 pm | جمعرات |
| چاند گرہن | ثور | 27:14 | 19:11:2021 | 5:47:17 pm | جمعہ |
| سورج گرہن | قوس | 12:22 | 4:12:2021 | 12:42:51 am | ہفتہ |
| سورج گرہن | ثور | 10:28 | 1:5:2022 | 1:27:54 am | اتوار |
| چاند گرہن | عقرب | 25:17 | 16:5:2020 | 9:13:57 am | پیر |
| سورج گرہن | عقرب | 2:00 | 25:10:2022 | 3:48:30 pm | منگل |
| چاند گرہن | ثور | 16:1 | 8:11:2022 | 4:1:51 pm | منگل |
| سورج گرہن | حمل | 29:50 | 20:4:2023 | 9:12:1 pm | جمعرات |
| چاند گرہن | عقرب | 14:58 | 5:5:2023 | 10:33:50 pm | جمعہ |
| چاند گرہن | میزان | 21:7 | 14:10:2023 | 10:54:55 pm | ہفتہ |
| چاند گرہن | ثور | 5:9 | 29:10:2023 | 1:23:49 am | اتوار |
| چاند گرہن | میزان | 5:7 | 25:3:2024 | 12:00:4 am | پیر |
| سورج گرہن | حمل | 19:24 | 8:4:2024 | 11:20:36 pm | پیر |
| چاند گرہن | حوت | 25:40 | 18:9:2024 | 7:34:13 am | بدھ |
| سورج گرہن | میزان | 10:3 | 2:10:2024 | 11:49:2 pm | بدھ |
| چاند گرہن | سنبلہ | 23:56 | 14:3:2025 | 11:54:22 am | جمعہ |
| سورج گرہن | حمل | 9:00 | 29:3:2025 | 3:57:33 pm | ہفتہ |
| چاند گرہن | حوت | 15:22 | 7:9:2025 | 0:8:37 pm | پیر |
| سورج گرہن | سنبلہ | 29:5 | 22:9:2025 | 3:53:51 pm | منگل |
| سورج گرہن | دلو | 28:49 | 17:2:2026 | 4:38:51 pm | منگل |
| چاند گرہن | سنبلہ | 12:55 | 3:3:2026 | 10:37:35 pm | بدھ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| سورج گرہن | اسد | 20:1 | 12:8:2026 | 9:36:27 am | [illegible] |
| چاند گرہن | حوت | 4:54 | 28:8:2026 | 8:18:14 pm | [illegible] |
| سورج گرہن | دلو | 17:37 | 6:2:2027 | 4:55:47 am | اتوار |
| چاند گرہن | سنبلہ | 2:5 | 21:2:2027 | 4:23:19 pm | اتوار |
| چاند گرہن | جدی | 25:48 | 18:7:2027 | 3:44:36 pm | [illegible] |
| سورج گرہن | اسد | 9:55 | 2:8:2027 | 2:4:54 pm | منگل |
| چاند گرہن | دلو | 24:11 | 17:8:2027 | 12:28:22 am | بدھ |
| چاند گرہن | سرطان | 21:27 | 12:1:2028 | 9:2:44 pm | بدھ |
| سورج گرہن | دلو | 6:11 | 26:1:2028 | 8:12:10 pm | جمعرات |
| چاند گرہن | جدی | 15:11 | 6:7:2028 | 10:10:28 am | ہفتہ |
| سورج گرہن | سرطان | 29:52 | 22:7:2028 | 8:1:22 am | اتوار |
| چاند گرہن | جدی | 10:32 | 31:12:2028 | 9:48:10 pm | اتوار |
| سورج گرہن | جوزا | 24:50 | 14:1:2029 | 10:24:8 pm | منگل |
| سورج گرہن | جدی | 21:29 | 12:6:2029 | 8:50:10 am | ہفتہ |
| چاند گرہن | جدی | 4:49 | 26:6:2029 | 8:21:58 am | بدھ |
| سورج گرہن | قوس | 19:37 | 11:7:2029 | 8:50:41 pm | جمعہ |
| سورج گرہن | جوزا | 13:45 | 5:12:2029 | 7:51:45 pm | ہفتہ |
| چاند گرہن | جوزا | 10:50 | 21:12:2029 | 11:23:22 pm | ہفتہ |



# قران اور اجتماع سیارگان کے اثرات

سات سیارگان میں شمس اور قمر کو نیرین کہتے ہیں شمس نیرِ اعظم اور قمر نیرِ اصغر کہلاتے ہیں۔ دیگر پانچ سیاروں کو خمسہ متحیرہ کہتے ہیں زہرہ و مشتری دونوں سیارے سعدین کہلاتے ہیں۔ زہرہ کو سعد اصغر اور مشتری کو سعد اکبر کہا جاتا ہے مریخ اور زحل کو نحسین کہتے ہیں۔ مریخ نحس اصغر اور زحل نحس اکبر کہلاتا ہے جب تمام سیارگان اپنے اپنے بروج میں حرکت کرتے ہوئے آپس میں جب ملتے ہیں تو اس کو قران سیارگان کہتے ہیں جو سیارہ تیز رفتار ہوتا ہے ان کا قران ایک دوسرے کے ساتھ جلد ہوتا ہے اور جو سیارہ سست رفتار ہوتا ہے ان کا ملاپ دیر کے بعد ہوتا ہے۔ ساتوں سیارگان میں مشتری اور زحل دونوں زمین سے بہت دوری پر ہیں اور سست رفتار ہیں اس لیے ان کا باہم قران دیر سے ہوتا ہے مگر باقی سیارگان بعض ایک ماہ اور بعد ایک سال کے بعد ایکدوسرے سے ملتے ہیں مشتری اور زحل کا قران ایک برج میں تقریباً 20 سال کے بعد ہوتا ہے ان دونوں کا قران جس برج میں ایک بار ہو جائے پھر اسی برج میں قران تقریباً 240 سال کے بعد ہوتا ہے۔

**شمس و قمر:** اگر ستارہ شمس و قمر کا قران برج جوزا یا سنبلہ میں ہو تو غلہ و کھانے پینے کی اشیاء کی قیمتوں میں اضافہ ہوتا ہے۔

**شمس و مریخ:** اگر ان دونوں کا قران ہو تو بیماریوں میں اضافہ ہو لوگوں کی تکلیف و پریشانی میں شدت آئے بارشیں کم ہو غلہ مہنگا ہو۔

**شمس و عطارد:** اگر ستارہ شمس و عطارد کا قران ہو تو ملک میں خوشحالی آتی ہے زراعت و غلہ بکثرت پیدا ہو بارشیں بروقت ہوں۔

**شمس و مشتری:** شمس و مشتری کا قران ہونے سے عوام کے درمیان رنجش اور مذہبی مباحثہ بہت ہوں قیمتوں میں اضافہ ہوگا۔

**شمس و زہرہ:** شمس و زہرہ کا قران ہو تو غلہ کے نرخوں میں اضافہ ہوتا ہے بارشیں میانہ درجہ کی ہوں گی ہوا زیادہ چلے۔

**شمس و زحل:** آسمان پر بادل چھائیں رہیں بجلی گرنے سے نقصان ہو

**شمس وذنب:** غلہ کی قیمت میں اضافہ ہو۔

**مریخ وعطارد:** تیز ہوائیں چلیں بارش زیادہ ہو غلہ کی قیمت زیادہ ہو۔

**مریخ ومشتری:** بارش کی قلت ہوتی ہے لوگوں کی تکلیف و پریشانی میں اضافہ ہوگا۔ غلہ کی قیمت میں اضافہ ہو۔

**مریخ وزہرہ:** غلہ کی قیمت میں کمی واقع ہو بارشیں خوب ہوں زراعت کی پیداوار زیادہ ہوتی ہے۔

**مریخ وزحل:** بارشوں کی کمی واقع ہو غلہ کی قیمت میں اضافہ ہو لوگوں میں لڑائی جھگڑے کا رجحان زیادہ ہوتا ہے۔

**مریخ وذنب:** عوام میں کوئی بیماری پیدا ہو قیمتوں میں اضافہ ہو بارش بھی بے وقت اور بے فائدہ ہو۔

**عطارد ومشتری:** بارشیں خوب ہو زراعت کی پیداوار میں اضافہ ہو لوگوں کو آرام میسر آئے۔

**عطارد وزہرہ:** بارشیں بروقت اور فائدہ مند ہوں گی پھل دار درخت اور میوہ جات خوب پیدا ہوں۔

**عطارد وزحل:** بارشیں زیادہ ہوں لوگوں کے حالات زندگی بہتر ہوں۔

**عطارد وذنب:** بیماریوں سے شفا ملے غلہ کی قیمت میں اضافہ ہو۔

**مشتری وزہرہ:** غلہ کی قیمت میں اضافہ ہو بارش میں کمی واقع ہو قحط سالی کے آثار نمایاں ہوں گے۔

**مشتری وزحل:** غلہ کی قیمت میں اضافہ ہو ملک میں چوری چکاری کی وارداتیں عام ہوں لوگوں کا جینا دوبھر ہو جائے۔

**مشتری وذنب:** لوگوں کی تکلیف و پریشانی میں اضافہ ہو بارشوں کی کمی واقع ہو غلہ کی پیداوار کم ہو فتنہ وفساد میں اضافہ ہوتا ہے۔

**زہرہ وزحل:** بارش بروقت اور فائدہ مند ہوتی ہیں غلہ کی قیمت میں کمی واقع ہو زراعت کی پیداوار خوب ہوتی ہے فصل و میوہ دار درخت خوب پھل دیں۔

**زہرہ وذنب:** ملک میں اموات زیادہ ہوں خصوصاً عورتوں کیلئے نحس وقت ثابت ہوگا۔

**شمس، مریخ، عطارد:** زراعت کی پیداوار میں کمی واقع ہو بارشوں کی قلت واقع ہو ہر قسم کا غلہ مہنگا ہوگا۔

**شمس، مریخ، مشتری:** بارشیں اچھی اور فائدہ مند ہوں زراعت کی پیداوار خوب ہو غلہ کی



قیمت میں کمی واقع ہو۔

**شمس، مریخ، زہرہ:** کھانے پینے کی اشیاء کی قیمتوں میں اضافہ ہو بیماریوں میں اضافہ ہو ملک میں قحط سالی کا سماں پیدا ہوتا ہے۔

**شمس، مریخ، زحل:** ملک میں فتنہ وفساد برپا ہو غلہ جات کی قیمتوں میں اضافہ ہو لوگوں کی تکلیف و پریشانی میں شدت آئے۔

**شمس، عطارد، مشتری:** علماء کرام اور مذہبی افراد کے درمیان بحث مباحثے بکثرت ہوں لوگوں کی رنج وتکلیف میں اضافہ ہو بارش اور آندھیاں بکثرت آئیں مختلف امراض میں اضافہ ہو۔

**شمس، عطارد، زہرہ:** زراعت وفصل کی پیداوار میں کمی واقع ہو بارشیں کم ہوں غلہ کی قیمت میں اضافہ ہو ملکی حالات خراب ہوں۔

**شمس، عطارد، زحل:** بارش بکثرت ہو پیداوار میں اضافہ ہو کھیتی باڑی کرنے والے افراد فائدہ میں رہیں۔

**شمس، مشتری، زہرہ:** عوام میں امراض کا اضافہ ہو حکمرانوں کا آپس میں اتحاد ختم ہو غلہ و اجناس کی قیمتوں میں اضافہ ہو۔

**شمس، مشتری، زحل:** ملک کے مشرقی حصہ میں قیمتوں میں غیر معمولی اضافہ ہو لوگوں میں فتنہ وفساد برپا ہو آپس میں اتفاق ختم ہو جائے گا۔

**شمس، زہرہ، زحل:** بارشوں میں اضافہ ہو زراعت کی پیداوار اچھی ہو غلہ وافر مقدار میں ہونے کے باوجود غلہ کی قیمتوں میں اضافہ ہو۔

**مریخ، عطارد، مشتری:** علماء کرام کے درمیان مذہبی جھگڑے پیدا ہوں مختلف امراض میں شدت آئے عوام کی حالت مزید خراب ہو۔

**مریخ، عطارد، زہرہ:** بارشوں میں اضافہ ہو غلہ کی قیمت میں کمی واقع ہو عوام کی حالت قدرے بہتر ہو جائے۔

**مریخ، عطارد، زحل:** بارشوں میں کمی واقع ہو زراعت وکھیتی باڑی کی پیداوار میں کمی آئے غلہ کے نرخ گراں ہوں۔

**مریخ، مشتری، زہرہ:** خرید وفروخت کی قیمت میں کمی واقع ہوگی۔

**مریخ، مشتری، زحل:** ملکی حالات خراب ہوں جنگ وجدل کی صورت حال قائم ہو بے
افراد کا قتل عام ہو بارشیں کم ہو زراعت کی پیداوار کم ہو۔

**مریخ، زہرہ، زحل:** بیماریاں عام ہوں اموات زیادہ ہو عوام کی حالت خراب ہو فتنہ وفساد
ہوں عورتوں کو تکلیف پہنچے۔

**عطارد، مشتری، زہرہ:** بارشیں زیادہ ہوں اور آندھی تیز چلے غلہ کی پیداوار زیادہ ہو اور قیمت
میں کمی واقع ہوتی ہے۔

**عطارد، مشتری، زحل:** ملک میں ناگہانی واقعات زیادہ ہوں غلہ کی قیمت میں اضافہ ہو فصلیں
تباہ ہوں بارش کم ہو۔

**مشتری، زہرہ، زحل:** بارشیں کم ہوں زراعت کی پیداوار میں کمی واقع ہو غلہ کی قیمت گراں
رہے ملک میں ناگہانی آفات نازل ہوں۔

**شمس، مریخ، عطارد، مشتری:** عوام رنج وتکلیف میں مبتلا رہے بیماروں میں اضافہ ہو لوٹ مار
اور قتل وغارت گری عام ہو۔

**شمس، مریخ، عطارد، زہرہ:** لوگ افعال بد میں مبتلا رہیں ملک میں دہشت اور تکلیف ہو لوگوں
کے معیار زندگی میں کمی واقع ہو۔

**شمس، مریخ، عطارد، زحل:** علماء کرام کے درمیان بحث ومباحثہ جاری رہے مذہب سے متعلق
غیر معمولی باتیں سامنے آئیں۔لوگ فعلِ ناجائز کے مرتکب ہوں۔

**مشتری، زہرہ، شمس، مریخ:** زراعت کی پیداوار میں کمی واقع ہو لوگوں کی تکلیف و رنج میں
اضافہ ہو امراض میں اضافہ ہو اموات زیادہ ہو غلہ گراں ہو۔

**شمس، مریخ، مشتری، زحل:** لوگوں میں بے چینی پیدا ہو بیماریوں میں اضافہ ہو بارشوں میں کمی
واقع ہو ملک کے کسی اہم لیڈر یا صدر کی موت واقع ہوتی ہے ملک کے حالات انتہائی خراب
ہو جائیں گئے۔

**شمس، مریخ، زہرہ، زحل:** بارشوں کی کثرت ہو ملک میں ناگہانی واقعات بکثرت ہوں قحط سالی
کے اثرات ہوں زلزلے آئیں غلہ کی قیمت گراں ہو۔

**شمس، عطارد، مشتری، زہرہ:** ملک میں بارشوں کی کثرت ہو زراعت کی پیداوار زیادہ ہو



کے باوجود غلہ کی قیمت گراں ہو لوگوں کے مالوجات کا تحفظ ختم ہو جائے۔زراعت وفصلوں کو
نقصان پہنچے۔

**شمس، عطارد، مشتری، زحل:** زراعت وکھیتی باڑی میں نقصان ہو قیمتوں میں اضافہ ہو امراض
میں کمی واقع ہو ملک میں فتنہ وفساد برپا رہے۔

**شمس، عطارد، زہرہ، زحل:** بارش کی کثرت ہو ملک کے حالات بہتر ہونا شروع ہو جائیں غلہ کی
قیمت میں کمی واقع ہو لوگوں کے حالات زندگی بہتر ہوں۔

**شمس، مشتری، زہرہ، زحل:** بارش میں کمی ہو اناج کی قیمت گراں ہو۔لوگوں کو تکلیف ورنج پہنچے
عوام میں مایوسی وناامیدی پیدا ہو۔

**مریخ، عطارد، مشتری، زہرہ:** لوگ عیش وعشرت سے زندگی بسر کریں بارشیں فائدہ منداور
بروقت ہوں فصل کی پیداوار اچھی ہو کاروبار میں اضافہ ہو لوگوں کا معیار زندگی بلند ہو۔

**مریخ، عطارد، زہرہ، زحل:** جس گھر میں قران ہو اس سے تعلق رکھنے والے ممالک اور شہر کے
عوام کو تکلیف پہنچے مختلف وبائی امراض پیدا ہوں۔

**مریخ، مشتری، زہرہ، زحل:** ملک میں مہنگائی بہت ہو قحط سالی ہو ملک کے کسی سربراہ کی موت
واقع ہو ملکی حالات خراب ہو جائیں گئے۔

**عطارد، مشتری، زہرہ، زحل:** بارشوں میں کمی ہو زراعت وفصلوں کو نقصان پہنچے غلہ کی قیمت
گراں ہو قحط کے آثار ہوں عوام پریشان حال رہے۔

**عطارد، قمر، زہرہ، عطارد، مشتری:** ملک میں بارشوں کی سخت قلت ہو زراعت وکھیتی باڑی
کو نقصان پہنچے غلہ کی قیمت گراں ہو لوگ سخت پریشان ہوں۔

**شمس، مریخ، عطارد، مشتری، زحل:** ملک میں رنج وتکلیف کی کثرت ہو ملک میں جنگ وجدل
کی صورت حال قائم ہو اموات کی کثرت ہو ملک میں قحط سالی کے آثار ہوں مخلوق خدا سخت
پریشان ہو۔

**شمس، مریخ، مشتری، زہرہ، زحل:** ملک میں جنگ وجدل کی صورت حال ہو کھانے پینے کی
چیزوں کی قیمتوں میں اضافہ ہو لوگ پریشان حال اور رنج وتکلیف میں مبتلا رہیں لوگوں کا معیار
زندگی پست ہو۔

**قمر، شمس، مریخ، عطارد، مشتری، زہرہ:** ملک میں مال و دولت کا اضافہ ہو کاروبار وتجارت
ترقی ہو ہر طرف امن ہی امن ہو عوام کا معیار زندگی بلند ہو غلہ کی قیمت میں کمی واقع ہو
دار درخت و پھل سرسبز ہوں۔

**شمس، قمر، مریخ، عطارد، مشتری، زحل:** ملک میں خوشحالی آئے صنعت و حرفت میں ترقی
لوگوں میں سکون و آرام کا اضافہ ہو حکمران عوام کی ضروریات کا خیال رکھیں گے۔ لوگ
ایکدوسرے کا خیال رکھیں۔ لوگوں میں مذہبی رجحان پیدا ہو۔ مذہب کے متعلق نئی تحقیق
سامنے آئیں۔

**شمس، قمر، مریخ، عطارد، زہرہ، زحل:** ملک میں ترقی وخوشحالی آئے لوگ ایک دوسرے کی
کریں صنعت و حرفت میں ترقی ہو بارشیں زیادہ ہوں کھیتی باڑی وزراعت کو فروغ ملے اناج
اور کھانے پینے کی اشیاء کی قیمتوں میں کمی واقع ہو میوہ دار درخت خوب پھل پھول دیں۔

**شمس، قمر، مریخ، مشتری، زہرہ، زحل:** لوگوں کی تکالیف و پریشانیوں میں اضافہ ہو بارشیں
بے وقت اور بے فائدہ ہو فصلوں کو نقصان پہنچے آسمانی آفات نازل ہوں لوگ بدحالی کا
شکار ہوں وبائی امراض عام ہوں اعلیٰ عہدے دار افراد کیلئے اچھا وقت ثابت نہ ہوگا۔

**شمس، قمر، عطارد، مشتری، زہرہ، زحل:** عوام الناس بدحالی کا شکار ہوں عوام میں نمود ونمائش کا
رجحان پیدا ہو طرح طرح کی مشکلات میں گرفتار ہونا پڑے گا غلہ کی قیمتوں میں اضافہ ہو
کھانے پینے کی بھی محتاجی ہو۔

## نوٹ:

جس برج میں چھے یا سات سیاروں کا قران ہو اور بغیر قمر کے ہو تو اس کو قران سیارگان نہیں
کہتے بلکہ اجتماع کے نام سے منسوب کرتے ہیں جس جگہ یا برج میں یہ اجتماع ظہور پذیر ہوگا
ان ملکوں میں ناگہانی واقعات ظہور پذیر ہوں گے۔

1): ستارہ مشتری وعطارد کا قران برج جوزا میں ہو تو لوگوں کا رجحان مذہبی امور کی طرف
زیادہ ہوتا ہے لوگ عالموں کے مطیع ہو عبادت و ریاضت کی طرف لوگ توجہ دیں۔

2): زحل ومریخ کا قران برج سرطان میں ہو تو ملک کے بعض حصوں میں فتنہ وفساد برپا ہو



جائے حکمران وعوام کے درمیان روابط کم ہوں اور ان کے درمیان اختلافات پیدا ہوں
امراض شدت اختیار کریں بارشیں کم ہو زراعت وفصل کی پیداوار میں کمی واقع ہو۔

3): ستارہ زحل وزہرہ کا قران برج جوزا میں ہو تو بارشیں خوب ہوں زراعت وفصلیں خوب
پیدا ہوں ملک ترقی کی راہ پر گامزن ہو زراعت کے شعبہ سے تعلق رکھنے والے افراد خوب
ترقی کریں اور منافع کمائیں گے۔

4): مشتری وقمر کا قران برج اسد میں ہونے سے عوام الناس میں محبت اور نیکی کے جذبات
پیدا ہوں لوگوں میں محبت پیدا ہو حکمران عوام کے مسائل کو حل کرنے کی کوشش کریں عوام کے
حالات دن بدن اچھے ہوتے جائیں۔

5): مشتری ومریخ کا قران برج اسد میں ہو تو ملک میں فتنہ وفساد پیدا ہو جنگ وجدل کا مادہ
پیدا ہو لوگ اہل قلم سے دشمنی رکھیں حکمرانوں کا آپس میں اختلاف پیدا ہو۔

6): مشتری وزحل کا قران برج حمل میں ہو تو عوام میں خوش حالی کا رجحان پیدا ہو ملک میں
بارشیں خوب ہوں زراعت وفصل کی پیداوار زیادہ ہو لوگوں کا رجحان عبادت و ریاضت کی
طرف رہے عالموں کے درمیان بحث ومباحثہ ہو۔

7): ستارہ زحل وعطارد کا قران برج ثور میں ہو تو عوام الناس میں عداوت اور بغض وحسد
پیدا ہو ملک میں بارشوں کی کثرت ہو زراعت کی پیداوار خوب ہو غلہ کی قیمت میں کمی واقع ہو
کھیتی باڑی سے تعلق رکھنے والے افراد خوب منافع کمائیں گے۔

8): زحل وقمر کا قران برج ثور میں ہو تو فصلوں کی پیداوار خوب ہو میوہ دار درخت اور پھل
پھول خوب پیدا ہوں غلہ کے نرخوں میں کمی ہو عوام کا معیار زندگی بلند ہو۔

9): ستارہ زحل ومریخ کا قران برج جوزا میں ہو تو لوگوں میں بغض وعداوت بڑھ جائے
خونی امراض کی کثرت سے بہت جانیں ضائع ہوں لوگوں کا حال خراب ہو غلہ کی قیمتوں میں
اضافہ ہو لوگوں میں فکر اور اندیشہ زیادہ ہو ملک میں جنگ وفسادت ہوں۔

10): ستارہ مشتری وزہرہ کا قران برج سرطان میں ہونے عورتوں اور مردوں میں میل
وملاپ زیادہ ہو مرد عورتوں پر غالب رہیں کھانے پینے کی اشیاء کی قیمتوں میں کمی واقع ہو امراء
ووزراء کی حالت میں بہتری آئے۔

11): زحل وزہرہ کا قران برج سنبلہ میں ہو تو ملک میں عجیب وغریب خبریں سننے کو ملیں غلہ

کی قیمت میں اضافہ ہو کر پھر کمی ہو۔

12): زحل وزہرہ کا قران برج میزان میں ہو تو لوگوں کا معیار زندگی بلند ہو کاروبار و تجارت میں ترقی ہو ملک میں دولت وخوشحالی کی فراوانی ہو ہر شخص سکون کا سانس لے عوام کی دلی مرادیں پوری ہوں۔

13): زحل وعطارد کا قران برج عقرب میں ہونے سے ملک میں فکر وتشویش زیادہ ہو لوگوں میں خصومت اور مخالفت کے جذبات پیدا ہوں بیماریاں عام ہوں غلہ کی قیمت میں اضافہ ہو فتنہ وفساد برپا رہے۔

14): مشتری وقمر کا قران برج قوس میں ہو تو لوگوں کے حالات اچھے ہوں معیار زندگی بلند ہو ہر طرح سے آرام میسر آئے ملک ترقی کی راہ پر گامزن ہو عوام کی دلی خواہشات پوری ہوں غلہ کی قیمت کم ہو۔

(15): ستارہ زحل و مریخ کا قران برج جدی میں ہو تو عوام میں خوشحالی آئے لوگوں کا رجحان نیک کاموں کی طرف رہے حکمرانوں کیلئے اچھا وقت ثابت ہوگا ملک ترقی کی راہ پر گامزن ہو۔



باب ہفتم

# ادوار زندگی معلوم کرنا

علم نجوم میں ادوار زندگی معلوم کرنا ایک اہم شعبہ ھے اس کے ذریعے انسان کی زندگی کے اچھے اور برے وقت کا پتہ چلتا ھے کہ کب اچھا وقت شروع ہوگا اور کب برا وقت شروع ہوگا۔ اس کے زریعے انسان اپنی آنے والی زندگی کیلئے بہتر طور پر منصوبہ بندی کرسکتا ھے ایک جدول کے زریعے ادوار زندگی نکالنے کا طریقہ بیان کرتا ہوں امید ھے اس سے آپ با آسانی ادوار زندگی نکالنا سیکھ جائیں گے۔ اس جدول کا استعمال نہایت آسان ہے آپ نے جس کے ادوار زندگی نکالنے ہوں پہلے اس کے پیدائشی زائچہ میں ستارہ قمر کو دیکھیں کہ بوقت پیدائش ستارہ قمر کس برج کے کتنے درجہ و دقیقہ پر موجود ھے جس درجہ و دقیقہ پر ہو جدول میں اس برج کے درجہ و دقیقہ پر دیکھیں کہ کس ستارہ کے دور میں پیدائش ہوئی ھے اس ستارہ کے سامنے اس کی بقیہ مدت لکھی ہوئی ھے۔

**مثال:** ایک مثال کے ذریعے سمجھاتا ہوں فرض کریں کسی کی پیدائش 27 اکتوبر 2008 صبح 10 بجکر 40 منٹ پر ہوئی ھے تو اس کا زائچہ بنایا تو یہ بنا اس زائچہ میں ستارہ قمر برج میزان کے 14 درجہ 16 دقیقہ اور 29 ثانیہ پر موجود ھے ان درجات کو جدول میں دیکھا تو پتہ چلا کہ مولود کی پیدائش کے وقت ستارہ راس کا دورہ اکبر جاری تھا۔ ستارہ راس کے بعد ستارہ مشتری کا دورہ اکبر شروع ہوگا پھر زحل کا دورہ اکبر آئے گا اسی ترتیب سے تمام ستاروں کے ادوار زندگی شمار کرتے جائیں گے۔ تمام ادوار 120 سال میں مکمل ہو جائیں گے۔




## کواکب کی مدتِ ادوار

| شمس | قمر | مریخ | راس | مشتری | زحل | عطارد | ذنب | زہرہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 6 | 10 | 7 | 18 | 16 | 19 | 17 | 7 | 20 |
| سال | سال | سال | سال | سال | سال | سال | سال | سال |

## جدول دورہ اکبر سیارگان (درجات قمر)

| قمر کے درجات | حمل، اسد، قوس کواکب کا بقیہ دور | ثور، سنبلہ، جدی کواکب کا بقیہ دور | جوزا، میزان، دلو کواکب کا بقیہ دور | سرطان، عقرب، حوت کواکب کا بقیہ دور |
|---|---|---|---|---|
| دقیقہ۔ درجہ | ذنب دن۔ماہ۔سال | شمس دن۔ماہ۔سال | مریخ دن۔ماہ۔سال | مشتری دن۔ماہ۔سال |
| 0:0 | 7-0-0 | 4-6-0 | 3-6-0 | 4-0-0 |
| 0:20 | 6-9-27 | 4-4-6 | 3-3-27 | 3-7-6 |
| 0:40 | 6-7-24 | 4-2-12 | 3-1-24 | 3-2-12 |
| 1:00 | 6-5-21 | 4-0-18 | 2-11-21 | 2-9-18 |



| قمر کے درجات | حمل، اسد، قوس | ثور، سنبلہ، جدی | جوزا، میزان، دلو | سرطان، عقرب، حوت |
|---|---|---|---|---|
| 1:20 | 6-3-18 | 3-10-24 | 2-9-18 | 2-4-24 |
| 1:40 | 6-1-15 | 3-9-0 | 2-7-15 | 2-0-0 |
| 2:00 | 6-11-12 | 3-7-6 | 2-5-12 | 1-7-6 |
| 2:20 | 6-9-9 | 3-5-12 | 2-3-9 | 1-2-12 |
| 2:40 | 6-7-6 | 3-3-18 | 2-1-6 | 1-9-18 |
| 3:00 | 6-5-3 | 3-1-24 | 1-11-3 | 1-4-24 |
| 3:20 | 6-3-0 | 3-0-0 | 1-9-0 | زحل 19-0-0 |
| 3:40 | 5-0-27 | 2-10-6 | 1-6-27 | 18-6-9 |
| 4:00 | 4-10-24 | 2-8-12 | 1-4-24 | 18-0-18 |
| 4:20 | 4-8-21 | 2-6-18 | 1-2-21 | 17-0-27 |
| 4:40 | 4-6-18 | 2-4-24 | 1-0-18 | 17-1-6 |
| 5:00 | 4-4-15 | 2-3-0 | 0-10-15 | 16-0-15 |
| 5:20 | 4-2-12 | 2-1-6 | 0-8-12 | 16-1-24 |
| 5:40 | 4-0-9 | 1-11-12 | 0-6-9 | 15-8-3 |
| 6:00 | 3-10-6 | 1-9-18 | 0-4-6 | 15-2-12 |
| 6:20 | 3-8-3 | 1-7-24 | 0-2-3 | 14-8-21 |
| 6:40 | 3-6-0 | 1-6-0 | راس 18-0-0 | 14-3-0 |
| 7:00 | 3-3-27 | 1-4-6 | 17-6-18 | 13-9-9 |
| 7:20 | 3-1-24 | 1-2-12 | 17-1-6 | 13-3-18 |
| 7:40 | 2-11-21 | 1-0-18 | 16-7-24 | 12-9-27 |
| 8:00 | 2-9-18 | 0-10-24 | 16-2-12 | 12-4-6 |
| 8:20 | 2-7-15 | 0-9-0 | 15-9-0 | 11-10-15 |

| 11-4-24 | 15-3-18 | 0-7-6 | 2-7-12 | 8:40 |
|---|---|---|---|---|
| 10-11-3 | 14-10-6 | 0-5-12 | 2-3-9 | 9:00 |
| 10-5-12 | 14-4-24 | 0-3-18 | 2-1-6 | 9:20 |
| 9-11-21 | 13-11-15 | 0-1-24 | 1-11-3 | 9:40 |
| 9-6-0 | 13-6-0 | 10-0-0 قمر | 1-9-0 | 10:00 |
| 9-0-9 | 13-0-18 | 9-9-0 | 1-6-27 | 10:20 |
| 8-6-18 | 12-7-6 | 9-6-0 | 1-4-24 | 10:40 |
| 8-0-27 | 12-1-24 | 9-3-0 | 1-2-21 | 11:00 |
| 7-7-6 | 11-8-12 | 9-0-0 | 1-0-18 | 11:20 |
| 7-1-15 | 11-3-0 | 8-9-0 | 0-10-15 | 11:40 |
| 6-7-24 | 10-9-18 | 8-6-0 | 0-8-12 | 12:00 |
| 6-2-3 | 10-4-6 | 8-2-0 | 0-6-9 | 12:20 |
| 5-8-12 | 9-10-24 | 8-0-8 | 0-4-6 | 12:40 |
| 5-2-21 | 9-5-12 | 7-9-0 | 0-2-3 | 13:00 |
| 4-9-0 | 9-0-0 | 7-6-0 | 20-0-0 زہرہ | 13:20 |
| 4-3-9 | 8-6-18 | 7-3-0 | 19-6-0 | 13:40 |
| 3-9-18 | 8-1-6 | 7-0-0 | 19-0-0 | 14:00 |
| 3-3-27 | 7-7-24 | 6-9-0 | 18-6-0 | 14:20 |
| 2-10-6 | 7-2-12 | 6-6-0 | 18-0-0 | 14:40 |
| 2-4-15 | 6-9-0 | 6-3-0 | 17-6-0 | 15:00 |
| 1-6-24 | 6-3-18 | 6-0-0 | 17-0-0 | 15:20 |
| 1-5-3 | 5-1-6 | 5-9-0 | 16-6-0 | 15:40 |



| 0-11-12 | 5-4-24 | 5-6-0 | 16-0-0 | 16:00 |
|---|---|---|---|---|
| 0-5-12 | 4-11-12 | 5-3-0 | 15-6-0 | 16:20 |
| 17-0-0 عطارد | 4-6-0 | 5-0-0 | 15-0-0 | 16:40 |
| 16-6-27 | 4-0-18 | 4-9-0 | 14-6-0 | 17:00 |
| 16-1-24 | 3-7-6 | 4-6-0 | 14-0-0 | 17:20 |
| 15-8-21 | 3-1-24 | 4-3-0 | 13-6-0 | 17:40 |
| 15-3-18 | 2-8-12 | 4-0-0 | 13-0-0 | 18:00 |
| 14-10-15 | 2-3-0 | 3-9-0 | 12-6-0 | 18:20 |
| 14-5-12 | 1-9-18 | 3-6-0 | 12-0-0 | 18:40 |
| 14-0-9 | 1-4-6 | 3-3-0 | 11-6-0 | 19:00 |
| 13-7-6 | 0-10-24 | 3-0-0 | 11-0-0 | 19:20 |
| 13-3-3 | 0-5-12 | 2-9-0 | 10-6-0 | 19:40 |
| 12-9-0 | 16-0-0 مشتری | 2-6-0 | 10-0-0 | 20:00 |
| 12-3-27 | 15-7-6 | 2-3-0 | 9-6-0 | 20:20 |
| 11-10-24 | 15-2-12 | 2-0-0 | 9-0-0 | 20:40 |
| 11-5-21 | 14-9-18 | 1-9-0 | 8-6-0 | 21:00 |
| 11-0-18 | 14-4-24 | 1-6-0 | 8-0-0 | 21:20 |
| 10-7-15 | 14-0-0 | 1-3-0 | 7-6-0 | 21:40 |
| 10-2-12 | 13-7-6 | 1-0-0 | 7-0-0 | 22:00 |
| 9-9-9 | 13-2-12 | 0-9-0 | 6-6-0 | 22:20 |
| 9-4-6 | 12-9-18 | 0-6-0 | 6-0-0 | 22:40 |
| 8-11-3 | 12-4-24 | 0-3-0 | 5-6-0 | 23:00 |

